# نظم الفرید

سنہ ۱۳۱۶ھ

یعنی

دیوان اول جامع الفضائل والکمالات مجمع الحسنات والبرکات
افصح الفصحا ابلغ البلغا سخنور شیوا بیان شاعر شیرین زبان ذو المجد
والمناقب جناب مولانا مولوی حافظ حاجی سید شاہ **نذر الرحمٰن**
صاحب المتخلص بہ **حفیظ** رئیس عظیم آباد پٹنہ۔ دام فیضہ۔
نبیرہ وسجادہ نشین قدوۃ السالکین زبدۃ العارفین استاذ الکملا
افضل الفضلا حضرت مولانا **محمد سعید** متخلص بہ **حسرت**
المخاطب بہ **شمس العلما**۔ قدس اللہ تعالےٰ سرہ العزیز

حسب فرمایش

صاحب صدق وصفا جناب سید مرتضےٰ حسین صاحب رہا۔ دام لطفہ

باہتمام بندہ محمد عبد القادر عفی عنہ

در مطبع المطابع رحمٰن واقع عظیم آباد پٹنہ طبع شد

قیمت فی جلد عہ — سنہ ۱۳۱۸ھ — علاوہ محصول ڈاک

# صورة ما کتبه العالم الفاضل الادیب
# الکامل الشاعر الفصیح الناطق بالقول
# الصحیح المکرم المحترم المحقق المکمل
# الموفق الاجل خان بهادر مولانا المولوی
# علی محمد المتخلص بشاد من اهل عظیم اباد
# ادام الله الی یوم التناد

بسم الله الرحمن الرحیم

الحمد لله الذی ینظم امر الانسان - ویشعر بمطویات
القلوب والاذهان - بحر فیضه الکامل بکل شیء
محیط - وعروض فضله الوافر المتقارب السریع

طویل ومدید وبسیط فسبحان من رفع خبایا السموات
بلا سبب ووتد + الذی تعالیٰ صفاته ونعوته ان
تعد وتحد + والصلوة والسلام علیٰ من وقص اعناق
فصحاء الکفرة بقوله انا افصح العرب والعجم + و
اثرم ثنایا بلغاء الفجرة بکلامه اوتیت جوامع
الکلم وعلی اله الکرام واصحابه العظام –
اما بعد فلا یخفی علیٰ اخوانی انّ الشعر الذی هو
عبارة عن کلام موزون یصدر عن صاحبه بالتعمد
لا بالاضطرار ویشتمل علیٰ الصناعات اللفظیة
والمعنویه التی ترغب الیها طبائع الانسان ینبغی
ان یکون صاحبه اذکے واعرف واعلم بما یحتاج الشعر
الیه وانت تعلم انه ساغ اطلاق الشاعر علی کل
من ادعاه بلا علم کانت صناعته باطلة وحکمته لعبة
فی ایدی الصبیان کما هو فی هذا الزمان فلهذا
تری کثیرا من اسلاف الشعراء کانوا یبذلون
جهدهم فی تحصیل قوانینه ویسعون غایة السعی
فی تشئید مبانیه وتدقیق مقدماته من العروض

والقوافی والمعنی والبیان حتی قالوا ان العالم
العامل بالعمل الباطل والشاعر الناقص الجاهل
کلیهما کاد یدان المزابل وان جلسا فی المحافل
بین الاشراف والافاضل۔ ثم تری فی عصرنا هذا
جمّا غفیرًا انحرفوا عن طریق الاسلاف وهاموا فی
اودیة الاعتساف حیث زعموا ان هذه الصنعة
لا تحتاج الی علم بلا اختلاف فصاروا مصادیق
لقوله تعالی اَلشُّعَرَاءُ یَتَّبِعُهُمُ الْغَاوُوْنَ۔ وزنوا
الذهب فی میزان الخذف واجلسوا الانذال فوق
الاجلاء فی مجالس الشرف۔ ینزلون الحمام الصّادح
منزلة الغراب الناعق ولا یمیزون بین الناطق و
الناهق۔ کلّا بل یعدون اجهلهم اعلمهم
وانقصهم اکملهم۔ سفهائهم عقلائهم
اذلهم اجلهم وادناهم اعلاهم فکم من عارف
استتر فی زاویة الخمول وکم من بدر غرب فی مغرب
الافول ولعمری لو تعاهد الناس وتعاقدوا ان
لا یدعوا احدا شاعرا الا بعد استجازته من

الشعراء الکملاء الادباء کما هو داب الفقهاء
لما بلغ الحال الی هذا الحد امکن ان توثق الثلمة
وتسد ویصلح الامر بعد ما فسد وممن تمهر فی هذا
الفن واحکمه واتقن الکارع من حیاضه والرائع
فی ریاضه المرضی الخصال المرتقی علی معارج الکمال
اخی وحبیبی وبهجة فوادی صاحب الطبع السدید
والذهن الحدید الذکی الزکی الالمعی الاحوذی
البری من کل شین ذو الریاستین الذی حاز
قصب السبق من بلغاء الزمان الحافظ للقران المولوی
السید **نذر الرحمن** العظیم آبادی المتخلص
**بحفیظ** حفظه الله المنان عن جمیع طوارق
الحدثان فانه قد صرف شطرًا من عمره فی تحصیل مآربه
وتکمیل قوانینه ومطالبه بعد بلوغه علی معلاة
العلوم العقلیة والنقلیة وعروجه علی الفنون
الشعریة والادبیة ـ مع طبع وقاد وذهن نقاد ـ کیف
لا وهو من ابناء غطریف الزمان وفارس هذا المیدان
قد کنت انشدت فی شانه سالف الاوان ـ بلیغ

نصیح فاق سحبان وائل ؛ وانشاده یزری بسجع العنادل فما ادرک الشعراء فی الیوم شاؤه ـ ولدار منهم قرنه فی الاوائل ـ الذی وزن شعره فی قسطاس البلاغه ـ وبلغ قصب السبق فی هذه الصناعة ـ مولنا وبالفضل اولنا العالم المحقق والنحریر المدقق الادیب المتفرد والخطیب المتوحد جامع الفنون ـ کاشف الظنون ذو النفس الزکیة والهمة العلیة بدر العرفاء شمس العلماء الشیخ الکامل والعالم الباذل المولوی محمد سعید المتخلص محسرت حیاه الله فی الجنان العیش الرغید فجمع شتات اشعاره فی هذا الدیوان کانها الیاقوت والزبرجد والمرجان فرقی القریض الی الدرجة العلیا واوصل الارد والمعلی الی المرتبة القصوی فجزاه الله عنا خیر الجزاء واعطاه ما یحبه کل الاصباح والامساء مع انه من المعقود علیهم الانامل فی هذا الزمان بین الامثال والاقران فی علم الحدیث والمعنی والبیان ـ فلما انطبع هذا الدیوان التمس منی التقریظ علیه فکتبته بالاستعجال مع هجوم

الاشتغال وتوزع البال وتفاخم البلبال مع انی لست
من فرسان هذا المیدان ولا من سباق هذا الرّهان
سلکت فیه مسلک الوداد واسعفت طلبته اذ هو
من اهل الفضل والسّداد - وانا العبد الضعیف
الکئیب العلیل الذلیل الضلیل فی سبیل
الرشاد **السّیّد علی محمد** المتخلص **بالشاد**
اوتی کتابه بیمینه یوم التناد - وحشر مع ابائه
الطّاهرین الامجاد بالنّون والصّاد - وقد کتبته
فی یوم السبت السادس من شهر رجب المرجب
من شهور سنة السابع عشر بعد ثلث مائة
والف فی بلدة عظیم اباد صانه الله عن المکاره والفساد

دیباچہ متضمن بہ اصول فلسفی و تاریخی فن شاعری

و اقسام و متعلقات آن ریختہ خامہ اخی معظم جناب

مولوی نصیر الدین حسین صاحب بیرسٹرایٹ لا نگرہسوی

نبیرۂ اکبر حضرت مولنا تصدق حسین مرحوم المتخلص بہ

خلاق نور اللہ مرقدہ و شاگرد رشید علی بابا مرحوم تبریزی

بفارسی و باردو شاگرد حکیم آغا حسن ازل مرحوم لکھنوی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

بلبل عرش اند سخن پروران  
باز چہ مانند بدان دیگران

نزد ارباب تحقیق سخن چیست ـ جذبات انسانی و واقعات عالم را بہ پیرایۂ دردانگیز بزبان فصیح سرودن ـ سلاست ـ رنگ ـ صنع ـ طرز ـ بنیان ـ خیال

انسانی در سینہ ہا موج می زند۔ قبل ازان کہ از الفاظ استعانت باظہارش خواستہ آید آن جذبات و خیال را بذریعہ تار و نی و حنجرہ بدان لحن تو اند سرود کہ مستمع را چشم نم گردد۔ ہر صدائے کہ درد انگیز خواہ از تار برخیزد یا از نے یا از حنجرہ برآید بیک پردہ حجلہ نشین است۔ قانونِ فطرت بیک سلسلہ و سلک صدا را کشیدہ است و یک نظم برائے او نہادہ۔ بہ بیند کہ مطربِ فطرت بانگشتِ ہوا بر پردۂ عالم میزند تا نغمہ ہائے دلفریب پدید می آید۔ و طائرِ خوش نوا بلحن داؤدی می سراید۔ و برگہا جلاجل می نوازد۔ و موسیقا بمنقار ترنم ہای انگیزد کہ مفاہیم عجیبہ و جذباتِ غریبہ از دل دہر بر صفحۂ عالم نقش می بندد۔ پس ازان چون ہیولائے جذبات صورتِ الفاظ گرفت و بمیزانِ بحور سنجید و لباس ترنم پوشید و خود را بزیور قوافی آراست نظم دلکش پئے سرودن میسر آمد۔ شاعرِ کامل آنست کہ خوش نوا باشد و تصویرِ خیال را برنگے کشد کہ ہم رنگ سرود ریزد و ہم طرح نظم اندازد۔ اثر الفاظ دیرپاست۔ و نغمۂ عشق خیز و جنون ریز۔ شاعری قالبِ مضامین طرب خیز است و نغمۂ دلکش قوتِ روح است۔

زمانہ ترقی کرد ضرورتِ علوم فنادِ انسان از دائرۂ جذبات پا برون نہاد۔ لاجرم بحور و قوافی را گذاشت و باداءِ مطالب پرداخت تا آنکہ نثر کامل شد و عروج پزیرفت۔ میدانِ نثر جولانگاہ علوم است۔ و میدان نظم نزہت گاہ جذبات و خیالات علیا۔ نثر را سزد کہ

از الفاظ تراید مبرا بود۔ و نظم برائے آراستگی محتاج بالفاظ گوناگون است۔ سادگی جان نثر است۔ و روانی روح نظم۔ نثر قالبے ست برائے مسائل فلسفہ و حکمت و ہیئت۔ آئینہ ایست برائے واقعات عالم۔ پیرایہ ایست برائے احکامات سلطانی۔ نظم خیال را رنگ می آمیزد۔ و چمن کلام را گلہائے مضامین می آراید۔ شاعر بلبلے ست خوش نوا و مرغیست غزلخوان۔ نثار گلچینے ست در باغچہ مضامین کہ دامن پُر کردہ مشام ناظرین را معطر میکند۔ آن یکے ولولہ ہا در دل مستمع می اندازد و این دیگرے نظر بینندہ را تازگی می بخشد آن یکے مالک جذبات انسانی است۔ و این دیگرے فرمانروائے ست بملک واقعات۔ مختصر اینکہ ہیولائی ہمہ فنون ماسبق جذبات انسانی و واقعات دہر است کہ صورت مختلفہ گرفتہ فنون متعددہ پیدا کرد۔

شاعری دیار مشرق۔ حیرت گاہ عالم۔ نیرنگ ہائے تقدیر۔ حسن اتفاق۔ و قانون دہر را بہزار پایہ نادر چون گہر شاہوار بتر از وے تجربت شاعر سنجیدہ بر ناظرین و سامعین نثار میکند

شاعری دیار مغرب اوصاف ذاتی۔ و جذبات مخصوصہ دیگران را بزبان شان بطرز شان می سراید۔ تا آنکہ شاعر در تصورات بدان غایت منہمک می شود کہ ذات و صفات خود را فنا کردہ در بحر اوصاف و اخلاق و جذبات دیگران تا دم تصور شان غرق می ماند۔ و بوے خودی از کلامش دور می گردد شاعری مشرقی باشد یا مغربی اگر زبان فطرت نگردد و داستانش نرا ند۔

بجوے نیرزد۔
شاعری منقسم ست بر چہار قسم۔ اوّل آنکہ رنگ تغزل دارد و بطرز عاشقانہ باشد
یعنی شاعر آواز خود سرودے سراید بدان رنگ کہ شادی و غم و خوف و رجا ہمہ
از ملک دل شاعر برخیزد و دیگران ہمان اثر از و پذیرند۔ آین قسم شیرین ترین است
از ہمہ اقسام نظم۔ و اکثر درد انگیز باشد۔ دوم آنکہ شاعر جذبات عامۂ خلائق
را بر جذبات خویش تصور کردہ ہیولائی خیال را صورت الفاظ کشیدہ طرحے
رزم و بزم انداختہ۔ مضامین طرب انگیز۔ شجاعت خیز۔ تحیر زا و حزن افزا
را بلحن خود بہ پردہ ہاے متفاوت سراید۔ و خیالات و جذبات دیگران را از
خیالات و جذبات خود رنگ دہد۔ و ہر دائرہ کہ پرکار خیالش کشد مرکزش
گرچہ ذات و صفات دیگران باشد لیکن قوس و قطرش بجذبات
شاعر معمور بود۔ سوم ڈراما۔ و آن آنکہ شاعر ہر نغمہ کہ زند بزبان و سرودے
سراید کہ از احوالش سخن میراند۔ و فکر رسائش می خواہد کہ عالمے در تصور
پیدا کند کہ ہر یکے دران بجاے خویش باشد و جذبات و صفات یکے
در جذبات و صفات دیگرے نیامیزد۔ اعنی یک عالم باشد کہ دران خصوصیات
ہر ذات بجاے خویش ماند۔ چہارم نظم مخصوصۂ دیار مشرق و آن نظمیست
کہ مقاصد فلسفہ برنگارند۔ غایت کلام فلسفۂ آفرینش باشد۔ یا فلسفۂ دہر۔ درین
میدان حکما و صوفیان گوی سبقت بردند و کمال این ہست کہ مثنویات حکیم

از ابتدا تا انتہا در حل مسائل تصوف و فلسفہ نگاشتہ اند۔ وطرفہ تر این ست کہ جذبات۔ و سلاست۔ و شگفتگی نظم از دست نرفتہ ست۔
اساتذۂ قسم اول بزبان عربی عمر ابن ربیعہ۔ و جمیل از قبیلہ بنو عذرا۔ و متنبی اند۔ و بزبان فارسی سعدی۔ و خسرو۔ و حافظ۔ و بزبان اردو میر و مصحفی۔ و آتش۔ اساتذۂ قسم دوم بزبان عربی۔ امرء القیس۔ و نصیب و طغرئی۔ و حماسہ۔ و بزبان فارسی فردوسی۔ و نظامی۔ و جامی و اہلی و بزبان اردو۔ میر حسن۔ و نسیم و انیس اند۔ اساتذہ قسم سوم شیکسپیر وغیرہ اند۔ و این قسم شاعری مخصوص ست بقوم ایرین۔
اساتذہ قسم چہارم مولانا جلال الدین رومی۔ و فرید الدین عطار۔ و نظامی۔ و جامی اند۔
درین شبہہ نیست کہ در دیار مغرب و مشرق ہر کجا کہ باشد شاعر از دو قوت متضاد کار میگیرد کہ آنرا خوب و زشت یعنی کار یزدان و اہرمن می نامند۔ و شاعر میگوید کہ ہشیار باشید از دستبرد زمانہ تا دور نیفتید از سعادت و نزدیک تر نشوید بشقاوت۔ فرق این ست کہ زمام کار انسانی در مشرق بہ پنجہ تقدیر و خدا سپردہ اند۔ و در مغرب عنان قدرت بدست تدبیر و قصد انسانی نہادہ اند۔
شاعری زبان عبرانی را پایگاہیست بزرگ کہ تمامی زبان دنیا پیش مرتبہ عالیش پست اند شاعر آن زبان

مهر از سرِ خمِ عشق بد بینیان می شکند که حضارِ مجلس را سرشار میکند و چراغ
شمعِ عشقِ مجازی نمیگردد - بلکه شعلهٔ آتشِ عشقِ حقیقی در نهادش میگیرد -
و سوختگی از کلامش هویدا میشود - زورِ قلمِ پنڈت در این میدان بینظیر است -
شاعری ایامِ جهالت در عرب هم پهلوِ عبرانی بود - و بتقدیرِ آوازِ رشش را
بهمان پرده و حنجره می سرودند که عبرانیان دران امامِ فن بودند - از گردشِ روزگار
شاعریِ عرب تغیرِ تمام پذیرفت - و مفاتیحِ یونان و فارس اثرے بران انداخته که
رنگ و روشِ نظمش اکثر متغیر کرده وضعِ ایرانیان و طرزِ یونانیان را یکجا کرده چون شیر و شکر
بهم آمیخته شیرینیِ کلام بروشِ خاص اختیار کرد - تا هم از پیرایهٔ نظمِ فارسی جدا ماند
اگرچه خوبیِ مضامین و الفاظ نصیب هر دو گشت لیکن بازوے مرغِ خیالِ پارسیان
از جواهرِ صنائع چنان آراسته شد که تیز پر نماند - و عنقاے خیالِ عرب هنوز سبکبار
و بلند پرواز است - بازویش منقش چون مرغِ زرین بال - لیکن مانعِ پرواز نه -
بچشمِ فارسیان روے زمین منقش چون قالینِ هرمز است هوایش مشک بیز - آبش
گلاب را ماند - بدیدهٔ عرب روے زمین همان رنگ دارد - لیکن فضایش
دلکش - هوایش نشاط افزا - آبش مصفّٰی - زورِ قلم و سلاست هر دو نصیبِ فارسیان
است - لاکن طرز و رنگ و فطرت ریختن کارِ عربان است - طبائعِ پارسیان
حسن پرست - و مذاقِ عربان ظرافت آمیز -
شاعریِ زبانِ سنسکرت و بهاشا آزاد از اثرِ دیگر زبانهاست - و طرزے دارد منفرد و وضعے دارد خاص بخاص

الحق معدن مفا ہسیم دردانگیز ہست۔ وبحر تعشق وتحسر۔ در قوت استغراق وجمعیت بے پایان فرد ہست۔

شاعری زبان اُردو رنگ فارسیان چنان گرفتہ۔ وتتبع شان بدان غایت کردہ کہ توانم گفت۔ فارسی بیخ ہست واُردو شاخ آن۔ لیکن از اثر زبان بھاشا وسنسکرت ہم محفوظ نماندہ ہست۔ سلاست ودر کلام فارسیان وطرز ووضع شان دارد۔ لاکن استغراق وبندش زبان سنسکرت وبھاشا ہم مستعار گرفتہ است۔ درین شبہ نیست کہ میر از شعراے متقدمین گوے سبقت در نظم اُردو برد۔ وکسے نتوانست کہ مرکب فصاحت دران میدان ہمعنانش دواند۔ لاکن در شعراے متاخرین خواجہ آتش لکھنوی آتشے افروختہ کہ خرمن عدو پاک بسوخت۔ وچمن نظم نیک بافروخت۔ مشام میر وزیر علی صبا ہم از بوے آن چمن معطر بود۔ ودامن حکیم **آغا حسن** **امانت** دراز ل پُراز گلہاے آن چمن کردہ۔ زبانش را چنان شست وشو دادند کہ داغے در کلامش نماند۔ **نذر الرحمن حفیظ** ہم حفاظت آن رنگ وزبان کردہ طرح سخن انداخت۔ واز فکرت تازہ چمنے آراست کہ بہ پیرایہ دیوان نذرِ نظر دوستان ہست۔ باشد کہ گلہاے مراد چینند وخیلے پسند خاطر یاران افتد کہ طبع معنی آور دارد۔ وکہنہ مشق است وخیال نزہت آگین۔ کنون برہمین دعا کہ ہم دعا وہم تاریخ دیوان اوست مُہر خاموشی برلب می زنم کہ۔ **نے کلک خیالش گوہرزا باد** ؛

۱۳۱۰ھ

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

## ردیف الالف

بجالایا مین حکم اللہ کے قول موکد کا سر دیوان مرے طغرا ہی بسم اللہ کے مد کا

بنا دل جلوہ گہ اوسکی تجلیہاے بیحد کی فضای آفرینش ایک گل ہی جسکی مسند کا

کریم و کارساز و بندہ پرور رازق مطلق حلیم و عالم و ممدوح حمد و وصف بیحد کا

خوشا وہ سر کہ جس سر مین ازل سے ہی ترا سودا خوشا وہ دل جو مخزن ہی ترے اسرار بیحد کا

بنایا تو نے اپنا مظہر کل خاص انسان کو ادا ہو کس زبان سے شکر اس انعام بیحد کا

خدا شاہد ہی انسان چشم ظاہر سے بھی گر دیکھے دلیل ذات خالق ہی جہان مین نور احمد کا

ملک صل علیٰ صل علیٰ کا ورد کرتے ہین زبان پر نام جب انسان کے آتا ہی محمدؐ کا

پڑا تھا زلزلہ ایوان شاہانہ مین کسریٰ کی جہان مین غلغلہ تھا جس گھڑی اوس شہ کی آمد کا

عرب کو فخر ہی ہمقومی ذات مقدس پر عجم کو ناز ہی دل سے قبول دین احمدؐ کا

سعادت عرش و کرسی کو قدوم پاک سے دی ہے زمین کو آپ نے بخشا شرف ہی اپنی مسند کا

ابوبکرؓ و عمرؓ عثمانؓ و حیدرؓ رکن دین چارون ہوا جاری انھین سے دین عالم مین محمدؐ کا

رسول اللہ شاہ مرسلان کے بعد خالق نے کیا مالک انھین تخت خلافت دین کی مسند کا

درود ایسے نبیؐ اور آلؓ اور اصحابؓ پر جن سے

ملا مژدہ حفیظ خستہ کو عیش مخلد کا

مین ہون اے خضر ایسا آشنا بحرِ حقیقت کا — کہ دم بھرتا ہون گرداب بلا مین اوسکی وحدت کا

نہ کعبہ سے غرض مجکو نہ بتخانہ سے کچھ مطلب — نرالا ہے طریقہ سب سے میرے دین و ملت کا

جلاتی کشت باغ دہر کو برق غضب تیری — اگر سایہ نہوتا اسپہ تیرے ابر رحمت کا

گنہگارونکو تیرے خوف کیا نار جہنم سے — بڑھا دیتا ہے دل اونکا بھروسا تیری رحمت کا

نظر آتا ہے ہر ذرہ مین جلوہ ای **حفیظ** اوسکا
پلایا جب سے ہے پیر مغان نے جام وحدت کا

ہمارے کعبۂ دل مین ظہور ہے کسکا — ہمارے دیدۂ حیران مین نور ہے کسکا

بتا دے ہمکو صنم گر کے تیرے ہاتھون سے — ہوا یہ شیشۂ دل چور چور ہے کس کا

قریب تر رگِ گردن سے کون ہے میری — مقام عرش معلے سے دور ہے کسکا

دکھانا تھا اوسے نیرنگ حسن کا ورنہ — کلیم کون تھے اور کوہ طور ہے کسکا

جھلک دکھا کے مجھے شوقِ دید مین مارا — خدا کے واسطے کہئے قصور ہے کسکا

یہہ کسکے حسن کا شہرہ ہے سارے عالم مین — جہان مین ذکر یہہ نزدیک و دور ہے کسکا

جو تیرا خانۂ دل ہے تو مین بھی بندہ ہون — جو مین ترا تو دلِ ناصبور ہے کسکا

ابھی بتاتے تھے خود میکدہ کا رستہ آپ — یہہ کہئے حضرت واعظ قصور ہے کسکا

بتا دی اوسنے رہ نیک و بد ازل سے **حفیظ**
چلو نہ دیکھ کے جب تم قصور ہے کسکا

اونھین کے ہاتھ دلِ ناصبور ہے تیرا — **حفیظ** تو جو نہ سمجھا قصور ہے تیرا

یہہ کہدے بخشدیا جو قصور ہے تیرا — کہ نام پاک کریم و غفور ہے تیرا

مین کون ہون ترا بندہ گناہگار ہون مین — زبان پہ نام میری یا غفور ہے تیرا

ہے جلوہ گر تو ہی ہر خانقاہ و مسجد مین — حرم مین دیر مین سب مین ظہور ہے تیرا

تو ہی ہے حاضر و غایب تو ہی بعید و قریب — یہہ ذکر خیر بھی نزدیک و دور ہے تیرا

تری شبیہ مقرر ہے خانۂ دل مین
مری نگاہ مین جلوہ ضرور ہے تیرا

یہہ کیا خبر ہے کہ جائیگا کون جنت مین
جو تو سمجھتا ہے زاہد غرور ہے تیرا

بتا تو کیا تری حور جنان مین ہے واعظ
پسند کسکو کیا کیا شعور ہے تیرا

نشانہ سنگِ ستم کا یہہ بنگیا کس کے
حفیظ شیشۂ دل چور چور ہے تیرا

مین نے دنیا مین فقط نور اوسیکا دیکھا
جسکا موسیٰ نے فقط دور سے جلوا دیکھا

پاس سے عرش پہ اللہ کا جلوا دیکھا
میرے محبوب کو کیون حضرت موسے دیکھا

سب فرشتون نے کہا صلِّ علےٰ صلِّ علےٰ
عرش پر نام محمدؐ کا جو لکھا دیکھا

یون تو پیدا ہوے لاکھون ہی بشر دنیا مین
بندہ پرور نہ کوئی آپ سا بندا دیکھا

کیون نہ ہون نام پہ اوس شہ کے مین سو جان سے فدا
خلق نے جسکے سبب دین خدا کا دیکھا

کیون نہ مداح ہون اللہ و محمدؐ کا حفیظ
کوئی مخلوق نہ خالق کوئی ایسا دیکھا

لکھا ہے وصف محبوب خدا کا
گذر ہے عرش پر ذہن رسا کا

جمال پاک حضرتؐ جسنے دیکھا
نظر آیا اوسے جلوہ خدا کا

الٰہی کب سے ہین مشتاق آنکھین
دکھا دے مجھکو روضہ مصطفےٰ کا

نبیؐ نے جب قدم کعبہ مین رکھا
پڑھا کلمہ بتون نے بھی خدا کا

حفیظ اوس رو سے روشن ہے ہی الفت
وظیفہ اسلئے ہے والضحیٰ کا

در شاہ یثرب پہ ہو سر ہمارا
چمکتا ہے گردون پہ اختر ہمارا

نہو لطف تیرا جو رہبر ہمارا
گذارا نہو پھر تو دم بھر ہمارا

ہمین غم ہو کیا پیاس کا روز محشر
ہمیشہ ہے ساقی کوثر ہمارا

در شاہ تک ہو گی اپنی رسائی
ملین روضۂ پاک پر جب سے آنکھین
ملک کو ہے انسان ہونیکی خواہش
پڑی سر پہ اوڑ کر اگر خاک یثرب
نہ روکر ڈوبا ہمکو راہ طلب مین
برسجائے ابر کرم ہمپہ یارب

اگر شوق دل ہو گا یہ رہبر ہمارا
ہوا دیدہ و دل منور ہمارا
یہہ رتبہ ہے اللہ اکبر ہمارا
تو چمکیگا گردون پہ اختر ہمارا
ذرا پاس کر دیدۂ تر ہمارا
گناہونکا دھو جاے دفتر ہمارا

حفیظ اب ہمین کیا ہو خوف قیامت
کہ سرور ہے سردار محشر ہمارا

خدا ے پاک بر لاے نہ کیونکر مدعا میرا
ترے روضہ کی چوکھٹ پر تڑپکر دم نکلجاے
نبی کے گیسوے عنبر فشا نکا جب سے سودا ہے
ملکس ان ہین ملائک جب سے مداح پیمبر ہون

معاون دو جہان مین ہے شہ ہر دو سرا میرا
یہی ہے آرزو دلکی یہی ہے مدعا میرا
وظیفہ سورۂ والیل ہے صبح و مسا میرا
اگر چشم بصیرت ہو تو دیکھو مرتبا میرا

حفیظ خستہ دل محشر مین مجکو بخشوا لیگا
شہید کربلا میرا امام دوسرا میرا

یان تو قابو نہوا اپنے بھی دلپر اپنا
وہ ادھر جاتے ہین بیتاب ہے پہلو مین ادھر
نامہ لایا بھی تو قسمت کی برائی دیکھو
دیکھ سکتے نہین دشمن کا بھی ہم حال زبون

یہہ حسین غیر کو کر لیتے ہین کیونکر اپنا
اونکو وکین کہ سنبھالین دل مضطر اپنا
گھر پہ صیدی سکے گرا جا کے کبوتر اپنا
آپ کی طرح کلیجہ نہین پتھر اپنا

جب تک آئین وہ یہان وعدہ کے ایفا کو حفیظ
ہو نجاے کہین وعدہ ہی برا بر اپنا

اونکی جب سنگِ ستم سے چور تھا اور کچھ نہ تھا — کیا یہ دل بھی شیشۂ بلور تھا اور کچھ نہ تھا

آسرا فردا کا بس لے حور تھا اور کچھ نہ تھا — اوسپہ بھی شیدا ترا مسرور تھا اور کچھ نہ تھا

چشمِ ظاہر سے نہان رہنا جمال یار کا — حسرت افزائے دلِ رنجور تھا اور کچھ نہ تھا

اب اوسی ویران دلِ بشکستہ مین رہتے ہین وہ — جسمین روشن اک چراغِ طور تھا اور کچھ نہ تھا

اوس سے بڑھکر صاحبِ لطف و کرم کوئی نہین — ظاہرا جو اک بتِ مغرور تھا اور کچھ نہ تھا

بندگی جب آنکھ سیرِ لامکان کرنے لگے — صرف ظاہر مین سفر یہہ دور تھا اور کچھ نہ تھا

ملگئی عشقِ مجازی سے حقیقت کی بھی راہ — راستے کا پھیر تھا کچھ دور تھا اور کچھ نہ تھا

فکرِ کامل کی تو پایا مین نے اوسکو آپ مین — چشمِ ظاہر سے فقط مستور تھا اور کچھ نہ تھا

اونسے بڑھکر اپنے عاشق کا کوئی شیدا نہین — آزمانا صرف اونھین منظور تھا اور کچھ نہ تھا

آمد و شد مین نفس کی بھی جو دیکھا غور سے — بس اونھین کا غافلو مذکور تھا اور کچھ نہ تھا

بنکے شعلہ پھونکڈالا جس نے کوہ طور کو — دیکھئے تو وہ بھی اونکا نور تھا اور کچھ نہ تھا

خانۂ کعبہ مین بھی دیکھا جو چشمِ غور سے — ظاہر و باطن خدا کا نور تھا اور کچھ نہ تھا

کیون ہوئی سولی اوسے لفظِ انا الحق پر بھلا — کیفیت مین نغمۂ منصور تھا اور کچھ نہ تھا

عالمِ رویا مین جلوہ جو ہمین آیا نظر — وہ بھی گویا اک سراپا نور تھا اور کچھ نہ تھا

کیا کہون سوزش شبِ دیجور مین کسشئے کی تھی — زخمِ دل پر مرہم کافور تھا اور کچھ نہ تھا

کھل گئی حالت سراپا زاہدِ صد سالہ کی — وہ بھی شیدائے جمالِ حور تھا اور کچھ نہ تھا

سختیان لاکھون اوٹھائین اونکی فرقت مین مگر — دلکو اک رنجِ شبِ دیجور تھا اور کچھ نہ تھا

نازبیجا ان حسینونکا اوٹھاتا کیون بھلا — دلکے ہاتھون صرف مین مجبور تھا اور کچھ نہ تھا

اونکی فرقت مین جو دیکھا غور سے مین نے **حفیظ**
دلکی جا پہلو مین اک ناسور تھا اور کچھ نہ تھا

سنکر بیان آیۂ حبل الوریدکا — وہ چند دلکو شوق ہوا اون کی دید کا

ہے عالیو نکو روز جسزا روز عید کا
حاصل ہوا وصال زبان بند ہو گئی
کشتونکو اپنے زندۂ جاوید کہتے ہین
مے ہو نصیب ساقی کوثر کے ہاتھ سے
پہونچیگا سلسلہ سے دہن تک کلیم کے

حشر مین غل ہے نعرۂ ھل من مزید کا
موقوف سلسلہ ہوا گفت و شنید کا
احیا لقب ہے غافلو اونکے شہید کا
ہے دلکو اشتیاق نہایت کشید کا
بوسہ لیا جو ہم نے کلام مجید کا

کیا شئے ہے دل بھی صاحب باطن کا ای حفیظ
سب منکشف ہے حال قریب و بعید کا

روز الست ایک جہان محو حال تھا
جس جا نزول جلوۂ عز و جلال تھا
فرقت مین اور کیا کہون کیا اپنا حال تھا
برگشتہ لوگ بھی مری قسمت کیطرح تھے
ہو گا پس فنا بھی وصال آپکا نصیب
وارفتہ اونکا جو تھا وہ یکتاے عصر تھا
دیدار بھی نصیب ہوا بے طلب اوسے
حیرت بھی شکل آئینہ جس بزم مین مجھے
وہ بھی سرور ہی تھا کسی مے کا واعظا
صحرا بھی کیا نمونہ جنت تھا اے جنون
دیکھا جو غور سے تو وہ ابرو تھا آپ کا
رند و مزے ہین اب تو کہ قاضی کے ہم بغل
مین اے حضور اور عدو سے مقابلہ
مین اور شکوہ ستم و جور خیر ہے

لیکن حفیظ آپ کا محو جمال تھا
وارفتہ جمال کوئی محو حال تھا
مرنے کی آرزو مین بھتین جینا وبال تھا
ہر کوئی بے سبب بھی سراپا ملال تھا
اسکا کسے یقین تھا کسکو خیال تھا
اوس در کا جو گدا تھا وہ اہل کمال تھا
جو راز دار مصلحت ذو الجلال تھا
پر تو فگن وہان بھی وہی مہ جمال تھا
کل شیخ عصر کو جو بہت وجد و حال تھا
حسن گل و گیاہ سبھی حسب حال تھا
لوگون کی جو نظر مین نمایان ہلال تھا
کل محتسب کے بھیس مین بیٹھا کلال تھا
بیکار کا ملال تھا بیجا خیال تھا
بیفائدہ حضور کو یہہ انفعال تھا

اونکی گلی مین بعد فنا بھی مرا مزار — نقش قدم کی شکل سدا پائمال تھا
یہہ کیسی اوس پڑ گئی نخل امید پر — پھولا پھلا ہوا وہ مرا نونہال تھا
مرحوم صبری پہ نہین ہاے منحصر — مغفور ضبط بھی تو فرشتہ خصال تھا

کہتے ہین وہ حفیظ برا سے برا سہی
جنت نصیب جیب بھی عدیم المثال تھا

طریقہ یہہ نہین اچھا ہے تبدیلِ منازل کا — نتیجہ خوب روشن آپ پر ہے ماہِ کامل کا
ہوا جس روز سے مشہور قصہ اونکے بسمل کا — لقب سفاک عالم ہوگیا ابروے قاتل کا
نکلنا سخت مشکل ہے ہماری حسرت دل کا — کہ وقت ذبح کچھ آسان نہین نظارہ قاتل کا
ضیاے حسن ہے کوئی کہ ہین یہہ مہر و مہ روشن — فلک حدِ نظر ہے یا ہے پردہ اونکی محمل کا
ندای خوش الست ایجان جان بھولا نہین ہمین — سماں ابتک تو اپنی روح کو ہے یاد محفل کا
ٹھکانا رہروانانِ عدم سے پوچھ لے کوئی — کہان بستے ہین جاکر کیا نشان ہے انکی منزل کا
مجھے وہ ذبح فرماکر رقیبونسے یہہ کہتے ہین — جسے منظور ہو دیکھے تماشا رقص بسمل کا
سرھانے رو رہے ہین وہ الگ احباب بیٹھے ہین — ہمارا دم نکلتا ہے یہی ہے وقت مشکل کا
غبار ناتوان ہون کیا ٹھکانا اے صبا میرا — بھلا مین کیا نشان تجکو بتاؤن اپنی منزل کا
ہزارون مثل مجنون بحر غم مین جان کھو بیٹھے — پتا پاتے نہین تیراک اس دریا کے ساحل کا
نہ تھا جسکا سخن تک بار خاطر عمر بھر ہمسر — پسِ مردن ہوا افسوس وہ محتاج حامل کا
ہمارے نالۂ و فریاد کو سنکر وہ کہتے ہین — اثر ہوتا نہین گل پر کبھی شور عنادل کا
لب شیرین کے بوسونکی عوض دشنام دیتے ہین — سوال آیا سمجھ مین آپکی کیا خوب سائل کا
کہان وہ اور کہان حور جنان ای واعظ نادان — سراسر فرق دونون مین عیان ہے حق و باطل کا
خدائی کا کرین دعوے یہہ بت قدرت خدا کی ہے — کہانتک کر سکے کوئی یقین اس قول باطل کا
ہوا برباد بھی افسوس یہہ عشق مجازی مین — نتیجہ عاقبت دلکو ملا تحصیل حاصل کا

گریبان کیطرح انکو بھی ٹکڑے کرتا ہون
تہہ خنجر ہماری سخت جانی کام آئی ہے

تماشا دیدنی ہوئے جنون طوق سلاسل کا
کہ جی بھر کر کیا نظارہ ہمنے روے قاتل کا

ضیا بخش جہان کہتے ہین سب جسکو حفیظ اب تو
کیا روشن چراغ اوسنے ہمارے خانۂ دل کا

نکلے ارمان نہ گیا درد جگر کچھ نہ ہوا — ہو گئی آپ کے جھگڑون مین سحر کچھ نہوا
دیدیا دل پہ محبت کا اثر کچھ نہوا — لاکھ برباد ہوئے ہم تو مگر کچھ نہوا
جذبۂ عشق و محبت کا اثر کچھ نہوا — ہم تڑپتے ہین ادھر اور اودھر کچھ نہوا
وہ مرے حال سے افسوس خبر کچھ نہوا — کیا غضب ہے مرے نالون مین اثر کچھ نہوا
کعبۂ و دیر کی بھی خاک اوڑائی تو کیا — نہوا جب ترے کوچہ مین گذر کچھ نہوا
نہ دھلا نامۂ اعمال ہمارا صد حیف — تمسے افسوس ہے اے دیدۂ تر کچھ نہوا
کیا ہی برباد ہوا ہے دل محزون میرا — بتکدہ ٹھہرا نہ اللہ کا گھر کچھ نہوا
نہ وہ خود آئے نہ افسوس بلایا مجکو — شب غم مین مرے نالون کا اثر کچھ نہوا
مجمع عام مین کہئے تو پڑی کسپہ نگاہ — کس پہ تاثیر ہوی کسپہ اثر کچھ نہوا
غیر افسردہ پریشان ہین احباب مگر — تمھین سنکر مرے مرنے کی خبر کچھ نہوا
نہوا حشر نہ فتنہ ہی اوٹھا خیر تو ہے — اونکی چالون سے سر راہ گذر کچھ نہوا
نہ بجھی سینہ مین جو آگ لگی تھی میرے — تم سے بھی دیکھ لیا دیدۂ تر کچھ نہوا
رہ گئی یہہ بھی تمنا کہ شب فرقت مین — تمنے دیکھا نہ تڑپتے ہوئے گر کچھ نہوا
بلکہ کچھ اور زیادہ ہی ہوا درد فراق — دیکھ لینے سے اونھین ایک نظر کچھ نہوا
نہین الفت کا مزا ناصح نادان کے بغیر — نہوا اگر نمکین زخم جگر کچھ نہوا
وقت آپہونچا ہے جانیکا ہمارے لیکن — وائے افسوس کہ سامان سفر کچھ نہوا
نالے شب بھر کئے فرقت مین کراہا دل زار — نہوئی اونکو اگر اسکی خبر کچھ نہوا

منتین کین دل خود سر کی ہزارون لیکن
وای قسمت کہ نہونا تھا اثر کچھہ نہوا

رات بھر غیر کے ہمراہ بسر کی اوسنے
تجھہ سے بھی اے فلک شعبدہ گر کچھہ نہوا

موت آخر ہمین آئی نہ شب فرقت مین
زہر بھی کھا لیا ہرچند مگر کچھہ نہوا

مین تو کہدونگا ہزارون مین کہ بیچین ہو تم
تم کہے جاؤ کہ نالون کا اثر کچھہ نہوا

ایک تم ہو کہ ہمیشہ رہی نفرت تمکو
ایک مین ہون کہ مجھے تمسے حذر کچھہ نہوا

ایک مین تھا کہ گئی جان مری فرقت مین
ایک تم تھے کہ محبت کا اثر کچھہ نہوا

نہ لگی آگ نہ اغیار کے گھر کو پھونکا
تمسے تو اے مری آہون کے شرر کچھہ نہوا

آپ دالان مین سوتے رہے تنہا تو کیا
چاندنی کا تو مزہ رشک قمر کچھہ نہوا

وصل کی شب بھی نہ مقبول ہوئی میری دعا
ہاے افسوس تجھی مرغ سحر کچھہ نہوا

دلمین کچھہ سوچکے آئے تھے یہان ہم لیکن
میکدہ ٹھہرا نہ قاضی ہی کا گھر کچھہ نہوا

جو نہ کہنا تھا وہ ممبر پہ کہا واعظ نے
چپکا سنتا رہا بندہ بھی خبر کچھہ نہوا

چٹکیان لے لیکے شب بھر مجھے تڑپایا ہے
نظر لطف کا تو اور اثر کچھہ نہوا

آئی پیری بھی جوانی بھی گئی آہ **حفیظ**
آجتک آپ سے سامان سفر کچھہ نہوا

ہوا جو شیخ کو اہل کمال ہونا تھا
مجھے حضور کا محو جمال ہونا تھا

یہ اپنے جذبۂ دل مین کمال ہونا تھا
جو میرا حال ہے اونکا بھی حال ہونا تھا

ہزار شکر کہ میرا وہ حال ہونا تھا
مری طرف سے جو تمکو خیال ہونا تھا

تمھارے ابروے خمدار اے سپہر حسن
یہ تیغ بن گئے انکو ہلال ہونا تھا

سوال بوسہ پہ مجھہ سے بگڑ رہے ہو عبث
جو غیر کہہ گیا اوسکا ملال ہونا تھا

تم اور صحبت اغیار بدسگال افسوس
تمھین تو اے عدیم المثال ہونا تھا

اب آپ اپنی خبر لیجئے خدا کے لئے
وہ ہوچکا ہے ہمارا جو حال ہونا تھا

چمک کے حسن دوبالا ضرور کر دیتا
ہمارا داغ جگر اونکا خال ہونا تھا

ہمارا دور نہین ہائے آج پیر مغان
بہار آئی ہے قاضی کلال ہونا تھا

تم اور غیر تمھارا انیس شاد رہے
وصال ہو گیا جسکا وصال ہونا تھا

جو دلکو حوصلہ مٹنے کا تھا تو در پہ ترے
مثال نقش قدم پائمال ہونا تھا

کسی سے مین ہی ملا تھا تو مین ہی چھپ گیا
مجھی کو خیر اگر انفعال ہونا تھا

مٹادیا مری تربت کا ٹھوکرون نے نشان
مرے نصیب مجھے پائمال ہونا تھا

وصال اونکا فنا ہی پہ منحصر ہے اگر
تو پہلے یان سے مرا انتقال ہونا تھا

ہزار شکر کہ دیدار بھی ہوا اون کا
وگرنہ یہہ بھی بہت ہی محال ہونا تھا

یہہ نقد دل ہی مرا لیکے کیون مچل بیٹھے
کچھ اور مجھ سے بتون کا سوال ہونا تھا

رقیب سے جو اشارے تھے ہم وہی سمجھے
وہی خیال ہوا جو خیال ہونا تھا

لکھا جو کاتب تقدیر نے وہ ٹھیک لکھا
وہی ہوا جو ہمارا مآل ہونا تھا

ہمارے دیدہ و دل فرش راہ ہوجاتے
قدم قدم پہ انھین پائمال ہونا تھا

مٹائی عزت سادات بھی بتون کے لئے
تجھے **حفیظ** فرشتہ خصال ہونا تھا

خانۂ دل مین جو وہ محو تماشا ہوگا
پھر تو ہر داغ جگر کا ید بیضا ہوگا

شمع رخ کا ترے پروانہ بنے گا پھر کون
ہمسا وارفتہ اگر طالب عنقا ہوگا

مین نہین حضرت موسیٰ جو بہلجاؤنگا
لن ترانی پہ مرے آپ کے جھگڑا ہوگا

ہمین مجرم بنین یا آپ ستمگر ٹھہرین
فیصلہ آپ سے محشر مین ہمارا ہوگا

مین وہ وحشی ہون اگر قصد کرون جنگل کا
تنگ وحشت سے مری دامن صحرا ہوگا

کیا خبر تھی کہ شب وصل تڑپ کر افسوس
رخنہ انداز ہمارا دل شیدا ہوگا

مہربانی جو یہی درد جدائی کی رہی
ہمکو مرنا بھی کسی روز گوارا ہوگا

کیون نہ رونق حرم و دیر کی دونی ہوگی
تھا معشوق جو وان انجمن آرا ہوگا

حسرت آزردہ خفا یاس سے ارمان محروم
کوئی ہمسا بھی نہ مقتول تمنّا ہوگا

صبر مرحوم سے نے تو جان تڑپ کر دیدی
تو بتا ضبط کہ کب تک ترا رہنا ہوگا

حسرت آمیز ہے احوال دل زار حفیظ
کیا خبر تھی کہ وہ ناکام تمنّا ہوگا

حفیظ جوش جنون نے مجھے ہلاک کیا
بہار آئی گریبان کو مین نے چاک کیا

اوڑائے رنگ چمن نالہاے بلبل نے
قباے گل کو نسیم سحر نے چاک کیا

خزان نے آکے بہار چمن ہی لوٹا تھا
صبا نے تو خس و خاشاک سے بھی پاک کیا

جلادیا پر پروانہ شمع محفل نے
ہماری آہ نے ہمکو جلا کے خاک کیا

شب فراق کے صدمو نے دل تو تھا ہی جو
تغافلون نے تری اور خوفناک کیا

پھنسا لیا دل وحشی کو دام گیسو نے
چھری نے چین جبین کی جگر کو چاک کیا

تمھاری برق تجلی نے شمع کے مانند
جلا کے صورت پروانہ دلکو خاک کیا

تغافلون نے تری حسرتون کا خون کیا
نگاہ قہر نے امید کو ہلاک کیا

اوٹھایا منزل ہستی سے مین نے رخت سفر
خدا کا شکر علائق سے دلکو پاک کیا

حفیظ دھو دیا اشکون نے نامۂ اعمال
تمام عمر کا سارا حساب پاک کیا

+

ناز دیدار پہ کرتے ہین یہ موسے کیسا
اک جھلک تیری نظر آئی تھی جلوا کیسا

منتظر مین بھی تھا موسے کیطرح جلوہ کا
گر نہ حاصل ہوا دیدار تو شکوا کیسا

تیرا ہی جلوہ ہے ہر جا یہ نہین شک ہمین
کعبہ کہتے ہین کسے اور کلیسا کیسا

جسکے پرتو سے دو عالم ہین منور اب تک
نور احمد کا بنایا ہے خدا یا کیسا؟

یہ ہمین ہین کہ جھپکتی نہین آنکھین ہرگز
دیکھکر آپ کو غش کر گئے موسے کیسا

ہم پری رویون کو کرتے ہین مسخر جو کبھی ۔ یہ کشش دل کی ہے تعویذ و فلیتا کیسا

کیا خطا ایسی ہوئی کونسی تقصیر ہوئی ۔ آپ فرماتے ہین ہر بار یہ غصا کیسا

کیا قیامت ہے نہ بھولے سے خبر لی اوسنے ۔ شب فرقت مین مین تڑپا کیا کیسا کیسا

فصل گل آتے ہی وحشت جو ہوئی ہے دلکو ۔ یاد رہ رہ کے مجھے آتا ہے صحرا کیسا

اپنے کشتونکو جو ٹھوکر سے جلاتی ہین حفیظ
یہ ادا اونکی ہے اعجاز مسیحا کیسا

ہو جو ہوتا ہو ابھی وعدۂ فردا کیسا ۔ جان پر کھیل کے ہم بیٹھے ہین جھگڑا کیسا

ہم وہ پابند وفا ہین کہ زمانہ ہے گواہ ۔ شکر کرتے ہین ترے ظلم پہ شکوا کیسا

بخت خفتہ کو جگانا تھا مرے وصل کی شب ۔ نیند کا تم نے نکالا یہ بہانا کیسا

ایک بیمار محبت کی دوا ہو نسکی ۔ آپ کے لب مین ہے اعجاز مسیحا کیسا

دل مرا تم نے چرایا جو نہین محفل مین ۔ دیکھکر مجھکو یہہ پھر آنکھ چرانا کیسا

وصل کی شب یہہ اوسے شرم تھی اللہ اللہ ۔ بات تک منہ سے نہ کی بوسے کا دینا کیسا

چشم و گیسو کی شب ہجر جو یاد آئی حفیظ
رونا آیا ہے سحر تک مجھے کیسا کیسا

کیا سنایا نام تیرے جور نے بیداد کا ۔ کیا اثر اولٹا ہے میرے نالہ و فریاد کا

کیون نہون ممنون دل سے ناوک بیداد کا ۔ حوصلہ اسنے نکالا ہے دل ناشاد کا

بڑھ گیا ہے درد کیون میرے دل ناشاد کا ۔ پڑ گیا کیا صبر ظالم پر مری فریاد کا

لو لگی رہتی ہے خالق سے بتونکے عشق مین ۔ یہہ وسیلہ خوب ہے زاہد خدا کی یاد کا

شوق نظارہ کوئی بسمل کا دیکھے وقت ذبح ۔ دیکھتا ہے ہاے کس حسرت سے منہ جلاد کا

یا خدا اتنا اثر دے تو مری فریاد مین ۔ چوم لے تاثیر بڑھکر منہ مری فریاد کا

کیون مری فریاد سنکر ہنس دیا کرتے ہین آپ ۔ نالۂ عاشق ہے کیا نغمہ مبارکباد کا

ہم پریشانونکی دلجمعی کی ہے بیکار فکر
جمع ہونا کب ہے ممکن نکہت برباد کا

جی یہ بنجاتی ہے کیا اوس سے کھنچے تیری شبیہ
رنگ فق ہوتا ہی رعب حسن سے بہزاد کا

اب کہان اپنا ٹھکانا کوے جانان کے سوا
دشت پر مجنون کا قبضہ کوہ پر فرہاد کا

ہون قفس مین بھی وہی محو بہار حسن دل
شوق سے مُنہ دیکھتا رہتا ہون مین صیاد کا

سچ تو یہہ ہے مین ہون کیا اوز فکر کیا میری حفیظ
مین جو کہہ لیتا ہون کچھ یہہ فیض ہے اُستاد کا

یہ کہئے جفا یا وفا کیجئے گا
مرے ساتھ الفت مین کیا کیجئے گا

حفیظ اونسے کب تک وفا کیجئے گا
یہہ صدمے کہانتک سہا کیجئے گا

چلے آپ گور غریبان کی جانب
یقین ہے قیامت بپا کیجئے گا

لڑکپن مین آفت کی چالین ہین صاحب
یہہ کہئے جوانی مین کیا کیجئے گا

ابھی تو بُرا آپ کہتے ہین مجکو
پس مرگ میری ثنا کیجئے گا

خدا کی قسم ہوگا احسان مجھ پر
جو اس مرغ دلکو رہا کیجئے گا

سدا دست افسوس ایجان لحد پر
پس مرگ میرے مَلا کیجئے گا

نہین آپ سے مجکو امید ہرگز
کہ کچھ درد دل کی دوا کیجئے گا

خفا آپ ہوتے ہین ناحق بھی ہمپر
جو کچھ ہم کہین تو گلا کیجئے گا

نہین بے سبب آج سرمہ لگانا
کوئی اور فتنہ بپا کیجئے گا

حفیظ اوسکو دل آپ دیتے ہین ناحق
مکر جاے لیکر تو کیا کیجئے گا ✢

جب وہ کبھی ہم سے جدا ہوگیا
درد جگر اور سوا ہوگیا

ہاے یہ کیا حشر بپا ہوگیا
آج وہ پھر مجھ سے خفا ہوگیا

ہے تری شمشیر کا احسان یہ
سر جو مرا تن سے جدا ہوگیا

چپ جو ہوئے ہو گیا بیچین دل
نالہ کیا حشر بپا ہو گیا

وہ جو گئے باغ مین غیرون کو ساتھ
زخم مرے دل کا ہرا ہو گیا

اپنے مریضون کو مسیحا بتا
کون بچا کون فنا ہو گیا

تیری طرف جبکہ خدائی ہوئی
میری طرف میرا خدا ہو گیا

چین نہین ہے کسی پہلو سے
کیا کہون دلکو مرے کیا ہو گیا

آپ کے نزدیک تو اے مہربان
نام جفا کا بھی وفا ہو گیا

سنکے چلے آئے وہ گھر تک مرے
نالہ مرا آج رسا ہو گیا

درد جگر صرف بہانہ تھا ایک
آپ کے آتے ہی ہوا ہو گیا

کوچۂ جانان مین رہینگے حفیظ
بخت اگر کچھ بھی رسا ہو گیا

باغ مین آپ اگر جائیے گا
یاد بندے کو بھی فرمائیے گا

ایکدم کے لئے آجائیے گا
نزع کے وقت نہ ترسائیے گا

ڈھونڈھئے آپ زمانہ مین اگر
مجھ سا عاشق نہ کہین پائیگا

اک ذرا آپ کو ہم دیکھ تو لین
بیٹھے بیٹھے پھر جائیے گا

میرے کہنے سے چمن مین نہ سہی
بہر گلگشت کبھی آئیے گا

ہمتو اوٹھ جائینگے پہلو سے حضور
غیر کو پاس جو بٹھلائیے گا

غیر کشتون کو جلانا نہ سہی
اپنا اعجاز تو دکھلائیے گا

ہم وہین بوسۂ رخ لے لینگے
حشر کے روز جہان آئیے گا

دیکھکر لاش مری کہتے ہین
یہ نہ سمجھے تھے کہ مرجائیے گا

دفن کر دیگا کوئی لاش مری
آپ تکلیف نہ فرمائیے گا

شاید آجائے اونھین رحم حفیظ

آپ کچھ کھا کے نہ مرجائیے گا

سودا ہے مرے سر مین کسی رشک پری کا
دن رات نہ کیون شغل رہے جامہ دری کا

سدھ رہتی ہے دن کی نہ خبر ہوتی ہے شب کی
کیا پوچھتے ہو حال مری بیخبری کا

بچ جائین اگر آج تو کل کی نہین امید
اب حال ہمارا ہے چراغ سحری کا

گلشن مین ادا سے نہ چلو چال خدارا
ہو جائے نہین خون کہین کبک دری کا

تھے عہد جوانی ہی مین ہم موت سے خائف
اور اب تو زمانہ بھی ہے پیرانہ سری کا

انسان ہین نالان تو ملائک ہین پریشان
شاکی ہے زمانہ بھی مری نوحہ گری کا

جب سیر گلستان سے اوٹھین ہوتی ہے فرصت
کرتے ہین نظارہ مرے داغ جگری کا

کل تک بھی رہین یا نہ رہین باغ جہان مین
اے جان بھروسا نہین ہمسے سفری کا

روتے ہین لہو یاد مین اک سرو سہی کی
آنکھون پہ گمان اب ہے عقیق شجری کا

قصہ جو سنا طور کا رونا مجھے آیا
یاد آگیا نقشہ وہ تری جلوہ گری کا

اک جا ہمین رہنے نہ کبھی دیگی یہ وحشت
سامان نظر آتا ہے اب دربدری کا

بیجا ہے ترے رخ سے جو دعوے ہے قمر کو
پہلے وہ مداوا کرے داغ جگری کا

بیفائدہ مضطر ہو **حفیظ** اونکی جفا سے
شیوا ہی حسینونکا ہے بیدادگری کا

جلوہ محشر مین بھی عاشق کو دکھایا نگیا
آجتک آپ کا وہ وعدۂ فردا نگیا

وہ بھلا آئیگا کیا خاک مری تربت پر
جس سے بھولے سے عیادت کو بھی آیا نگیا

غیر کی لاش تو ٹھکرا کے جلاتے ہین حضور
میرے مردے کو یہ اعجاز دکھایا نگیا

ہم ہین یا آپ ہین کیا ہو گیا دل پہلو سے
دوسرا تو کوئی اسدم یہان آیا نگیا

اے صبا تو نے شگفتہ کئے لاکھون غنچے
پر مرا غنچۂ دل تجھ سے کھلایا نگیا

موت کب آئی کہ جب وصل کے دن آئے قریب
شب فرقت مین تو کمبخت سے آیا نگیا

وصل اونکا نہ میسر ہوا اکدن بھی ہمین
پانوٗن مین مہندی تو ملنے کا بہانا ہی عبث
مین تو مشتاق ہمیشہ ہی رہا باتون کا
دل سے اوس کافر بے دین کی محبت نہ گئی
دیتے کاندھا میری میت کو وہ کیا آکے حفیظ

غم جدائی کا کسی روز حسد ایا نہ گیا
صاف یہہ کیون نہین کہتے ہو کہ آیا نہ گیا
پر کبھی تم سے تو لب تک بھی ہلایا نہ گیا
سر سے اوس گیسوے خمدار کا سودا نگیا
زندگی مین تو عیادت کو بھی آیا نہ گیا

ربط تم سے غیر سے پیدا ہوا
کیا کہون کیون ہون پریشان اسقدر
سے ہے خدا حافظ ہماری جان کا
مدتون سے دل ہمارا اے حضور
کیا کسیکو دام مین لائینگے آپ
باغ مین بھی ہوتی ہے وحشت سوا
دیکھکر سب لوگ ہنستے ہین مجھے
کیا نکلکر آہ نے کی برہمی
مُنہ پہ آنچل رکھ لیا کیون آپنے
مرگئے ہم تو بلا سے آپ کی
کوچۂ جانان مین پھر جاتے ہین ہم

ہم بھی جھگڑے سے چھٹے اچھا ہوا
زلف مین اونکی ہی دل اولجھا ہوا
پھر جنون سے آجکل چمکا ہوا
آپکی زلفون مین ہی اولجھا ہوا
آجکل ہے رنگ کچھ بدلا ہوا
یا الٰہی میرے دل کو کیا ہوا
آپکی الفت مین مین رسوا ہوا
حشر نالون سے مرے برپا ہوا
سچ تو کہئے مجھ سے کیا پردا ہوا
آپ کا دل تو بھلا ٹھنڈا ہوا
شوق پھر دیدار کا پیدا ہوا

وحشتِ دل کم نہین ہوتی حفیظ
یہ کہا نکا رنگ اب پیدا ہوا

دل حسینون پہ پگھلتا ہی رہا
مہندی غیرون نے لگائی اونکے
ہم چلے وصل کی حسرت لیکر

شمع سان روز یہہ جلتا ہی رہا
کف افسوس مین ملتا ہی رہا
نخل امید تو پھلتا ہی رہا

رات بھر ہجر مین دلکو میرے
چٹکیون سے کوئی ملتا ہی رہا

آیا اک شب بھی نہ ہرگز وہ مہ
وعدۂ وصل تو ٹلتا ہی رہا

یار آخر ترے کشتے کا لہو
دہن زخم اوگلتا ہی رہا

مین نہ آیا تو رہے پاس رقیب
آپ کا دل تو بہلتا ہی رہا

شب فرقت مین کیا ضبط مگر
منہ سے نالہ تو نکلتا ہی رہا

آکے پہلو مین وہ بیٹھے بھی تو کیا
دل تو سینہ مین اوچھلتا ہی رہا

منہ لگایا نہ زمانے کو کبھی
رنگ یہہ ہمسے بدلتا ہی رہا

شمع کی جا مری تربت پہ **حفیظؔ**
دل ہمیشہ مرا جلتا ہی رہا

کس روز ترا گیسوے پیچان نہین دیکھا
اور کون سی شب خواب پریشان نہین دیکھا

صورت تری اغیار کو کیا یاد رہیگی
کافر کو کبھی حافظ قرآن نہین دیکھا

اسواسطے ہم کہتے ہین تمکو گل رخسار
خط مصحف عارض پہ نمایان نہین دیکھا

سودا و جنون وحشت و ارمان خلش غم
کب خانۂ دل مین انھین مہمان نہین دیکھا

بتلاؤ تو مغرور رہو کیون حسن پہ اپنے
یوسف کو مرے اے مہ کنعان نہین دیکھا

کرنے دو مجھے مصحف عارض کی تلاوت
عرصہ ہوا ایجان کہ قرآن نہین دیکھا

سیکھا ہے یہ کس سے رخ انور کا چھپانا
بدلی مین کہین مہ کو تو پنہان نہین دیکھا

آئی شب وصل اور وہ دلدار بھی آیا
پر دل کا نکلتے ہوئے ارمان نہین دیکھا

کس روز رہا چین سے شب بھر ترے ہاتھون
کب مین نے بھلا صدمۂ ہجران نہین دیکھا

للہ دکھا دو ہمین تم چاند سی صورت
عرصہ ہوا ہم نے مہ تابان نہین دیکھا

رہبر بھی مرا بھول گیا راہ مرے ساتھ
ایسا کوئی برگشتۂ دوران نہین دیکھا

جب کہتا ہون رونا مرا دیکھا نہین تم نے
ہنس ہنس کے وہ کہتے ہین کہ ہان ہان نہین دیکھا

کسی نے شب فرقت سے رولایا نہین مجھکو	کب اشکون سے ترین نے یہ دامان نہین دیکھا
کیونکر مین ارادہ ترے گھر جانے کا کرتا	کب در پہ ترے یار نگہبان نہین دیکھا
حاصل ہوئی جسدن سے گدائی ترے در کی	پھر ہمنے سوئے تخت سلیمان نہین دیکھا
اک طور پہ قائم نہین اللہ رے تلوّن	ہر بات پہ کہتے ہین وہ اب ہان نہین دیکھا

برباد مجھے دیکھ کے کہتے ہین **حفیظ** اب
تجسا بھی کوئی بے سر و سامان نہین دیکھا

ستمگر کا شیوہ ہے بیداد کرنا	تحمل او دل ناشاد کرنا
جو ہوا ہے گل تجھے بیداد کرنا	ہمین کو خیر بہتر یاد کرنا
کسی پر گر کبھی بیداد کرنا	حفیظ خستہ کو بھی یاد کرنا
جو ہو اے دل تجھے فریاد کرنا	تو نجدِ قیس کو آباد کرنا
محبت اوس ستمگر بیوفا سے	عبث ہے او دل ناشاد کرنا
نہ تڑپانا ہماری روح کو تم	پس مردن نہ ہمکو یاد کرنا
مزا ہے کچھ اسیری ہی مین تیری	رہا ہمکو نہ اے صیاد کرنا
بنانا ہو اگر زلف مسلسل	پریشانی ہماری یاد کرنا
نہ لیجا کر صبا کوچہ سے اوسکے	ہماری خاک کو برباد کرنا
بھلا نا دلسے مجکو ہو جو منظور	خیال اوسدم مری فریاد کرنا
ملیگا کوئی ہمسا پھر نہ جانباز	بتو ہمکو نہ تم آزاد کرنا
مرے مرنیکے بعد اے بیکسی تو	مرا ماتم سرا آباد کرنا
عبث ہے اوبت کافر خدا سے	تری بیداد کی فریاد کرنا
ہمین بھی پنجۂ زلف دوتا سے	خدا کے واسطے آزاد کرنا
ہماری لاش کر دیگا کوئی دفن	نہ تو تکلیف اے جلاد کرنا

حفیظ خستہ دل پر اک نہ اک روز
جفا پرور ستم ایجاد کرنا

ہوگیا کوچۂ دلدار مین مسکن اپنا | کیون نہ بلبل کرے گلشن مین نشیمن اپنا

ہو کے بیچین وہ پہونچا بتِ پرفن اپنا | کیا ہی کام آیا شب ہجر مین شیون اپنا

خار گھلکر تپ ہجران سے ہوا تن اپنا | سوز غم سے ہوا چہرہ گل سوسن اپنا

پھر گیا آکے جو در تک بتِ پرفن اپنا | حوصلہ کوئی نہ نکلا دمِ مردن اپنا

زاہد و خلد مبارک ہو تمھین کو ہم تو | کوچۂ یار مین بنوا چکے مسکن اپنا

نالے کرنے لگے ہر موے بدن فرقت مین | آگیا یاد جو شب کو بتِ پرفن اپنا

لوگ ڈر جاتے ہین اب دیکھ کے صورت میری | ایسا لاغر تپ ہجران سے ہوا تن اپنا

سوئین کس چین سے آرام ہو کیسا دلکو | کوچۂ یار مین بنجاے جو مدفن اپنا

مین بھی قدمون سے تمھارے ذرا آنکھین ملّون | ایکدم بہر خدا روک لو توسن اپنا

کر دیا دل نے اونھین چھیڑ کے برہم مجھ سے | دوست بھی وصل کی شب ہوگیا دشمن اپنا

جوش وحشت نے یہہ پہونچائی ہی حالت میری | چاک رہتا ہے سدا پیرہن تن اپنا

دیکھو اب تک اثر گریۂ شب ہے باقی | گوہر اشک سے لبریز ہے دامن اپنا

مین تو کہتا تھا کہ نالون سے وہ ہوتے ہین خفا | تو نے دل اونکو بنا ہی لیا دشمن اپنا

مین جو روتا ہون تو کہتے ہین وہ مجھ سے ہنسکر | کیون عبث اشکو لئے تر کرتے ہو دامن اپنا

جلوہ فرما جو ہوا وہ مہ کامل اک شب | ہوگیا خانۂ تاریک بھی روشن اپنا

واہ کیا خوبی تقدیر ہے دیکھو تو ذرا | کوچۂ یار مین دل ہی ہوا رہزن اپنا

دانۂ خال نے تنہا نہین مدہوش کیا | دام گیسو بھی ہوا حلقۂ گردن اپنا

دیکھکر ابر سیہ باغ مین کیا کیا رویا | یاد آیا جو مجھے وہ بتِ پرفن اپنا

ہوگیا اب تو حفیظ اور نیا غم پیدا

یار سمجھے تھے جسے ہو وہی دشمن اپنا

ابھی سے یونہین سمجھے اضطراب کیا ہوگا
جو صاف لائیگا قاصد جواب کیا ہوگا

ابھی تو پہلو مین بیٹھے ہین جا ئینگے جب وہ
بتا تو او دل خانہ خراب کیا ہوگا

نسیم صبح سے گیسو بکھرتے ہین اونکے
پھر آج دلکو مرے اضطراب کیا ہوگا

وہ دیکھتے ہین جب آئینہ ہنسکے کہتے ہین
جہان مین کوئی میرا جواب کیا ہوگا

غلط ہے اور سراپا غلط ہے یہ تشبیہ
ترے پسینے کا ہمسر گلاب کیا ہوگا

جو زلف آپ کی اغیار یون بنائین گے
بتائیے تو مجھے پیچ و تاب کیا ہوگا

یہان تو ہوتی ہے بس چین سے بسر اپنی
خدا ہی جانے کہ روز حساب کیا ہوگا

لگی ہے سینہ مین برسو نسے آگ الفت کی
زیادہ مجھ سے کوئی دل کباب کیا ہوگا

شب وصال مین ہمسے نہ اتنا شرماؤ
اوٹھا بھی دو کہین رخسے نقاب کیا ہوگا

تڑپ نہ کم ہوئی دلکی جو وصل کی شب مین
نصیب سے کہئے تو فرقت مین خواب کیا ہوگا

وہ آتے آتے مرے گھر گئے رقیب کے گھر
اب اس سے بڑھ کے کوئی انقلاب کیا ہوگا

گناہگار ہین لیکن ہین امت احمدؐ
لحد مین پھر ہمین خوف عذاب کیا ہوگا

جو اپنے رندونکو توسے ندیگا پیر مغان
ثواب ہوگا تجھے یا عذاب کیا ہوگا

تھو تھائے بیٹھے ہو مُنہ بولتے نہین ہم سے
پھر آج کل کیطرح سے عتاب کیا ہوگا

یہان تو خیر بسر ہو رہی ہے عشرت مین
یہہ کہئے جا کے وہان اے جناب کیا ہوگا

حفیظ ہے بھی ہے ساقی بھی ہے وہ یار بھی ہے
سے چلے ابھی سے جو دور شراب کیا ہوگا

جدا جب وہ رشک قمر ہوگیا
سوا اور درد جگر ہوگیا

نہین خوب غافل یہہ غفلت تیری
ذرا چونک وقت سحر ہوگیا

کروگے جفائین یہ کسپر بتو
عدم کو جو اپنا سفر ہوگیا

چھپاؤن گا پہلو مین دل کسطرح
اگر تمکو مدّ نظر ہو گیا

رقیبون پہ ابتک ہے لطف و کرم
ہمین سے وہ بت بے خبر ہو گیا

رقیبون کا نقشہ بدل جائیگا
وہان پھر جو اپنا گذر ہو گیا

جدائی پہ تقدیر جب آ گئی
ہنرمند بھی بے ہنر ہو گیا

مقابل ہوا تیغ ابرو سے مین
مرا سینہ آخر سپر ہو گیا

نہ مانگینگے بوسہ بگڑتے ہو کیون
چلو قصّہ ہی مختصر ہو گیا

نزاکت اگر ہو تو ایسی تو ہو
کہ صندل سے بھی درد سر ہو گیا

ترے مصحف رخ کا خط دیکھکر
جہان سارا زیر و زبر ہو گیا

بڑھا رتبہ قاصد کا جاکر وہان
پیمبر مرا نامہ بر ہو گیا

لپٹ کر نہ سونے دیا رات کو
خفا مجھ سے وہ سیمبر ہو گیا

چمک جائیگا اپنا اختر **حفیظ**
اگر جلوہ گر وہ قمر ہو گیا

---

سامنے میرے جو کوٹھے پہ وہ آیا ہوتا
طور وہ بام تو مین حضرت موسےٰ ہوتا

میرا محبوب جو دنیا مین نہ پیدا ہوتا
بخدا مین نہ کسی پر کبھی شیدا ہوتا

سیر کو آپ جو چلتے تو تماشا ہوتا
آج کس دھوم کا میلا لب دریا ہوتا

داغ گر کافر بے دین سے لگایا ہوتا
خلل ایمان مین کاہیکو پھر آیا ہوتا

آجتک دوست نہ سمجھا جو کبھی اے ظالم
خیر دشمن ہی تو اپنا مجھے سمجھا ہوتا

زندگی مین جو نہ آیا وہ عیادت کو کبھی
فاتحہ کو مری تربت پہ تو آیا ہوتا

لطف جب بادہ کشی کا مجھے حاصل ہوتا
وہ حسین پہلو مین ہوتا لب دریا ہوتا

بعد مردن بھی لحد مین مرے جاگ اوٹھتے نصیب
تم نے آکر جو کسی روز پکارا ہوتا

مین نے مانا کہ نہین ایسے حسین دنیا مین
اے زلیخا مرے یوسف کو تو دیکھا ہوتا

ضبط سے کام نہ لیتا جو شب فرقت مین
بخدا حشر مرے نالون سے برپا ہوتا

صدمۂ ہجر کہان تک مین اوٹھاؤن یارب
موت آجاتی جو ایسے مین تو اچھا ہوتا

یون بگڑتے نہ اگر وصل کی خاطر تم سے
آج بھی کل کیطرح وعدۂ فردا ہوتا

دیکھتے چشم حقارت سے نہ اغیار ہمین
اپنی نظرون سے جو تمنے نہ گرایا ہوتا

ہوتی تسکین دل مضطر کو ہمارے قاصد
مژدۂ وصل اگر تو نے سنا ہوتا

ہوتے پہلے سے بتونکے جو ستم سے آگاہ
سجدہ بھی ہم نہ اودھر کرتے جو کعبا ہوتا

اے حفیظ اپنی یہ چاہت کی سزا ہے ورنہ
ہم سے ہرگز نہ خفا وہ بت یکتا ہوتا

سوا اوسکے نہ کچھ پہلے یہان تھا
زمین کب تھی کہان یہہ آسمان تھا

تمہارے حسن کا چرچا جہان تھا
ہمارے عشق کا بھی وان بیان تھا

مجھی پر مہربان وہ مہربان تھا
نصیب غیر یہہ سامان کہان تھا

اگر نالے مرے شعلہ فشان تھے
تو آنکھون سے بھی اک دریا روان تھا

نہ رکھی خاک تک باقی پس مرگ
مراد دشمن سدا سے آسمان تھا

وہی نالہ گیا ہے آسمان تک
جو مدت سے مرے دلمین نہان تھا

مری تربت پہ وہ رو رو کے بولے
تو مر جائیگا کب ایسا گمان تھا

کسی گلرو پہ شیدا تھا کبھی مین
کبھی گلشن مین میرا آشیان تھا

عیان تھی ہر طرف اک صورت یاس
وہ جب تک میری نظرونسے نہان تھا

اوسے ڈھونڈھا تو اپنے دل مین پایا
نشان اوسکا ملا جو بے نشان تھا

سبکدوش اوسکے خنجر نے کیا آج
کہ سر بھی تن پہ اک بار گران تھا

جو بتخانہ مین جاکر مین نے دیکھا
وہان بھی تیرا ہی جلوہ عیان تھا

وہی اب خانۂ دلمین ہے میرے
ہمیشہ جو نگاہون سے نہان تھا

نہ تنہا چھوڑ کر یون دوست جاتا
مگر دشمن ہمارا آسمان تھا

یہ جھگڑے میری الفت کے ہین ورنہ
کہان یہہ غیر تھے اور تو کہان تھا

سکھایا ہے دفا نے میری ورنہ
یہہ اندازِ جفا تجھ مین کہان تھا

ہوا ہے غیر کو کب رنج فرقت
یہہ غم میرے لئے اے مہربان تھا

ہمارے قتل سے حاصل نہ تھا کچھ
فقط منظور اونکو امتحان تھا

حفیظ خستہ کو جسوقت دیکھا
اوسیکا نام بس وردِ زبان تھا

کھینچکر قاتل سرِ مقتل جو خنجر رہگیا
کیا کہون کیسا دل مضطر تڑپ کر رہگیا

انتہای ضعف سے اپنی یہہ حالت ہوگئی
گر چلا دو گام مشکل سے تو تھک کر رہگیا

ہو چکے تھے اے جنون ٹکڑے گریبان کے مگر
دست وحشت جیب تک اپنی پہونچکر رہگیا

خط مین لکھا تھا جو مین نے سوزِ غم کا ماجرا
آگ نامہ مین لگی جلکر کبوتر رہ گیا

اونکے جاتے ہی روانہ ہوگئے صبر و قرار
صرف اک داغ جدائی میرے دلبر رہگیا

تھی تمنا ے شہادت ایک مدت سے مجھے
میان سے خنجر ترا قاتل نکلکر رہگیا

پھر گیا آکر جو در تک تو مسیحاے زمان
آنکھ مین آنسو ترا بیمار بھر کر رہگیا

تیغ تو کھینچی تھی اوس سفاک عالم نے حفیظ
پھر نہین معلوم کیا دل مین سمجھکر رہگیا

دل لگا کر آپ سے پائی سزا
یہہ ملا مجکو محبت کا صلا

آپ سے ملکر یہی حاصل ہوا
ٹھوکرین کھاتا ہون مین اب جابجا

گر سنا بھی اوسنے میرا مدعا
وعدہ فردا ے قیامت کا کیا

کیا بھلا ہمکو ہو امید شفا
لختِ دل خون جگر ہو جب غذا

پھر کہین چھپ چھپ کے مین جانے لگا
دل لگانے کا ہوا پھر حوصلا

وصل مین بے انتہا تو سے لئے
خوب نکلا اپنے دل کا حوصلا

حسرتین دل کی نکالین وصل مین
مدتو نسے تھا یہ مجھکو ولولا

وصل کی شب بھی شب غم ہو گئی
شام سے دفتر شکایت کا کھلا

اے نسیم صبح کوئے یار سے
آج پھر لانا خبر بہر خدا

تو نے اپنا کیا دکھایا ہے اثر
واہ رے آہ رسا صد مرحبا

وہ چہاک کر میرے زخمو نپر نمک
کہتے ہین یہہ ہے محبت کا مزا

کہدو جائین انکی محفل سے رقیب
آنا اب اچھا نہین ہر روز کا

دن جو گذرا حسرت و اندوہ مین
شب کو تو نکلے گا دل کا حوصلا

خیر سے گذرے اگر یہہ شب حفیظ
ہو گا کل اونکا ہمارا فیصلا

قد سرو ہے اوسکا تو بدن سانچے کا ڈھالا
اے صل علے سلمہ اللہ تعالے

رہتے وہ ہمین شب کو نہ جاتے کبھی ہر گز
کیون تذکرہ مین نے دل ہیجو دکا نکالا

کیا حسن خدا داد ہو گر دیکھ لین تمکو
یوسف بھی کہین سلمک اللہ تعالے

گیسو ہے تمھارا کہ ہے یہہ سنبل پیچان
یا دولت حسن رخ دلکش پہ ہے کالا

اندوہ شب ہجر ہے یا فوج الم ہے
یا ٹوٹ پڑا مجہپہ کوئی غم کا رسالا

برباد کیا تم نے مرا کیون دل مضطر
کس ناز سے پہلو مین اسے مین نے تھا پالا

اب ہو گئی صورت سے مری تجکو یہ نفرت
تو بھی تو کسیدن تھا مرا چاہنے والا

اک روز دکھائیگا اثر اپنا مقرر
بیکار نہ جائیگا حفیظ آپ کا نالا

پردہ حضور رخ سے اوٹھایا بھی جائیگا
منہ چاند سا کسیکو دکھایا بھی جائیگا

بھیجون تو لاکھ بار مگر ہے یہی خیال
قاصد تو پاس اوسکے بلایا بھی جائیگا

کہتے ہو جاؤ جاؤ مری بزم سے مگر
جاؤن تو مین ہزار یہ جایا بھی جائیگا

آئے ہو میری لاش پہ بیکار کیلئے
ہمسے مرا جنازہ اوٹھایا بھی جائیگا

کہتے تو ہو کہ غیر کو بلوائینگے یہان
بہتر ہے آج اوسکا جنازا بھی جائیگا

دل مانگتے ہو شوق سے لو عذر کچھ نہین
پر یہہ کہو کہ تم سے منایا بھی جائیگا

محروم آج بھی رہین دیدار سے ترے
یا پردۂ نقاب اوٹھایا بھی جائیگا

میرا جگر یہ ہے کہ اوٹھاتا ہون سب کڑی
غیر وں سے ناز اونکا اوٹھایا بھی جائیگا

دیتے تو ہو دل اوس بت بیدرد کو حفیظ
یہ صدمۂ فراق اوٹھایا بھی جائیگا

آئینہ دکھایا یہ تم نے کیا کیا
آپ اپنا مدعی پیدا کیا

ان حسینوں پر مجھے شیدا کیا
اے دل نادان یہ تو نے کیا کیا

روکے راز عشق کو افشا کیا
میری آنکھوں نے مجھے رسوا کیا

کیون نہ آئینہ رہے پیش نظر
اونکی صورت نے اونھین شیدا کیا

ایکدن مانی نہ اوس نے میری بات
مین نے جسکا عمر بھر کہنا کیا

اے بتو عاشق کا دل وہ چیز ہے
تم نے جسکو آنکھ کا تارا کیا

اونکو دل دیکر لیا داغ فراق
ایک کھو کر دوسرا پیدا کیا

پیاری پیاری شکل اونکی دیکھکر
عکس بھی آئینہ مین تڑپا کیا

ان بتون سے آمد و شد ترک کی
اے حفیظ اچھا ہوا اچھا کیا

منہ سے نکلے نہ کیون گلا دل کا
کھودیا اسنے ہو برا دل کا

کچھ نہ سمجھا برا بھلا دل کا
کہہ دیا اوس نے مدعا دل کا

میں اور اتحاد تو دیکھو
بیوفاؤن سے بیوفا دل کا

حال دل جب وہی نہین سنتے
کس سے کہئے معاملا دل کا

فصل گل کے کٹے قفس مین دن
کچھ بھی نکلا نہ حوصلا دل کا

چڑھ گیا ہے کسیکی نظرون مین
اب ذرا رنگ دیکھنا دل کا

کوچۂ زلف سے جو بچ نکلا
لوٹا آنکھون نے قافلا دل کا

سُنکے چپ رہنے کا یہ مطلب ہی
نہ کہے کوئی مدعا دل کا

تنگ تھا وادیِ جنون ایسا
کچھ بھی نکلا نہ حوصلا دل کا

اون کے تیور پہ بل نظر آئے
جب کیا مین نے تذکرا دل کا

اے حفیظ آپ سے نہ کہتے تھے
کہئے اون سے نہ ماجرا دل کا

جو پوچھئے تو یہی ہے مجھے گلا دل کا
ذرا سے غم مین ہوا تنگ حوصلا دل کا

حواس وہوش گئے وصل ہی کی شب میرے
لٹا پہونچتے ہی منزل پہ قافلا دل کا

خدا بچائے بلائے شب جدائی سے
ہوا ہے آپ کی زلفون سے سلسلا دلکا

تمام رات کٹی شکوہ وشکایت مین
شب وصال مین نکلا نہ حوصلا دل کا

وصال ہو کہ نہ ہو وہ گلے ملین نہ ملین
یہان تو ہوگیا باتون مین فیصلا دل کا

وصال سے بھی نہ اب اے حفیظ چین آیا
ترقیون پہ رہا روز ولولا دل کا ۱۱

اے صبا کیون زلف جانان کو پریشان کردیا
سچ بتا کیون زلف جانان کو پریشان کردیا

بیٹھے بٹھلائے صبا نے برہمی کی کسلئے
کچھ سنا کیون زلف جانان کو پریشان کردیا

کیا عداوت تھی صبا کو حال کچھ کھلتا نہین
بے خطا کیون زلف جانان کو پریشان کردیا

جب صبا کو تھی نہ بربادی مری مدنظر
پھر بھلا کیون زلف جانان کو پریشان کردیا

ہائے کسدن کی نکالی ہے صبا نے دشمنی
یا خدا کیون زلف جانان کو پریشان کردیا

جب پریشانی مری تجھکو نہین منظور تھی
پھر ہوا کیون زلف جانان کو پریشان کردیا

گر نہ تھی مد نظر الجھن مرے دلکی صبا
پھر بتا کیون زلف جانان کو پریشان کردیا

گر د آتا تھا تو کیون شانہ کیا تم نے حفیظ
کیا ملا کیون زلف جانان کو پریشان کردیا

ایضاً طرح مذکور

آج یہہ کیا حشر برپا تم نے اے جان کردیا
جلوہ دکھلا کر جو اک عالم کو حیران کردیا

گیسوئے جانان کو برہم کرکے تونے ای صبا
بیٹھے بیٹھلائے مجھے ناحق پریشان کردیا

جسطرف دیکھا ہزارون نیم بسمل ہو گئے
یہہ نیا محشر بپا تم نے مری جان کردیا

سوچتے ہین یہ کہ اب کیا دین نگاہِ ناز کو
دل جگر دونون تو وقف تیر مژگان کردیا

شمع کی مانند اب گھل گھل کے مین جلنے لگا
داغ فرقت نے مجھے سروچراغان کردیا

مشکلین میری مرے نزدیک مشکل تھین مگر
سامنے تیرے وہ آسان تھین کہ آسان کردیا

جب زمین سخت مین کی فکر مین نے ای حفیظ
میری ترکیبون نے اسکو سہل و آسان کردیا

ساتھ غیرون کے یہان وہ گلعذار آیا تو کیا
بیقراری بڑھ گئی ایسا قرار آیا تو کیا

حسرت دیدار وقت نزع بھی نکلی نہین
مر چکے جب ہم تو مرقد پر وہ یار آیا تو کیا

زندگی مین اسکو دم بھر کے لئے آیا نہ چین
بعد مردن قبر مین دلکو قرار آیا تو کیا

دل تو دھڑکا ہی کیا خوف فراق یار سے
وصل کی شب بھی ہوئی وہ بھی ہزار آیا تو کیا

جب نہین دیتا زکوٰۃ حسن کا بوسہ بھی وہ
پھر کوئی طالب کوئی امیدوار آیا تو کیا

اے فلک تونے ہزارونکو کیا برباد جب
پھر مری جانب سے بھی تجکو غبار آیا تو کیا

عمر ساری تو گذاری بت پرستی مین حفیظ
جا چکا جب وقت خوف کردگار آیا تو کیا

کہتے ہین وہ کہ تیری محبت سے کیا ہوا
مین پوچھتا ہون اونکی عداوت سے کیا ہوا

تم ہو اگر مسیح تو غیرون کے واسطے
حاصل ہمین تمھاری محبت سے کیا ہوا

غیروں کی گرمیوں نے جلایا ہے میرا دل
اے برق حسن تیری شرارت سے کیا ہوا

کہتا ہوں میں جو اونسے شب غم کا ماجرا
منہ پھیر کر وہ کہتے ہیں نخوت سے کیا ہوا

ہو کر مسیح جب کہ مداوا نہ کر سکے
پھر فائدہ تمھاری عیادت سے کیا ہوا

عاجز جو تم ہو ترک محبت سے غیر کی
مجبور ہم ہیں اپنی طبیعت سے کیا ہوا

میں تو فدا ہوں اونپہ دل و جاں سے حفیظ
نفرت جو اونکو ہے مری صورت سے کیا ہوا

آپ کے در پہ مدارات جو بستر ہوتا
بو لئے وصل رقیبونکو میسر ہوتا

در پہ تیرے کبھی بندہ کا جو بستر ہوتا
پھر پریشان نہ حیران نہ مضطر ہوتا

بے محل تھا جو ترے دل میں مرا گھر ہوتا
درد سر اور مرے حق میں سراسر ہوتا

عشق تیرا نہ اگر ہمکو ستمگر ہوتا
بے وفا ظالم و سفاک تو کیونکر ہوتا

اوسطرف ہاتھ میں اوس شوخ کے خنجر ہوتا
اسطرف شوق شہادت میں جھکا سر ہوتا

دل اگر اوسکی طرف داور محشر ہوتا
دوسرا حشر قیامت میں مقرر ہوتا

آج پہلو میں مرے وہ مہ انور ہوتا
غیر کی طرح گر اپنا بھی مقدر ہوتا

ظرف عالی تجھے منعم جو میسر ہوتا
عیش د دروزہ پہ جامہ سے نہ باہر ہوتا

سختیاں بھی میں اوٹھاتا تو ہوتا تو نرم
سنگدل اور کلیجا ترا پتھر ہوتا

جو صلے خوب شب وصل نکلتے جی سے
درپے ظلم نہ گر چرخ ستمگر ہوتا

منزلت اوسکی یہہ بڑھتی ترے گھر جانے سے
رفتہ رفتہ مرا قاصد بھی پیمبر ہوتا

سختیاں خوب اوٹھاتا میں تبونکی ہر دم
کاش اس دلکی جگہ سینہ میں پتھر ہوتا

اوسکی محفل میں تو اغیار بھرے رہتے ہیں
وصل اوس بت کا جو ہوتا بھی تو کیونکر ہوتا

ہر دم مرگ تمنا یہ ہے تیرے عاشق کی
سامنے آنکھونکے میرا رخ انور ہوتا

مجتمع خلق ہے پر رسوا وہ ستمگر ہوگا
فیصلہ میرا اگر داور محشر ہوتا

غیر پہلو سے مرے لیگئے اوسکو لیکن / باہر آغوش تصور سے وہ کیونکر ہوتا

میرے نالون مین تو اسدرجہ اثر ہی او بت / موم ہوجاتا اگر دل ترا پتھر ہوتا

پوچھتے کیا ہو بھلا حال مرے رونے کا / جمع ہوتے مرے آنسو تو سمندر ہوتا

لے کے برباد کیا سادہ رخون نے دل کو / میرے پہلو مین جو ہوتا تو نہ مضطر ہوتا

ابر آیا ہے ہوا چلتی ہے ٹھنڈی ٹھنڈی / دل لگی تھی جو بغل مین کوئی دلبر ہوتا

ٹھہرا جب وعدہ دیدار قیامت پہ حفیظ / حشر کا بھی تو کوئی روز مقرر ہوتا

---

کیا ہین یہہ حسین یہہ خوبرو کیا / بے مثل ہین آپ گفتگو کیا

پوچھے گا نہ کوئی بعد میرے / تم کیا ہو تمھاری آرزو کیا

زاہد جو نہین ہے طالب حسن / پھر حور جنان کی آرزو کیا

ہم آپ ہین مست بادۂ عشق / ساقی ترا جام اور سبو کیا

مقصود جو ہے اطاعت رب / پھر باغ جنان کی آرزو کیا

وہ آکے اب آپ ہمکو ڈھونڈھین / غیرون سے ہماری جستجو کیا

تھی خواہش وصل بس اوسی تک / جب دل نرہا تو آرزو کیا

دیکھا جسے منہ چھپا لیا بس / جاے کوئی اونکی روبرو کیا

جاتے ہو اگر تو خیر جاؤ / پائینگے نہ کوئی خوبرو کیا

کہتے ہو دہن نہین نہوگا / اس بات مین ہمکو گفتگو کیا

باطن بھی ہو صاف جب مزہ ہے / ظاہر کی فقط یہہ شست وشو کیا

اب چاک رہیگا یہہ گریبان / وحشت مین کرینگے ہم رفو کیا

اشعار ترے پسند کیا ہون / کیا تیری غزل حفیظ تو کیا

یارب چمن سے ہو نہ کسیدن ہوا گھٹا ‏— دیتی ہے فصل گل مین غضب کا مزا گھٹا

توبہ مین چل کے توڑونگا زاہد کے سامنے ‏— آئے تو آسمان پہ کسیدن ذرا گھٹا

دل سے گیا خیال نہ زلفون کا آجتک ‏— یونتو ہزار بار یہ سودا بڑھا گھٹا

بستر سے اوٹھکے بیٹھنا دشوار کردیا ‏— ناطاقتی سے زور ہمارا گھٹا گھٹا

بادل خدا کرے کہ فلک پر گھرے رہین ‏— برسات مین پسند نہین کچھ سوا گھٹا

ہم دیکھکر تڑپتے ہین بجلی کیطرح سے ‏— آتا تجھے نہین شب غم مین رو گھٹا

کرلے مقابلہ مری چشم پُرآب سے ‏— ہو تیرے دلمین کچھ بھی اگر حوصلا گھٹا

آتی ہے جھوم جھوم کے فرقت مین کسلئے ‏— تڑپاتی کیون ہے مجھکو تو بہر خدا گھٹا

کیونکر شب وصال مین آئیگی ساے حفیظ
برسون ہوئے کہ ہمسے ہے ناآشنا گھٹا

در سے تمھارے مُنہ کبھی موڑا نجائے گا ‏— کعبہ سے بُتکدہ کو یہہ بندا نجائیگا

جو کشتۂ تجلّی برق جمال ہو ‏— وہ آپ سے مسیح جلایا نجائے گا

غیرون سے اس امید پہ گو جان دی تو کیا ‏— ہرگز اودھر سے انکا جنازا نجائیگا

قاصد یہ مین سے مانا نہ آئینگے وہ یہان ‏— خط کا میرے جواب بھی لکھا نجائیگا

اب اسمین خوش ہون آپ کہ ناراض ہون حضور ‏— بیجا تو ہم سے ناز اوٹھایا نجائیگا

تڑپا کرین یہ حضرت دل رات بھر مگر ‏— وان بے بلائے اب تو یہ بندا نجائیگا

جبتک وہ اپنی زلف مسلسل بنائینگے ‏— وحشت نجائیگی مرا سودا نجائیگا

کچھ تو سبب ہی ہون جو رقیبون سے بیخبر ‏— کیا آپ یہ سمجھتے ہین سمجھا نہ جائیگا

کبتک حفیظ دوڑو گے دنیا کی فکر مین
کیا تم سے پاؤن توڑکے بیٹھا نہ جائیگا

دل اسیر حلقۂ زلف دوتا کیونکر ہوا ‏— کچھ تمھین کہدو گرفتار بلا کیونکر ہوا

کردیا ہمسے رقیبون نے اوسے برہم ضرور
ورنہ بیجرم وخطا وہ بت خفا کیونکر ہوا

مرتے مرتے بچکے آیا کوچۂ جانان سے تو
پھر وہان جانیکا ایدل حوصلا کیونکر ہوا

کل تک اونکا حکم تھا در تک نہ آنے پاے تو
آج حاصل تیرا ایدل مدعا کیونکر ہوا

صدمۂ درد جدائی سے تو واقف تھا حفیظ
دل لگانیکا اوسے پھر حوصلا کیونکر ہوا

حال شب غم اونکو سنایا نہین جاتا
کیونکر مین کہون ضعف سے بولا نہین جاتا

اسدرجہ کیا صدمۂ فرقت نے مجھے زار
احوال مرا غیر سے دیکھا نہین جاتا

ہوتا ہے سوا درد مرا ضبط فغان سے
دل کھولکے روتا ہون تو رویا نہین جاتا

ہین حسرت وارمان وتمنا بھی مرے ساتھ
مین گور کی منزل مین اکیلا نہین جاتا

اب حشر بپا ہو کہ مزاج اونکا ہو برہم
نالہ شب فرقت مین تو روکا نہین جاتا

کہتا تھا سناؤنگا اونہین حال مین اپنا
وہ پوچھتے ہین اب تو بتایا نہین جاتا

اچھا نہین یہہ کوچۂ و بازار مین پھرنا
گھر اپنے حفیظ آپ سے بیٹھا نہین جاتا

جھگڑا ستم کا یکسو کب اے جناب ہوگا
کیا فیصلہ ہمارا روز حساب ہوگا

سینہ مین دل ابھی سے دیکھو دھڑک رہا ہے
پہلو سے جب اوٹھوگے کیا اضطراب ہوگا

بکھرے ہوئے وہ گیسو بل کھا رہے ہین رخ پر
سنبل کو دیکھکر اب کیا پیچ وتاب ہوگا

اے عشق گر یہی ہے وحشت دل حزین کی
برباد پھر تو تا حق میرا شباب ہوگا

جاتے ہین سیر کو وہ ہر رذراب نکھر کر
یہہ چال وہ ہے جس سے عالم خراب ہوگا

رونا جو رات دن کا تیرا یہی رہے گا
کیا حال تیرا آخر چشم پر آب ہوگا

دل مین جگہ دی اپنے بیکار ان بتون کو
پہلے سے ہم نہ سمجھے یہہ گھر خراب ہوگا

کیا تھی خبر کہ اوسنے جب دل لگائینگے ہم
جھگڑے ہوا کرینگے ہر دم عتاب ہوگا

دنیا مین ان بتون کی بیجا ہے سب شکایت
ہونا ہے اب جو کچھ روز حساب ہوگا

پازیب جب پہنکر جاؤ گے فاتحہ کو
مُردونکو گور مین بھی سونا عذاب ہوگا

بیجا نہین تڑپتا سینہ مین دل ہمارا
کمبخت پھر یہ شاید خانہ خراب ہوگا

کعبہ مین بتکدہ مین ڈھونڈھونگا اوسکو جا کر
جب کم دل حزین کا کچھ اضطراب ہوگا

الفت مین ان بتونکی آخر کو دیکھ لے دل
برباد مین بھی ہونگا تو بھی خراب ہوگا

الفت حفیظ اگر ہے تو ضبط بھی ہے لازم
رونے سے رات دن کے کیا اے جناب ہوگا

خوب ہمکو ستا کے دیکھ لیا
آپ نے آزما کے دیکھ لیا

دشت مجنون مین اے جنون ہمنے
مدتون خاک اوڑا کے دیکھ لیا

موت آئی نہ ہجر جانان مین
بارہا زہر کھا کے دیکھ لیا

کیا وہ کعبہ مین تھا دھرا زاہد
تو نے جا اوسکو جا کے دیکھ لیا

وقت بد کا کوئی شریک نہین
ہم نے خوب آزما کے دیکھ لیا

لذتِ وصل کا مزا ہم نے
صدمۂ ہجر اوٹھا کے دیکھ لیا

دیر و کعبہ مین وہ ملا نہ حفیظ
ہر جگہ پھر پھرا کے دیکھ لیا

ہو دل ہی جسکا دیوانہ کسیکا
وہ سمجھے خاک سمجھانا کسیکا

بڑھے جاتے ہین دلکے ولولے اور
غضب کرتا ہے شرمانا کسیکا

ہمارے خون کی جب ہوگی پرسش
مزا دیگا مکر جانا کسیکا

ہجوم شوق مین کچھ دے گیا لطف
شب وعدہ وہ شرمانا کسیکا

بپا رہتا ہے ہر دم شور ماتم
مرا دل ہے عزا خانا کسیکا

سناتا کیا ہے ذکر حور واعظ
ہمارا دل ہے دیوانا کسیکا

حفیظ ایسا پڑھایا کسنے اوسکو
نہین سنتا وہ افسانا کسیکا

تم ملو گے غیر سے اے یار کیا معلوم تھا
زندگی ہوگی ہمین دشوار کیا معلوم تھا

پھیر لیگا آنکھ ہمسے یار کیا معلوم تھا
یک بیک ہو جائیگا بیزار کیا معلوم تھا

اسقدر پچھتائے دلمین تخم الفت بو کے ہم
گل کے پہلو مین رہیگا خار کیا معلوم تھا

نازسے اندازسے پہلے ہمارا لیکے دل
پھر کرینگے ہمسے وہ تکرار کیا معلوم تھا

آج تو وہ شوخ آمادہ تھا میرے قتل کو
اوس سے اوٹھنے کی نہین تلوار کیا معلوم تھا

آجتو مقتل مین قاتل آئے تھے ہم شاد شاد
تو کریگا قتل سے انکار کیا معلوم تھا

دیکے دل ہم اوس بت سفاک کو پچھتائینگے
کیا خبر تھی اسکی اے غمخوار کیا معلوم تھا

جب کہا اوس سے کہ شب بھر ہجر مین تڑپا ہون مین
ہنسکے بولا وہ بت عیار کیا معلوم تھا

کھینچکر لیجائیگی میدان محشر تک مجھے
آپکی یہ حسرت دیدار کیا معلوم تھا

بوسے لیکر پھول سے رخسار کے پچھتائے ہم
آپ ہو جائینگے یون بیزار کیا معلوم تھا

ہم یہ سمجھے تھے ہمین ہین اونکے مشتاق جمال
اور بھی ہین طالب دیدار کیا معلوم تھا

بزم مین جاکر کسی کے ہم تو پچھتائے بہت
بیٹھے رہتے ہین وہان اغیار کیا معلوم تھا

سہتے سہتے صدمۂ درد جدائی آپ کا
اسقدر ہو جاؤنگا مین زار کیا معلوم تھا

ملکے غیرون سے کریگا وہ جفائین ای حفیظ
ہمسے پھر جائیگی چشم یار کیا معلوم تھا

اوس سے ملکر ہونگا مین برباد کیا معلوم تھا
ہے وہ بے پروا ستم ایجاد کیا معلوم تھا

گیسوے پیچان مین اولجھا کر دل وحشی مرا
یون کرینگے مجکو وہ برباد کیا معلوم تھا

جانتا پہلے اگر الفت نکرتا مین کبھی
حال تیرا او ستم ایجاد کیا معلوم تھا

طائر دلکو بچاتا تری زلفون سے ضرور
دام مین لائیگا تو صیاد کیا معلوم تھا

کب خبر تھی عشق مین برباد ہو نگے ہم حفیظ
ہاے پڑجائیگی یہ اُفتاد کیا معلوم تھا

دنیائے بے ثبات مین ناحق گذر ہوا
دم لینے بھی نپاے کہ اپنا سفر ہوا

تیغ نگہ کا اون کی جو دل مین گذر ہوا
ایذائین وہ اوٹھائین کہ ٹکڑے جگر ہوا

مین منتظر تھا رات کو آئے نہ آپ کیون
مجھ سے قصور کہئے تو کیا اے قمر ہوا

سوئے جو تم لپیٹ کے تو تسکین ہو گئی
اکسیر میرے حق مین یہ اے سیمبر ہوا

کوچہ سے آج آپ کے جاتا ہون اچھے ہو
آجاؤنگا ادھر کو پھر آنا اگر ہوا

جور بتان کو داورِ محشر سے ای حفیظ
کردونگا عرض گر سوے محشر گذر ہوا

مین نے ای عشق ترا جلوہ کامل دیکھا
گل کہین اور کہین شکل عنادل دیکھا

آپ کو بیٹھے ہوئے غیرون کے شامل دیکھا
کیا کہین آج جو اے رونق محفل دیکھا

غش مین پاکر مری نبضین کبھی دیکھین اوسنے
ہاتھ رکھکر کبھی سینہ پہ مرا دل دیکھا

خود چلے آئے وہ آغوش تمنا مین مرے
ہان اثر آج ترا او کشش دل دیکھا

لاکھ پردون مین نہان تو ہی مگر ہو دل مین
ہمنے جلوہ ترا اے شاہد کامل دیکھا

اُف رے نیرنگی الفت کہ ترے ہاتھون سے
خندۂ گل تو کہین خون عنادل دیکھا

ہنسکے بولا کہ تیری چال سمجھتا ہون حفیظ
بستر غم پہ جو اوس شوخ نے بسمل دیکھا

عکس پھولون پہ پڑا جسدم ترے رخسار کا
رنگ کچھ نکھرا نظر آنے لگا گلزار کا

پڑگیا جسپر ہوا دیوانہ مجنون کیطرح
یار کیا آسیب تھا سایہ تری دیوار کا

فصل گل ہو یا نہو جوشش جنون ہو یا نہو
دم قدم کے ساتھ ہے تلوؤنکے کھٹکا خار کا

دل سا آئینہ بھی ہمنے آجتک دیکھا نہین
صاف آتا ہے نظر کسدرجہ چہرہ یار کا

نین وہ بیکس ہون ذرا آنے تو دو فصل بہار
شیخ سے پوچھونگا رستہ خانۂ خمار کا

اسطرف اصرار ہو سونکا ادھر انکار ہے
کیا نتیجہ دیکھئے ہوتا ہے اس تکرار کا

دل جگر دونون مرے زخمی کئے اک وار مین
توڑ تو دیکھو ذرا تیر نگاہ یار کا

محتسب کے کاسۂ سر مین پیون بھر کر شراب
اس زمانہ مین اگر ہو دور مجھ میخوار کا

خود ہوا کھا جائیگی تو بہ بہار آنے تو دو
منتظر بیٹھا ہے بندہ ابر گوہر بار کا

کوئی آفت آئے ٹلجاتی ہے سر سے ای **حفیظ**
نام جب لیتا ہون منہ سے حیدر کرار کا

رہا ساتھ برسون تمھارا ہمارا
نہین یاد کیا وہ زمانا ہمارا

بسر ہوگئی خوب عسرت مین اپنی
قناعت نے کھولا نہ پردا ہمارا

اوٹھین گے نہ کیا آپ خواب عدم سے
ہلا کر وہ کہتے ہین شانا ہمارا

لپٹ کر نہ سوئے کسی روز ہم سے
نہ مانا کبھی تم نے کہنا ہمارا

کہانی رقیبون سے لاتے ہین کیا کیا
وہ سنتے ہین جس روز قصتا ہمارا

نہ ہے ہوش باقی نہ طاقت رہی اب
محبت نے لوٹا خزانا ہمارا

بلاؤ نہ غیرون کو گھر مین تم اسدم
بگڑ جائیگا کھیل سارا ہمارا

وہان دور بیٹھے ہوئے ہو عبث تم
قریب آکے دیکھو تڑپنا ہمارا

شب غم مین پڑتی ہین چھریاں سی دمدم
نہ ٹکڑے ہو کیونکر کلیجا ہمارا

رقیبون سے کس دن دبے ہم بتاؤ
بدلتا رہا گو زمانا ہمارا

خدا جلد پہونچاے کعبہ **حفیظ** اب
کہ عرصے سے ہے یہ ارادا ہمارا

کس حور کا **حفیظ** طلبگار ہوگیا
دل نیکے کسکا طالب دیدار ہوگیا

وہ شوخ جب سے مائل پندار ہوگیا
تقصیر وار اور گنہگار ہوگیا

دل مبتلائے زلف و قد یار ہوگیا
بیٹھے بٹھائے عشق کا آزار ہوگیا

ابرو ہمارے واسطے تلوار ہوگیا
زخمی دل و جگر بجدا یار ہوگیا

دیکھی کسیکی چاند سی صورت جو دور سے
حیرت سے مین تو صورت دیوار ہوگیا

قسمت تو دیکھو داور محشر کے سامنے
کمبخت دل اوسیکا طرفدار ہوگیا

حیرت ہے مجھکو بھی یہی او بت کہ در ترا
کیون سجدہ گاہ کافر و دیندار ہوگیا

ہوگا رقیب کا سا بھی کوئی نہ بوالہوس
دیکھا جسے اوسیکا طلبگار ہوگیا

رفتار یار فتنۂ محشر سے کم نہین
ہنگامہ حشر کا سر بازار ہوگیا

رحمت کے تیری ہم ہی سزاوار ہوگئے
اچھا ہوا لقب جو گنہگار ہوگیا

مجھپر جو مہربان نہین ہے نہو مگر
یہ تو نہین کہ غیر کا وہ یار ہوگیا

زاہد بھی روز آتے ہین اوس حور کیلئے
باغ بہشت کوچۂ دلدار ہوگیا

وحشت مین کام باغ سے ہے اور نہ گھر سے
دشت جنون سے ہمکو سروکار ہوگیا

رہتی ہے اسمین یاد کسی بادہ نوش کی
دل بھی ہمارا خانۂ خمار ہوگیا

کیا ہوگئی عبادت صد سالہ واعظا
اکبار مے جو پینے سے میخوار ہوگیا

کچھ بولے ہم تو قابل تعزیر ہوگئے
چپ بیٹھے گر تو ضیق کا آزار ہوگیا

جب دیکھو در پہ لاکھون خریدار ہین کھڑے
کوچہ تمھارا مصر کا بازار ہوگیا

راحت سے کوئی دم مری ہوتی نہین بسر
دل دیکے مین تو یار گنہگار ہوگیا

پہلے مجھے کسی سے نہ الفت تھی کیا کہون
آنکھین تمھاری دیکھ کے سرشار ہوگیا

غش کر گئے تھے دیکھ کے موسے جسے حفیظ
مین بھی اوسیکا طالب دیدار ہوگیا

بدلی ہے رنگ بدلا ہے ہر بادہ خوار کا
چھائی گھٹا ہے آگیا موسم بہار کا

منہ دیکھتے ہو غور سے کیا خاکسار کا
پوچھو کبھی تو حال دل بیقرار کا

کیا پوچھتے ہو حال مرے انتظار کا
بیٹھا ہون منتظر مین کسی شہسوار کا

نالے کئے جو مین نے تڑپ کر فراق مین
نقشا بدل گیا فلک کجمدار کا

دل تیرا کسطرح سے بھلا مجھ سے صاف ہو
عالم ہے مثل شیشۂ ساعت غبار کا

بوسہ جو مانگتا ہون تو کہتے ہین ہنسکے وہ
اچھا نہین سوال یہہ کچھ بار بار کا

ساقی منگا خدا کیلئے اب تو جام مے
آیا ہے زور شور سے موسم بہار کا

سیماب دیکھ دیکھ کے آتا ہے یہ خیال
ایسا نہو کہ دل ہو کسی بیقرار کا

آئینگے بھی تو فاتحہ کیونکر پڑھینگے وہ
ابتو نشان بھی نہین باقی مزار کا

مین تو نہ جاؤن کوچۂ جانان مین عمر بھر
پر کیا کرون کہ دل ہی نہین اختیار کا

جو کچھ نصیب مین تھا ہمارے وہ سب ہوا
شکوہ عبث ہے گردش لیل و نہار کا

دل لیکے آج بھی تو مکر جائیگا ضرور
کب اعتبار ہے ترے قول و قرار کا

ہوشیار اپنے دل سے مین رہتا ہون اے حفیظ
جسدن سے اونکو شوق ہوا ہے شکار کا

زندان مین غل جو تیرے گرفتار نے کیا
تھرا کے حذر در و دیوار نے کیا

عاشق مجھے اس ابروی خمدار نے کیا
قبضے مین جن کو آپ کی تلوار نے کیا

دیوانہ ہو گیا ہون مین آنکھو نکو دیکھکر
جادو تمھاری نرگس بیمار نے کیا

دیدی کسی نے جان نہ الفت مین آپکی
میری طرحکا عشق نہ دو چار نے کیا

لینے دیا جو آپ نے بوسہ نہ وصل مین
جز صبر کچھ نہ عاشق ناچار نے کیا

دل دیکے مول آپ کو لیتا کوئی بھلا
سودا خراب مجھ سے خریدار نے کیا

بیٹھے بٹھائے زلفون مین اوسکی پھنسا دیا
اچھا سلوک مجھ سے دل زار نے کیا

تڑپا کیا پہ جان نہ دیدی فراق مین
پرہیز موت سے ترے بیمار نے کیا

رحمت کے زور پر تری کیا کیا گنہ کرے
دوزخ کا ڈر نہ تیرے گنہگار نے کیا

شکوہ کبھی حضور کا مین نے نہین کیا
جو کچھ کیا وہ آپ کے اغیار نے کیا

لوگو نکو سنکے عشق سے پرہیز ہوگیا
دنیا سے جب سفر ترے بیمار نے کیا

آتے ہین شاد شاد جو اسے حضرت حفیظ
اقرار وصل آپ سے کیا یار نے کیا

پھر مرے دل مین محبت کا اثر ہونے لگا
رفتہ رفتہ پھر وہی درد جگر ہونے لگا

اسقدر یان آہ مین اب تو اثر ہونے لگا
جب کبھی نالہ کیا وان درد سر ہونے لگا

جلوہ فرما جب مرا رشک قمر ہونے لگا
نور کا نقشہ نظر مین جلوہ گر ہونے لگا

وصل کی شب تو نہایت عیش سے گذری مگر
حشر کا سامان ہنگام سحر ہونے لگا

عشق کی آغاز اور انجام مین یہہ فرق ہے
درد سر پہلے تھا اب درد جگر ہونے لگا

قتل کرنیکو کیا سفاک عالم نے مجھے
لاش جب دیکھی تو خود بھی نوحہ گر ہونے لگا

خوب عادت آپ نے حجت کی سیکھی وصل مین
اب تو جھگڑا روز ہی دو دو پہر ہونے لگا

دیکھئے آنکھین تمھاری کیا دکھاتی ہین ہمین
اب تو سرمہ بھی انھین مد نظر ہونے لگا

ہوگیا آہن بھی اب قیمت مین سونے سے گران
تیری زلفونکا جو سودا سر بسر ہونے لگا

دیکھئے بالون پہ اب آئی سفیدی اے حفیظ
لیجئے اپنا بھی سامان سفر ہونے لگا

انصاف ہوتا جو قیامت مین یہہ سامان ہوتا
ہاتھ مین میرے ستمگر تیرا دامان ہوتا

سیر تیرے یار اگر قصد گلستان ہوتا
نکہت گل سے دماغ اور پریشان ہوتا

عشق تیرا نہ اگر زلف پریشان ہوتا
بیڑیان پاؤن مین ہوتین نہ یہہ زندان ہوتا

تیرا جانا جو سوے گوشہ ریبان ہوتا
مردے بھی اوٹھتے ابھی حشر کا سامان ہوتا

یہہ فلک وہ ہے کہ برسون ہی رولاتا مجھکو
مین کسی روز جو بھولے سے بھی خندان ہوتا

شکل ایسی مری وحشت نے بنا رکھی ہے
قیس ہوتا تو مرے حال پہ گریان ہوتا

سچ تو یہ ہے کہ جو منصور نہ کہتا حق حق
دار دنیا مین نہ یون موت کا سامان ہوتا

قتل مجکو نہ کیا خوب کیا قاتل نے
جان بھی جاتی مری مفت کا احسان ہوتا

رشک فردوس سمجھتا مین اِس اوجڑے گھر کو
خانۂ دل مین اگر تو کبھی مہمان ہوتا

بتکدے مین نہ شب و روز پڑا رہتا حفیظ
بخدا یار جو تو صاحب ایمان ہوتا

فرقتِ یار مین دل کا مرے یہ حال ہوا
لٹ گیا مٹ گیا ابتر ہوا پامال ہوا

کیا کہون یار جو اسوقت مرا حال ہوا
تمنے مہندی ملی اور دل مرا پامال ہوا

پھر کسی گل کی محبت ہوئی شاید دلکو
پھر نئے سر سے جو سودا مجھے اس سال ہوا

دام سے اوسکے رہائی نہین ممکن ہرگز
گیسوے یار مری جان کو جنجال ہوا

نامہ بر کہتا ہے لکھو گے کہانتک خط مین
حال دل کا نہوا نامۂ اعمال ہوا

فرقت یار کا احوال نہ پوچھو مجھ سے
اکدن ہجر کا میرے لئے اک سال ہوا

رات دن حسینون پریون مین بسر کرتا ہون
عشقبازی مین تو مین صاحب اقبال ہوا

کیا کہین اک بت کافر کی محبت مین حفیظ
اپنا بیکار سیہ نامۂ اعمال ہوا

دل دیکے مین مدام گنہگار ہی رہا
ناحق سزا کا روز سزاوار ہی رہا

دیوانہ عشق مین نہ تو ہشیار ہی رہا
دنیا مین مین رہا بھی تو بیکار ہی رہا

کسدن بلایا گھر مین بتا تو نے ای پری
سایہ کیطرح مین پسِ دیوار ہی رہا

پوچھا کسی نے آکے کسیدن نہ حال دل
گو مین ہر ایک شخص کا غمخوار ہی رہا

ہمتو تمام ہو گئے قاتل کو دیکھکر
وہ کھینچتا نیام سے تلوار ہی رہا

رحمت کی زاہد ونکو نہ خواہش کبھی ہوئی
امیدوار تیرا گنہگار ہی رہا

اکدن ہوا نہ وصل میسر ہزار حیف
ہمسے ہمیشہ آپ سے اقرار ہی رہا

بھولے سے بھی کہا نہ مسیحا سے حالِ دل
بیمار تیرا مرنے پہ تیار ہی رہا

اب تو سوال وصل پہ کہتا نہیں وہ کچھ
اقرار ہی رہا ہے نہ انکار ہی رہا

ابرو کی یاد تھی تو کبھی زلف کا خیال
مین اک نہ اک بلا مین گرفتار ہی رہا

کیونکر کسیکی زلف مین دل پھنس گیا حفیظ
مین تو ہمیشہ عشق سے بیزار ہی رہا

زلفون مین اوس پری کی گرفتار ہی رہا
مجھ سے ہمیشہ دل میرا بیزار ہی رہا

میرا کبھی ہوا نہ کوئی دوست آجتک
اک دل تھا وہ بھی تیرا طرفدار ہی رہا

جاتے ہین چھپ کے غیر کے گھر یار حضور
مجھ سے ہمیشہ وعدہ و اقرار ہی رہا

اوس زلف اور مصحف عارض کے عشق مین
ہندو ہی مین رہا نہ تو دیندار ہی رہا

کہتا تو کیا سمجھ کے مین کہتا وصال کو
مجھ سے ہمیشہ آپ کو انکار ہی رہا

جھپکی نہ آنکھ تک شب وعدہ مری حضور
امیدوار آپ کا بیدار ہی رہا

مونس نہین ہے کوئی شب غم مین اے حفیظ
اک دل تھا اپنا وہ بھی گرفتار ہی رہا

جو ہمارا عشق تم پر نہ یون آشکار ہوتا
تمھین صاف کہدو صاحب تمھین اعتبار ہوتا

جو نہ آتا آج بھی تو میرے پاس ای ستمگر
دل مضطرب کو میرے نہ کبھی قرار ہوتا

کبھی دیکھ لیتا ناصح جو تو اوسکی زلف مشکین
ترے سر مین اوسکا سودا تو ہزار بار ہوتا

میرے حال پر بہت کچھ یہ رقیب رشک کرتے
ترے کوچہ مین ستمگر جو مرا مزار ہوتا

نہین یار مجکو باور کبھی ایسی لن ترانی
جو تو بے نقاب ہوتا تجھے اعتبار ہوتا

نہ کہو حفیظ کو تم کوئی رند لاابالی ہے
نہ کبھی حرم مین رہتا جو وہ بادہ خوار ہوتا

جدھر دیکھو اودھر ہے تذکرہ اے یار نشتر کا
بہت کچھ اندنون تو گرم ہے بازار نشتر کا

نہ چھیڑ اب تذکرہ بہر خدا از بہار نشتر کا
کھجا تا زخم دل ہو نام سنکر یار نشتر کا

مزا وہ پڑگیا ہو زخم دلکو یار نشتر کا
کہ کرتا ہو تقاضا دم میں سو سو بار نشتر کا

بھلا اس آبلہ پائی کا ہو جسکے سبب مجکو
دکھاتا ہے بیابان میں مزا ہر خار نشتر کا

بنایا ہو جو زخموں پر میرے گل نوک مژگان سے
تن لاغر مرا ہے یا کہ ہے گلزار نشتر کا

دکھا دو خنجر ابرو نہ چھیڑو نوک مژگان سے
کرو تلوار سے گھائل ندو آزار نشتر کا

موا ہون یاد مژگان مین کسی قاتل کے ای ہمدم
چڑھانا قبر پر پھولون کے بدلے ہار نشتر کا

شہید تیغ ابرو ہو نہ ہو منت کش خنجر
فدائے نوک مژگان ہو نہ لے آزار نشتر کا

فراق یار مین مجکو ضعیف و ناتوان پاکر
دیا ہے تار بستر نے مجھے آزار نشتر کا

اوٹھائی نوک مژگان سے ہو زخم دل نے وہ لذت
قیامت تک نہ بھولیگا مزا اے یار نشتر کا

شہید تیغ ابرو یا کہ مین مجروح مژگان ہون
غرض کشتہ ہون اے قاتل اسی تلوار نشتر کا

کہون کیا مجھپہ ہین کیا کیا ستم ابرو و مژگان کے
کبھی ہے وار خنجر کا کبھی آزار نشتر کا

صدا ارنی کی آتی ہے دہان زخم سے اکثر
مرے زخمونکو تو معراج ہے دیدار نشتر کا

تمھارے گھر مین بیٹھے غیر ہونگے کسطرح دیکھون
کریگا کام ایجان روزن دیوار نشتر کا

ہزارون بلکہ لاکھون رہ گئے ہین ٹوٹ کر نشتر
مرے زخم جگر مین ہو گیا انبار نشتر کا

کسیکی نوک مژگان سے جو مین تشبیہ دون اسکو
نہین جراح ایسا طالع بیدار نشتر کا

کیا ہے چاک کس بیرحم نے افسوس زخم دل
نظر آتا ہے پھل دیکھو جگر کے پار نشتر کا

مرے زخم جگر نے زنگ اپنا وہ جمایا ہے
کہ آخر ہو گیا ہے زنگ اب گلنار نشتر کا

مرے زخم جگر کو جنبش مژگان ہو بس اونکی
عبث ہو تجکو اے جراح اب اصرار نشتر کا

یہہ لذت نوک مژگان کی **حفیظ** اغیار کیا جانین
مرے دلسے کوئی پوچھے کہ ہے آزار نشتر کا

نہ ہرگز خنجر سے پوچھئے آزار نشتر کا
مرے زخم جگر سے پوچھئے آزار نشتر کا

نہ اوس ترچھی نظر سے پوچھئے آزار نشتر کا | مرے زخم جگر سے پوچھئے آزار نشتر کا
ستم مژگان کے سہتا ہون یہ میرا ہی کلیجا ہے | مرے زخم جگر سے پوچھئے آزار نشتر کا
اسی نے نوک مژگان کی خلش کا حظ اوٹھایا ہے | دل شوریدہ سر سے پوچھئے آزار نشتر کا
اوٹھایا غیر نے کیا لطف تیرے نوک مژگان سے | ذرا اوس بیخبر سے پوچھئے آزار نشتر کا

**حفیظ** اوس شوخ کے مژگان سے گھائل ہو گیا ہے
اوسی خستہ جگر سے پوچھئے آزار نشتر کا

جو دل ہو یار نشتر کا | جو دل ہو یار نشتر کا | تو مین غمخوار نشتر کا | تو مین غمخوار نشتر کا
نہین ہو جو طالب ہے | نہین ہو جو طالب ہے | دل بیمار نشتر کا | دل بیمار نشتر کا
کھٹک مژگان کی دلمین ہے | کھٹک مژگان کی دلمین ہے | نہین آزار نشتر کا | نہین آزار نشتر کا
نہو دشمن کو بھی یارب | نہو دشمن کو بھی یارب | کبھی آزار نشتر کا | کبھی آزار نشتر کا
ترے مژگان کا گھائل ہون | ترے مژگان کا گھائل ہون | نہین بیمار نشتر کا | نہین بیمار نشتر کا
نہوگا اب مجھے ارمان | نہوگا اب مجھے ارمان | کبھی زنہار نشتر کا | کبھی زنہار نشتر کا
دکھا دو نوک مژگان سے | دکھا دو نوک مژگان سے | تماشا یار نشتر کا | تماشا یار نشتر کا
ستم مدنظر ہے گر | ستم مدنظر ہے گر | تو دو آزار نشتر کا | تو دو آزار نشتر کا

**حفیظ** اب نوک مژگان سے ـ **حفیظ** اب نوک مژگان سے
نہ لو آزار نشتر کا ـــ نہ لو آزار نشتر کا

کروگے پوچھکر کیا خاک حال زار مضطر کا | تمھارا دل بھی تو واللہ ہے اے یار پتھر کا
پسیجا دل نہین گر سنکے حال زار دلبر کا | بتون کا کیا کرون شکوہ گلا بیکار پتھر کا
بھلا تشبیہ دون پھولون سے کیا روے مصفا کو | نہین کم ماہ انور سے کبھی رخسار دلبر کا
دکھا بھی دو کہین دیدار کب تک وعدہ فردا | کہانتک منتظر کوئی رہے اے یار محشر کا
نہ پوچھو ہمدمو کیونکر بسر ہوتی ہے عمر اپنی | کبھی ہے زلف کا سودا کبھی آزار نشتر کا

پہونچ ہی جاؤنگا وان تک کسی صورت سے آخر
بھلا ممنون احسان کون ہوای یار رہبر کا

ہمارے قتل کو جنبش خم ابرو کی کافی ہے
بھلا فرمائیے کیا کام ہے ای یار خنجر کا

ہمین کیا کام ہے خلد برین سے تیرے ای واعظ
سوا جنت سے ہے یہ سایہ دیوار دلبر کا

چلو اب ساتھ تم بھی جسطرح سے ہو **حفیظ** اوسکے
جو پھر سیر جانا ہو سوے گلزار دلبر کا

خون دل عشق مین ہر وقت جو پینا ہوگا
پھر یہہ فرمائیے کسطرح سے جینا ہوگا

تم تو جاتے ہو لبسر ہوگا یہ دن پھر کیونکر
ہمکو تو ایک گھڑی ایک مہینا ہوگا

باغ ہے مطرب و مینا ہے گھٹا چھائی ہے
ہے ضرور آپ کو بھی آج تو پینا ہوگا

بے سبب تو نہین نالون کی صدا آتی ہے
آپ نے دل کسی مظلوم کا چھینا ہوگا

مین جو کہتا ہون کہ مرجاؤنگا فرقت مین حضور
ہنسکے فرماتے ہین تمکو ابھی جینا ہوگا

بے سبب کوئے غریبان مین نہین حشر بپا
اونکے آنے کا شہیدون کو قرینا ہوگا

چغلیان کھاکے مری انکو اوبھارینگے ضرور
میری جانب سے رقیبون کو جو کینا ہوگا

مین وہ میکش ہون کہ اوٹھونگا جو محشر کے دن
ساغر اک ہاتھ مین اک ہاتھ مین مینا ہوگا

رخ انور کو نہ زلفون مین چھپاؤ للہ
ابر مین ماہ کا اسے یار قرینا ہوگا

رات بھر ہجر مین تکلیف ہو یا راحت ہو
زندگی ہوگی تو ہر طرح سے جینا ہوگا

آج تو آپ نے کی جور و ستم سے توبہ
کل وہی طور وہی یار قرینا ہوگا

ہمدمو فرقت جانان مین کہون کیا تمسے
عید کا چاند بھی خالی کا مہینا ہوگا

سیر جوشش آئیگی گلشن کی مجھے کیئے تو
غم و اندوہ کا جب دلمین دفینا ہوگا

یہہ تو ممکن نہین اوس کافر بے دین کو **حفیظ**
ہم سے کینہ ہو اغیار سے کینا ہوگا

جلوہ گر آج اگر وہ بت ترسا ہوگا
رخنہ پڑجائیگا ایمان مین تماشا ہوگا

نہ یہہ صحبت نہ یہہ جلسہ نہ یہہ چرچا ہوگا
تم نہین آئے مریجان تو پھر کیا ہوگا

جور کرنے پہ تو آمادہ ہوئے آپ حضور
یہہ نہ سونچے کہ وہ مرجائیگا تو کیا ہوگا

اونکی چالون سے قیامت پہ قیامت ہوگی
حشر پر حشر مرے نالون سے برپا ہوگا

دلکی خواہش کہ وہ آئین تو مجھے چین آئے
اونکی یہہ ضد کہ ابھی تمکو تڑپنا ہوگا

دردکا عشق کے بیکار مداوا ہی طبیب
یہہ مرض وہ ہے کہ تا حشر نہ اچھا ہوگا

اب وہ تجھ سے بھی نہ سنبھلیگا مسیحا ہرگز
موت ہی سے ترے بسمل کا مداوا ہوگا

ہے ابھی سے تو مریجان دل اپنا مضطر
تم جو اوٹھ جاؤ گے پہلو سے تو پھر کیا ہوگا

صبر ہر حال مین انسان کو لازم ہی حفیظ
بستر غم پہ تڑپنے سے بھلا کیا ہوگا

وہ کونسا عاشق ہے جو رسوا نہین ہوتا
سب مغز وہی ہے جسے سودا نہین ہوتا

یہہ بھیڑ ہے غیرونکی ترے کوچہ مین ظالم
تلوار بھی چلتی ہے تو رستا نہین ہوتا

جب کہتا ہون شب بھر مجھے رہنے دو تو بولے
ایسون کا میرے گھر مین گذارا نہین ہوتا

راحت نہین ملتی ہے مسافر کو لحد مین
ملتا ہے جو تکیہ تو بچھونا نہین ہوتا

دنیا سے جو لیجا ئے کوئی داغ محبت
تربت مین کبھی اوسکی اندھیرا نہین ہوتا

آتی ہے صدا یہہ دہن گور سے ہر دم
دنیا مین دوبارا کوئی پیدا نہین ہوتا

کسطرح حفیظ اب کرون فریاد بتون کی
مجبور ہون کعبہ مرا جانا نہین ہوتا

تھا جو دل اوس بت کا پتھر پھر گیا
پر مرا دل اوس سے کیونکر پھر گیا

آپنے تیوری چڑھائی کسلیئے
میری آنکھون مین تو خنجر پھر گیا

حال دل سن سنکے کہتا ہی وہ بت
چپ رہو بس چپ رہو سر پھر گیا

سونچتا ہون آج بیٹھا شام سے
کل سے کیون میرا مقدر پھر گیا

بے سبب بگڑے نہین معشوق سب
بے وفاؤن کا تھا لشکر پھر گیا

ہم اوٹھاتے ناز تیرے عمر بھر
پر ہمارا دل ستمگر پھر گیا

جب نہ پایا قبر کا میری نشان
لا کے وہ پھولون کی چادر پھر گیا

در سے ٹکراوں گا سر اپنا ابھی
تو جو اُٹھ کے گھر سے باہر پھر گیا

دیکھ کر بیہوش مجکو بزم سے
لے کے وہ ساقی بھی ساغر پھر گیا

او فلک گردش سے تیری رات دن
پھر گیا طالع میرا سر پھر گیا

کیا کہا تھا تو نے کل ہم سے **حفیظ**
آج اوس کافر کے در پر پھر گیا

دیکھ لینا جو ترے در کا گدا ہو جائیگا
مرتبہ مین وہ سلیمان سے سوا ہو جائیگا

گر یہی سفاکیان ہین تو یہ سچ کہتا ہون مین
اے بتو کوچہ تمھارا کربلا ہو جائے گا

آنکھین بھی پتھرا چکی ہین نزع کا عالم بھی ہے
اونکے آتے آتے میرا فیصلا ہو جائیگا

وہ مسیحائی دکھانے آئینگے اوسدن مجھے
درد دل جس روز میرا لادوا ہو جائیگا

اے طبیبو اونکے ہاتھوں سے جو ملجائے مجھے
زہر بھی آخر میرے حق مین دوا ہو جائیگا

پھر کسی گلشن مین ہو سکتا نہین اوسکا گذر
دام سے صیاد جو تیرے رہا ہو جائیگا

او دل وحشی نجا نا گیسوے پیچان کے پاس
زلف کا پھندا اب تجھے دام بلا ہو جائیگا

اس دل وحشی کو کیا سوجھی فراق یار مین
کیا جنون صحرا نوردی سے ہوا ہو جائیگا

تم جو چاہو ہے وہی بہتر ہمارے واسطے
تم جو لکھو گے وہ قسمت کا لکھا ہو جائیگا

رنگ لائیگا یہ میرا ذبح ہونا دیکھنا
خون میرا اونکے ہاتھون مین حنا ہو جائیگا

غیر سے وہ اب نہ لکھوائین مرے خط کا جواب
وصل کا مضمون مضمون قضا ہو جائیگا

سامنا جسروز اوس بت کا ہوا اے زاہدو
سر سے سودا اے تقدس بھی ہوا ہو جائیگا

سر اوسی جانب جھکیگا جسطرف رہتے ہین آپ
جب نہو رہبر تو دل قبلہ نما ہو جائیگا

ایسی ہمدردی تو کچھ اچھی نہین ہے ناصحو
اور سمجھانے سے جب سودا سوا ہو جائیگا

تم اگر جاؤگے سیر باغ کو غیرونکے ساتھ
یار یہہ زخم جگر میرا ہرا ہو جائیگا

یا تمھین ظالم بنوگے یا ہمین تقصیروار
فیصلہ اسکا بھی اب روز جزا ہو جائیگا

آج فرقت ہی تو ہو کل وصل بھی ہوگا حفیظ
گر بقا ہے آپ کی تو غم فنا ہو جائیگا

دیدار ترا یار کہان ہو نہین سکتا
ہان ہو نہین سکتا کہ وہان ہو نہین سکتا

اب درد جگر مجھسے نہان ہو نہین سکتا
مجبور ہون مین ضبط فغان ہو نہین سکتا

بے اوس گل رعنا کے پئین بادۂ احمر
ہمسے تو یہ اے پیر مغان ہو نہین سکتا

جلتا ہون شب و روز تپش سے تپ غم کی
مجھ سا بھی کوئی سوختہ جان ہو نہین سکتا

ہو فیصلہ تنہائی مین اے داور محشر
مجمع مین مرا حال بیان ہو نہین سکتا

میری یہ تمنا ہے کہ دیدار ہو اوسکا
اور اوسکی یہی ضد ہے کہ ہان ہو نہین سکتا

اغیار کو پھر دعوۂ الفت بھی ہے ناحق
جب نام ترا درد زبان ہو نہین سکتا

پیدا کرے انسان اگر چشم بصیرت
پھر تو ترا دیدار کہان ہو نہین سکتا

کیا غیر ڈراتے ہین مجھے آہ سے اپنی
نالہ کبھی یہ شعلہ فشان ہو نہین سکتا

کیا جائیگا تو سامنے اوس شوخ کے قاصد
جب حال میرا تجھسے بیان ہو نہین سکتا

ہم رندون سے الفت کے طریق آکے وہ سیکھے
زاہد سے اگر عشق بتان ہو نہین سکتا

کیا پوچھتے ہو حال مرے رنج و الم کا
قصۂ شب فرقت کا بیان ہو نہین سکتا

بیکار حفیظ آپ نہ سمجھائیے مجکو
یہ درد وہی ہے جو نہان ہو نہین سکتا

دعوے یہہ غلط اونکا بجا ہو نہین سکتا
بت بننے سے انسان خدا ہو نہین سکتا

جبتک نہ مرا فتنۂ خوابیدہ ہو بیدار
ہنگامۂ محشر بھی بپا ہو نہین سکتا

خوشبو ہی سونگھانے مجھے کاش اوس گل تر کی
کیا اتنا بھی اے باد صبا ہو نہین سکتا

بلوا نہین سکتے ہین کہ خود آ نہین سکتے
اے بندہ نواز آپ سے کیا ہو نہین سکتا

بیچین وہ خود ہوکے چلے آئین مرے گھر
کیا تجھ سے یہ اے آہ رسا نہین سکتا

فرقت مین تری نالے تو اب رک نہین سکتے
یہ درد کبھی ہمسے جدا ہو نہین سکتا

صیاد عبث فکر رہائی کی ہے میری
قیدی تری زلفون کا رہا ہو نہین سکتا

کہنے کو تو دنیا مین حسین ایک سے ہین ایک
پر تجھ سا کوئی نام خدا ہو نہین سکتا

کیا لطف ہو محشر مین بھی بول اوٹھے یہی دل
ہمسے تو **حفیظ** اونکا گلا ہو نہین سکتا

بس کیجئے نہ ہر دم یون بیدلون کا چرچا
لائیگا رنگ اکدن ہم کاملونکا چرچا

ہمراہ غیر کے تو جن صحبتون مین بیٹھا
برسون رہا ہے ظالم اون محفلونکا چرچا

کیا سن رہے ہو قصہ ہم کشتہ نگہ کا
کیا بیدلون کا قصہ کیا بسملون کا چرچا

کس غور سے ہے سنتا قصہ ہمارا وہ بت
ہوتا ہے جب کبھی وان ہم بیدلونکا چرچا

لیلی کے قافلہ کا کیا ذکر یان ہے ہمدم
مجنون سے کیجئے گا اون محملون کا چرچا

جاتے نہین جو نالے در تک بھی اوس پری کے
بیکار ہے **حفیظ** اب ان کاہلون کا چرچا

کل بزم مین جس شوخ کے افسانۂ دل تھا
وہ صدر نشین رونق کاشانۂ دل تھا

دل مانگنے آیا تھا مرے جان جو تم سے
شیدا وہ تمھارا تھا دیوانۂ دل تھا

مین بھی کبھی دیوانہ تھا اوس شوخ کا ہمدم
لبریز مئے عشق سے خمخانۂ دل تھا

قصہ شب تنہائی کی بیتابی کا سنکر
بولے کہ یہی آپ کا افسانۂ دل تھا

پوچھو نہ بسر رات ہوئی ہجر کی کیونکر
اوس بت کا تصور تھا اور افسانۂ دل تھا

اب جسمین ہے اندوہ وغم و یاس کا مخزن
رہتے تھے جہان تم یہ وہی خانۂ دل تھا

ہے رونق کعبہ وہ بت پردہ نشین آج | کل جلوہ دہ منزل بتخانۂ دل تھا

کل بادۂ وحدت سے یہ دل خستہ حفیظ آہ
سرشار تھا اور ہاتھ مین پیمانۂ دل تھا

تمکو ہے مجھکو پیار کیا کہنا | مانتا ہون نگار کیا کہنا
تیری سج دھج وہ یار کیا کہنا | اور اوس پر نکھار کیا کہنا
تیرا صبر و قرار کیا کہنا | دل امیدوار کیا کہنا
میری الفت مین اے پری پیکر | آپ ہین بیقرار کیا کہنا
ہمکو وحشی بنا دیا تو نے | واہ اے زلف یار کیا کہنا
آپ ہین قول کے بڑے سچے | مین ہون بے اعتبار کیا کہنا
کسطرح سے کہا ہے قاصد نے | وان میرا حال زار کیا کہنا
خوب وحشت مین میرا ساتھ دیا | اے دل غمگسار کیا کہنا
ہمین آتے ہین غیر کے گھر سے | ہین ہمین شرمسار کیا کہنا
ہان بھی کہئے سوال وصل پہ آپ | یہ نہین بار بار کیا کہنا
کیا لگایا ہے دل پہ تیر نگہہ | واہ اے شہسوار کیا کہنا
کوئی ہرگز نہین زمانے مین | آپ سا ہوشیار کیا کہنا
میرے نالون نے آپ کو ایجان | کر دیا بے قرار کیا کہنا
غیر کی مرگ کا مجھے غم ہو | مین بنون سوگوار کیا کہنا
تاک کر کیا لگایا تیر نگہہ | ہو گیا دل کے پار کیا کہنا
چلدئے چھوڑ کر مجھے تنہا | کیا مروت ہے یار کیا کہنا
نہوا ہے نہوگا دنیا مین | غیر سا جان نثار کیا کہنا

کیا ہی نکھرا ہوا ہے آج حفیظ

## رنگ فصل بہار کیا کہنا

یہ یاد رہے کعبہ جو کاشانہ ہے اوسکا
تو یہہ دل ویران بھی جلوخانہ ہے اوسکا

اک دل ہی ہمارا نہین پروانہ ہے اوسکا
ناصح بخدا تو بھی تو دیوانہ ہے اوسکا

کیا حسن خداداد ہے اوس شمع کا اے دل
یوسف بھی تو ہر جان سے پروانہ ہے اوسکا

کیا حشر مین دکھلاؤ گے منہ حضرت واعظ
جس دلکو برا کہتے ہو کاشانہ ہے اوسکا

قاصد مرا احوال بیان کرکے یہ کہنا
دیوانہ جو تیرا ہے یہ افسانہ ہے اوسکا

کہتے ہین جسے درد وہ ہمدرد ہے دل کا
کہتے ہین جسے دل وہی کاشانہ ہے اوسکا

کہتے ہین تمنا جسے شیدائی ہے اوسکی
کہتے ہین جسے شوق وہ دیوانہ ہے اوسکا

کیا کہئے اب احوال **حفیظ** جگر افگار
اوس بت کا تصور بھی افسانہ ہے اوسکا

---

شب غم کی حکایت کیا کہون کچھ کہہ نہین سکتا
اور اوسپر درد فرقت کیا کہون کچھ کہہ نہین سکتا

مین اپنے دلکی حالت کیا کہون کچھ کہہ نہین سکتا
اور اوسپر اونکی نفرت کیا کہون کچھ کہہ نہین سکتا

وہ آہ و نالہ راتونکا وہ کوچہ گردی دن بھر کی
بس اس دلکی بدولت کیا کہون کچھ کہہ نہین سکتا

پھنسا کیون گیسوؤن مین دل تڑپنے کا سبب کیا ہے
پڑی کیون مجھپہ آفت کیا کہون کچھ کہہ نہین سکتا

اکیلا مین نہ تھا آئینہ بھی تھا تیری محفل مین
ہوئی کیون مجکو حیرت کیا کہون کچھ کہہ نہین سکتا

تڑپنا بستر غم پر وہ رونا سب سے چھپ چھپکر
یہ ہے کسکی بدولت کیا کہون کچھ کہہ نہین سکتا

خدا کی شان اونکے ساتھ دعوے پارسائی کا
**حفیظ** اور مے سے نفرت کیا کہون کچھ کہہ نہین سکتا

---

گذر تھا رات جہان پر مرے خیالون کا
شراب چلتی تھی مجمع تھا مہ جمالون کا

خرام ناز وہ آفت ہے خوش جمالون کا
کہ انتظار ہے محشر کو انکی چالون کا

اثر کرین نہ کرین دل پہ اوس ستمگر کے
کچھ اعتبار نہین ہمکو اپنے نالون کا

زہے نصیب وہ گھر میرے آئین ای قاصد — شب وصال مین بوسہ لون اونکے گالونکا

کبھی جو سوئے ہین ہم یاد زلف شبگون مین — ہجوم خواب مین شب بھر رہا ہے کالون کا

طلب پہ بوسہ کے کچھ ہان نہین نہین کہتے — مگر جواب نہین ہو مرے سوالون کا

حفیظ انکھین وہ پائی ہین اوس پریرو نے
ہرن ہون شہ جسے دیکھکر غزالون کا

نہ دئے بوسے نہ گلے سے لگے یہ بھی نہوا وہ بھی نہوا — چین آیا نہ کچھ آنسو ہی تھمے یہ بھی نہوا وہ بھی نہوا

دان عذر تھا مہدی ملنے کا یان فرط نقاہت مانع تھی — وہ آ نسکے ہم جا نسکے یہہ بھی نہوا وہ بھی نہوا

کچھ عرض تمنا کر نسکے بوسے نہ رخ گلگون کیے لئے — وہ آئے بھی اور جا بھی چکے یہ بھی نہوا وہ بھی نہوا

آئے بھی تو ساتھ اغیار کے وہ اور اوسپہ ستم شرمائے ہوئے — خود ٹھہرے نہ ہم ٹھہرا ہی سکے یہ بھی نہوا وہ بھی نہوا

کچھ پوچھو نہ حال حفیظ حزین کے بیٹھے وہ اک بیدرد کو دل
خود سمجھے نہ ہم سمجھا ہی سکے یہہ بھی نہوا وہ بھی نہوا

اچھا نہین یہ حجاب دل کا — اُلٹو بھی کہین نقاب دل کا

اچھا نہین یہ حساب دل کا — ہے رنگ بہت خراب دلکا

گہ رخکا خیال گہ سر زلف — دیکھو تو یہ انقلاب دلکا

ہے جلوہ گہ تجلی یار — ہوتا ہے کہین جواب دلکا

الفت مین بتان جنگجو کے — تاراج ہوا شباب دلکا

ہے خون جگر شراب فرقت — کرتا ہون گزک کباب دلکا

کیا تمکو بتاؤن قیمت دل — دلمین کرلو حساب دلکا

رہتی ہے بتون کی یاد اسمین — کیونکر نہو گھر خراب دلکا

کہہ ڈالو جو جی مین آئے ہمکو — اچھا نہین پیچ وتاب دل کا

زلفین نہ بناؤ گے کبھی تم — دیکھوگے جو پیچ وتاب دلکا

ہے کشتۂ یاس و حسرت و غم
کیا حال کہوں جناب دل کا

تسکین نہوئی وصال سے بھی
دونا ہوا اضطراب دل کا

اچھا نہو داغ عشق یارب
روشن رہے آفتاب دل کا

پہنچے نہ شب وصال بھی وہ
مانع جو ہوا حجاب دل کا

دشمن ہوا دوست سے ہمارا
اللہ رے انقلاب دل کا

تمکو بھی **حفیظ** ہوگا صدمہ
دیکھو گے جو اضطراب دلکا

کہان یہ طالب دیدار سے نہان ہوگا
وہین **حفیظ** بھی پہونچیگا تو جہان ہوگا

وہ ماہوش جو کسی روز مہربان ہوگا
ہمارے خانۂ دل ہی مین میہمان ہوگا

شب فراق مین تاریک آسمان ہوگا
ہماری آہ سے پیدا اگر دھوان ہوگا

یہہ کیا خبر تھی کہ ہوش و حواس کو کھوکر
یہ دل اسیر خم زلف مہوشان ہوگا

مری طرح سے مجھے ڈھونڈھتے پھرینگے آپ
مقام اپنا بھی جب روز لامکان ہوگا

کہونگا داور محشر سے حشر مین او بت
کہ دل مرا بھی اسی زلف مین نہان ہوگا

وہین ہماری وفا کا بھی تذکرہ ہوگا
تمھارے حسن کا چرچا جہان جہان ہوگا

نہ فصل گل مین ہمین قید کر خدا کے لئے
ہماری جان پہ احسان باغبان ہوگا

ہمیشہ ہجر بتان مین تڑپ تڑپ کے **حفیظ**
کسے غرض ہے جو منت کش فغان ہوگا

ترا جو شیوہ ہے اے بیوفا دغا دینا
تو میرا کام ہے ہر حال مین دعا دینا

مجھے ہے تجکو جو معشوق بے وفا دینا
تو دل بھی اور کوئی مجکو اے خدا دینا

اسی امید پہ بیٹھا ہون در پہ آپ کے مین
پس فنا مجھے کوچہ مین اپنے جا دینا

صبا جو کوچۂ جانان مین ہو گذر تیرا
ہمارا حال پریشان اوسے سنا دینا

عطا کیا مجھے کیا کیا نہ بے طلب تونے
بشر کی فہم سے باہر ہے بس ترا دینا

منائے خود ہمین آکر وہ بے وفا ظالم
ہمین بھی جذب دل اشنا اثر دکھا دینا

حضور دے چکے پہلے ہی دین و ایمان ہم
بتائیے تو بھلا اب رہا ہے کیا دینا

ہمارے ضبط سے باہر ہے نالہ و فریاد
اور اونکا کھیل ہے یہ چھیڑ کر رولا دینا

یہ بت ہین دشمن ایمان خدا گواہ **حفیظ**
کبھی نہ کعبۂ دل مین تم انکو جا دینا

جانا مجھے یون چھوڑ کے مضطر نہین اچھا
یہ ظلم مرے حق مین ستمگر نہین اچھا

خونریزی عشاق نہین خوب ستمگر
ہر روز یہ ہنگامۂ محشر نہین اچھا

پھر وعدۂ دیدار ہوا کل کیطرح آج
انصاف یہ اے داور محشر نہین اچھا

منظور نہین خانۂ دل مین اونھین رہنا
الزام یہہ رکھتے ہین کہ یہہ گھر نہین اچھا

جب کہتا ہون کیا آپ سے نسبت ہے قمر کو
کہتے ہین کہ ہان ہان مہ انور نہین اچھا

بیوجہ نہین ترک ملاقات کی ٹھہری
رنج آپ ہین یا میرا مقدر نہین اچھا

مین اپنی گران جانی یہ الزام لگاؤن
کیون آپ یہہ فرمائین کہ خنجر نہین اچھا

کچھ ضبط بھی دنیا مین کوئی چیز ہے آخر
ہر دم کا تڑپنا دلِ مضطر نہین اچھا

دز دیدہ نگاہی طرف غیر غضب ہے
یہ قہر تو اے چشم فسون گر نہین اچھا

جب وصل **حفیظ** آپ کو اونکا ہے شب و روز
فرماتے ہین پھر کیون کہ مقدر نہین اچھا

جب سر گورِ غریبان ستم ایجاد آیا
الامان حشر بھی کرتا ہوا فریاد آیا

جب کہین تذکرۂ حسن خداداد آیا
مجھکو بیساختہ وہ رشک قمر یاد آیا

تیرا سودائی جو کرتا ہوا فریاد آیا
اونگلیان اوٹھین کہ وہ قیس کا اوستاد آیا

جب کہین مین نے تڑپتی ہوئی دیکھی کوئی شئے
مجھکو اپنا دلِ گم گشتہ بہت یاد آیا

پھر وہی جوش جنون پھر وہی وحشت ہو مجھے
بیڑیان پھر وہ لئے دیکھئے حداد آیا

تذکرہ وصل کی شب غیر کا کرنا کیسا
جور کرنا بھی نہ تجھکو ستم ایجاد آیا

جنبش تیغ نگہ یار فقط کافی ہے
قتل عشاق کو کیون خنجر فولاد آیا

وا ے محرومی قسمت کہ شب فرقت مین
موت ہی آئی نہ وہ بانیِ بیداد آیا

نہ حقیقی نہ مجازی ہی کے لائق جب تھا
کیون مین افسوس سوے عالم ایجاد آیا

میرے نالونکی صدا سنکے وہ فرماتے ہین
یاد اسوقت ہمین قصۂ فرہاد آیا

بزم اغیار مین جانیکی یہ عجلت افسوس
مجھ سے ملنا بھی ستمگر نہ تجھے یاد آیا

غیر کے ناز اوٹھانے پڑے ملکر تم سے
وضع مین بھی مرے فرق او ستم ایجاد آیا

ہر گھڑی موت کے سامان مہیا ہین حفیظ
راس ہرگز نہ مجھے عشق پریزاد آیا

کیا کوئی تازہ گرفتار بلا یاد آیا
بال کھولے جو پریشان وہ صیاد آیا

جانے کیا اس بیتاب کو کیا یاد آیا
پھر ترے کوچہ مین کرتا ہوا فریاد آیا

قاتلون نے بھی کیا ہاے ہمارا ماتم
تیر بیداد کو دل تیغ کو سر یاد آیا

دیکھنا جائیگی جان آنکھونسے میری شب غم
کہتے ہی کہتے کہ وہ آیا وہ جلاد آیا

وہی نقشہ ہے وہی طرح ہو اسکی رضوان
اوٹھ کے فردوس مین کیا کوچۂ جلاد آیا

دل یکایک میرے سینہ مین جواب چیخ اوٹھا
نہین معلوم کہ کمبخت کو کیا یاد آیا

ہجر مین ایک گھڑی دم نہین لینے دیتا
تجھ سے مین تنگ بہت او دلِ ناشاد آیا

رہبری سے تیری اے بیخودیِ غم ہمنے
دیکھا عالم وہ کہ بس عالم ہو یاد آیا

دی جو اوس غیرت شمشاد نے ہاتھونپہ جگہ
طائر رنگِ حنا کو نہ چمن یاد آیا

دل و جان دم لو ذرا سینے مین ٹھہرو ٹھہرو
دیکھ لو دیکھ لو وہ آیا وہ جلاد آیا

اپنا اپنا یہہ مقدر ہے تجھے کیا زاہد
ہم ہوئے عاشق بت تجھکو خدا یاد آیا

خار اندیشہ سے ہر وقت رہا دامن پاک سرو کیطرح مین اس باغ مین آزاد آیا

دیر مین بھی ہے مری صنعت صانع پہ نظر جلوہ دیکھا جو بتو نکا تو خدا یاد آیا

روِ دئے دیکھ کے ہم گور غریبان کو **حفیظ**

اپنی تنہائی کا عالم جو ہمین یاد آیا

معجزے لب سے تو اعجاز دہن سے پیدا سو کرامات ہین اک اونکے سخن سے پیدا

در دجیسا ہے مرے طرز سخن سے پیدا ہوگا کب نالۂ مرغانِ چمن سے پیدا

آمدِ فصلِ بہاری ہے تقاضاے جنون پھر شگوفے ہوئے ہر شاخِ کہن سے پیدا

عکس خون شہدا جب سے پڑا ہے اسپر ہو گیا رنگ شفق چرخ کہن سے پیدا

گل رخسار کا جب وصف کیا ہمنے **حفیظ**

تب ہوا رنگ چمن رنگ سخن سے پیدا

دل آیا ہے اوسپر جو اپنا نہوگا مرض وہ ہوا ہے جو اچھا نہوگا

اگر آج وہ جلوہ فرما نہوگا تو بیمار ہجران بھی اچھا نہوگا

نہ رسوا ہوئے ہم کہ تڑپے بشب بھر ہوا کیا نہ الفت مین کیا کیا نہوگا

یہ بیمارِ فرقت ترا اے مسیحا یقین ہے قیامت تک اچھا نہوگا

رقیبون سے ملتے جو ہو برملا تم سمجھتے ہو کیا اسکا چرچا نہوگا

ہمین سنتے ہین طعنۂ غیر ورنہ کوئی آپ سے ملکے رسوا نہوگا

نہ پوچھیگا کوئی جو مجکو نہ پوچھے کوئی آپ پر بھی تو شیدا نہوگا

مین مرجاؤنگا ایکدن زہر کھاکر ستم ہے اونھین شک ہی ایسا نہوگا

**حفیظ** آج جیسے تڑپ کر مرے ہین

کسیکا بھی یون دم تو نکلا نہ ہوگا

بار ہا در بدر پھرا لایا ہمکو دیوانہ دل بنا لایا

دل وحشی کا ہو بھلا یارب | مجکو دیر و حرم تھکا لایا
جستجو مین کسیکی دل آخر | لامکان تک مجھے پھرا لایا
جس سے جن و ملک رہے قاصر | مین وہ بار گران اوٹھا لایا
دل لگی جانکر گیا تھا وہان | خاک مین مجکو دل ملا لایا
اونکے گیسو کا پھر ہوا سودا | پھر مرے سر پہ دل بلا لایا
بے سبب کب گیا تھا کعبہ کو | تیرا فرمان تھا بجا لایا

پھر کے آیا **حفیظ** کعبہ سے
اوس سے پوچھے تو کوئی کیا لایا

جاتے ہین جان سے ہم کیا وقت ہے ہنسی کا | انصاف سے کہو تو موقع ہے یہہ خوشی کا
اچھا یہ مشورہ ہے عاشق کے مارنے کا | اچھا یہہ ہے بہانہ اغیار کی خوشی کا
جسکی طرف نظر کی وارفتہ ہوگیا وہ | سیکھا یہہ تمنے کس سے انداز دلبری کا
آتا نہین نظر اب بچتا دل و جگر بھی | موجود ہے سبھی کچھ سامان ابتری کا
بیمار غم کو تیرے کہتا ہے کوئی مجنون | تجویز ہے کسیکی سایہ ہوا پری کا
شیدائیون سے اپنے نفرت دلی اونھین ہے | ہے شوق اونکو ازحد اغیار پروری کا

کہئے **حفیظ** سچ تو کسکے فراق مین یہہ
مُنہ زرد آنکھین پُرنم عالم ہے بیکسی کا

خطا تھی دل کی جو دل آپ کو پسند ہوا | مری سزا ہوئی مین مفت مشکبند ہوا
مجھے یہ ناز ہے مجمع مین دلفروشون کے | ہزار دل مین مرا ایک دل پسند ہوا
کہا جو حال دل زار اوس مسیحا سے | شفا کے بدلے مریض اور دردمند ہوا
بتو خدا کے لئے جور سے کرو توبہ | قیامت آگئی نالہ اگر بلند ہوا
یہ نقد دل مرا اور اونکی زلف کا سودا | مجھے پسند ہوا اونکو ناپسند ہوا

وصال کو جو کہا مین نے خود غرض ٹھہرا | جو دل کا حال کہا آرزو پسند ہوا

**حفیظ** اب بھی توبہ کیجے توبہ
گئی بہار در میکدہ بھی بند ہوا

اونکا سودا بھی میرے حق مین غنیمت ہوگیا | پہلے تھا عشق مجازی اب حقیقت ہوگیا
دیکھکر مین وہ سراپا محو قامت ہوگیا | اونکا آنا سامنے میرے قیامت ہوگیا
کون پہلو سے میرے ہنگام مینوشی اوٹھا | قابل ماتم جو سب سامان عشرت ہوگیا
جان دینی ہی پڑی درد جدائی سے مجھے | دل لگانا اوس ستمگر سے قیامت ہوگیا
وہ گئے پہلو سے میرے اُٹھکے کیا صبح وصال | مین سراپا وقف درد و یاس و حسرت ہوگیا

تا بکے عشق بتان کی اب تمنا اے **حفیظ**
مشغلہ دو روز کا حضرت سلامت ہوگیا

جو تیر تیری شصت سے قاتل رہا ہوا | وہ میرے مرغ جان کو تیر قضا ہوا
پورا یہ بعد قتل مرا مدعا ہوا | خون میرا اونکے ہاتھ مین رنگ حنا ہوا
ہونا تھا میرے حق مین جو اے دلربا ہوا | جاؤ بھی اب بلا سے بھلا یا برا ہوا
خود چل رہے ہین ناز سے اٹھکھیلیون کی چال | پھر پوچھتے ہین فتنۂ محشر بپا ہوا
فرمائیے تو کونسی شب یان رہے بھلا | کہئے تو کب حضور کا وعدہ وفا ہوا
چھٹ جائیگا ضرور یہ قاتل کے ہاتھ سے | دھبا ہمارے خون کا رنگ حنا ہوا
گالی نہ تھی جو غیر کا نام آگیا حضور | برہم مزاج آپ کا بیفائدا ہوا
کیون مردنی سی غیر کے چہرے پہ چھا گئی | کیا زہر میری بات مین تھا کچھ ملا ہوا
انکار بھی ڈھیٹھائی سے محشر مین کر گئے | مٹھی مین تھا حضور کے دل بھی دبا ہوا
مضمون میرے خط کا زبان پر عدو کے ہے | کیا نامہ بر رقیب سے بھی تھا ملا ہوا
ناوک نگاہ ناز سے اغیار پہ چلا | لیکن وہ میرے واسطے تیر قضا ہوا

فتنے خرام ناز مین پنہان منتظر ہین | دو گام وہ چلے تھے کہ محشر بپا ہوا
خوشبو ہی بھینی بھینی عروس بہار کی | کس کے چمن مین تیرا گذر اے صبا ہوا
یہ مشت خاک اور یہہ دعوائے خدا کی شان | انسان سے بت بنا تھا وہ بت سے خدا ہوا

موت آگئی ہمین کو شب وعدہ اے حفیظ
اچھا ہوا رقیب کا اس مین بھلا ہوا

اسنے تڑپ کے اوسکو تڑپنا سکھا دیا | دلنے تری نگاہ کو بجلی بنا دیا
دل مر گیا تو خاک مین اوسنے دبا دیا | مٹی کو مرتے کے ٹھکانے لگا دیا
آئینہ مین جو عکس نے جلوہ دکھا دیا | بولے اسی نے کیا مجھے حیران بنا دیا
تم نے جو اسکو اپنی نظر سے گرا دیا | اس غم نے خاک مین میرے دلکو ملا دیا
آکر کسی نے خواب مین جلوہ دکھا دیا | سوتا ہوا نصیب ہمارا جگا دیا
بل بے تری نگاہ کی محشر مین شوخیان | فتنے بھی کہہ رہے ہین ہمین تملا دیا
اب ناگوار ہوتی ہین باتین رقیب کی | پہلے تو آپ ہی نے اوسے سر چڑھا دیا
اللہ رے سوز ہجر میرے دلمین آکے درد | جل جل کے کہہ رہا ہے مرا دل جلا دیا
اوس فتنہ گر سے مین جو ہوا طالب وصال | خنجر اوٹھا کے اوسنے گلے سے لگا دیا
بولے وہ آئینے مین جمال اپنا دیکھکر | ہمشکل نے مرے مجھے وحشی بنا دیا
یہ دل بھی اوسکے جلوۂ دیدار پر ہے غش | موسے کو جس نے طور پہ جلوہ دکھا دیا
اوس سنگ دل کا دل نہ پسیجا ہزار حیف | نالون نے میرے عرش برین کو ہلا دیا
کیا لاگ تھی صبا کو مرے دم سے بعد مرگ | اسنے چراغ میری لحد کا بجھا دیا
دیکھا جو آستانۂ دولت سرائے یار | خورشید آسمان نے سر اپنا جھکا دیا
دیتے یہ جیسے مفت تو احسان مانتا | دل لیکے تم نے بوسہ دیا بھی تو کیا دیا
دیکھو بتو مزار شہید وفا ہے یہہ | کچھ نقش پا نہ تھا جسے چلکر مٹا دیا

محفل مین اونکی دیکھ کے بیتابیان مری
جانے تھے سوے کعبہ سوے دیر لیگیا
پھیلاے پاؤن چین سے سوتا تھا قبر مین
کہتی ہے کوس کوس کے تاثیر آہ سے
غم ہے الم ہے رنج ہے سینہ کا داغ ہے
کہتا ہے درد ہوکے رہا دلسے بعدمرگ
جادو چلا نہ سامنے اعجاز کے کوئی

شوخی پکار اوٹھی کہ مجھے تململا دیا
مین نے جناب شیخ کو رستہ بتادیا
اے شور حشر تو نے مجھے کیون جگا دیا
تو نے تو میرے ساتھ مرا گھر جلادیا
کیا کچھ ہمارے پاس نہین آپ کا دیا
اس قید سے خدا نے مجھے بھی چھڑا دیا
مارا جو مجکو آنکھ نے لب نے جلادیا

دکھلا کے اپنا چاند سا منہ اوسنے ای حفیظ
آئینے کی طرح مجھے حیران بنا دیا

ہوگئے قتل پہ تیار یہہ کیا
تیرا عالم ہے خریدار یہہ کیا
ہو مری شکل سے بیزار یہہ کیا
کل یہ ضد تھی کہ ابھی اوٹھ جاؤ
جسکو نفرت ہے مری صورت سے
ہوش باقی نہ رہے موسے کے
صاف کہدو نہ ملینگے تجھ سے
بوسے دشمن کو نہین تمنے دئے
وہ مری لاش پہ رو کر بولے
سر قلم کرنے پہ کل تھے تیار
بوسہ مانگا جو مکرر بولے
گالیان آپ ہی دیتے ہو مجھے

کھینچ لی میان سے تلوار یہہ کیا
ہے تیری گرمی بازار یہہ کیا
قابل لطف ہین اغیار یہہ کیا
آج بیٹھانے مین اصرار یہہ کیا
دل اوسیکا ہے طلبگار یہہ کیا
دیکھکر جلوۂ دیدار یہہ کیا
کبھی راضی کبھی انکار یہہ کیا
نیلے کیون ہین گل رخسار یہہ کیا
اے مرے یار وفادار یہہ کیا
آج ہے قتل سے انکار یہہ کیا
پھر اوسی بات کی تکرار یہہ کیا
آپ ہی ہوتے ہو بیزار یہہ کیا

دور ہے روضۂ اقدس سے **حفیظ**
اے مرے احمد مختار یہہ کیا

بچھوڑا دشمنون کے گھر کا جانا
کہا اوسنے کبھی میرا نہ مانا

اگر چھوٹا تمھارا آستانا
کہان دنیا مین پھر اپنا ٹھکانا

بتو اچھا نہین ہمکو ستانا
برا تمکو کہیگا اک زمانا

ملے دشمن سے چھپکر شکوہ واہ
نہ یہہ دن اے فلک ہمکو دکھانا

عدو کے امتحان سے ہو جو فرصت
ہماری بھی محبت آزمانا

پھرے سو بار اپنے قول سے تم
تمھاری بات کا اب کیا ٹھکانا

ندمت پھر کرینگے می کی واعظ
بجے گا پھر وہی پھوٹا ریانا

کہین دل سننے والونکا نہ دکھ جائے
بہت پُر درد ہے میرا فسانا

یہان تو جی پہ میرے بن رہی ہے
وہان ابتک وہی باتین بنانا

کہان جائین تمھارے در سے اوٹھکر
کہین سے ہے اور دنیا مین ٹھکانا

حسین مشتاق رہتے تھے ہمارے
**حفیظ** اپنا کبھی تھا وہ زمانا

وہ کون دن تھا کہ گردش مین آسمان نرہا
مجھے ستا کے یہہ ظالم بھی شادمان نرہا

لحد مین بعد فنا بھی مین شادمان نرہا
زمین ہمین رہی ہے جو آسمان نرہا

ہوا جوان جو وہ گل تو مین جوان نرہا
ثمر جو نخل مین آیا تو باغبان نرہا

حرم مین دیر مین دل مین مقام مکین مین
تمھارے حسن کا جلوہ کہان کہان نرہا

وہ بدنصیب ہون قید قفس سے جب چھوٹا
چمن مین یاد مجھے اپنا آشیان نرہا

مرے ستانے کو ہر وقت وہ رہے سرگرم
کب اونکو مدنظر میرا امتحان نرہا

سب آگے پیچھے روان ہین سرائے ہستی سے
جو کل رکا بھی تو وہ آج کاروان نرہا

پکارتے ہین سر عرش چڑھ کے نالۂ دل
ہمارے پاؤن کے نیچے کب آسمان نرہا

جو وعدہ کر کے نہ آیا کوئی شب وعدہ
مرا گمان بھٹکتا کہان کہان نرہا

ہمارے داغ جگر سے چمن کو کیا نسبت
یہہ باغ وہ ہے جہان موسم خزان نرہا

جو تخت و تاج کے مالک تھے وہ مٹے ایسے
زمین پہ اونکی لحد کا بھی اب نشان نرہا

بہار میرے ریاض سخن کے دیکھے کون
حفیظ کوئی زمانے مین قدردان نرہا

---

دشمن ہے زمانے مین فلک اہل ہنر کا
محروم نہ کیون پھل سے رہے پھول سپر کا

بیچین کچھ ایسا میرے نالون سے ہوی ہی
چھوٹا سا نکل آیا ہے مُنہ آج سحر کا

کس طرح سے قبضہ میرے دلبر ہو بتون کا
مالک کوئی کافر نہین اللہ کے گھر کا

دونون ہین تپان سینۂ سوزان مین ہمارے
اب حال کہین آپ سے دل کا کہ جگر کا

بھٹکین نہین کیا کیا شب فرقت کی دعائین
تاریکی مین رستا نہ ملا باب اثر کا

بکھرا کے وہ گیسو کو چلے ناز سے جسدم
مین نے کہا اللہ نگہبان کمر کا

آنسو نے حفیظ آبرو اس بزم مین رکھ لی
احسان ہے مجھ پہ یہ مرے دیدۂ تر کا

---

جم گیا رنگ سخن کیا کہنا
اے مرے غنچہ دہن کیا کہنا

نامہ بھیجا کئے غربت مین مجھے
میرے احباب وطن کیا کہنا

دیدنی ہے گل عارض کی بہار
اے مرے رشک چمن کیا کہنا

سامنے تیرے لب رنگین کے
کٹ گیا لعل یمن کیا کہنا

گالیان دیتے ہو موزون مجھکو
اے یہ بیساختہ پن کیا کہنا

سُن کے اشعار حفیظ خوش گو
کہتے ہین اہل سخن کیا کہنا

جب تیر آہ میرے دہن سے نکل گیا
اللہ رے توڑ چرخ کہن سے نکل گیا

تابوت کو سے پار سے گذرا تو شوق سے
لاشہ مرا تڑپ کے کفن سے نکل گیا

پہونچی جو اوسکو جوش جنونکی مرے خبر
گھبرا کے قیس نجد کے بن سے نکل گیا

کیا روئے پھوٹ پھوٹ کے پاؤنکو آبلے
کچھ دور جب مین اپنے وطن سے نکل گیا

سنکر فسانۂ لب رنگین یار کو
لعل ایسا کٹ گیا کہ یمن سے نکل گیا

پیری مین اب کہان وہ جوانی کو ولولے
اک جوش تھا کہ وہ سر و تن سے نکل گیا

آئی ندا فلک سے حفیظ الحفیظ کی ؛
نالہ کبھی جو میرے دہن سے نکل گیا

نشان نقش حقیقت کا جہان مین جابجا پایا
نظر پہونچی جہانتک جلوہ گر نور خدا پایا

اوا مین ناز مین انداز مین غمزے مین عشوے مین
نہ تجھ سا دوسرا دیکھا نہ تجھ سا دوسرا پایا

بھٹکتے پھرتے ہین ہم کوچۂ عشق مجازی مین
ترے در پر پہونچنے کا نہ ابتک راستا پایا

عدم سے جسکی خواہش ہمکو لائی بزم ہستی مین
اوسکو جلوہ گر ہمنے نہ یان پایا تو کیا پایا

ہوس تھی انبیا کو آپ کی امت مین ہونے کی
حفیظ اپنا مقدر ہمنے ایسا پیشوا پایا

کیا کہا تونے اور کیا نہوا ؛
ایک وعدہ ترا وفا نہوا

مٹ گیا دل سے تیرے حرف وفا
یہہ میرا نقش مدعا نہوا

وہ نظر کیا جو فتنہ خیز نہین
چال کیا حشر جب بپا نہوا

مجھ سے کہتے ہین روز محشر بھی
تیری جانب اگر خدا نہوا

اپنے مطلب کی کہہ گیا قاصد
حرف مطلب میرا ادا نہوا

تھا وہ بیکس کہ میری تربت پر
ابر رحمت کا شامیانہ ہوا

یہہ خوشی بعد مرگ کیا کم ہے
اوس ستمگر کو غم مرا نہوا

مدعا آپ اپنا کہہ جائین | میرا مطلب ہی کیا ہوا نہوا

یار آیا نہ موت آئی حفیظ
ہاے پرسان کوئی مرا نہوا

اونکے کوچہ مین دل مضطر کا مسکن ہوگیا | خیر سے بلبل کا گلشن مین نشیمن ہوگیا
خون او تر آیا نگاہِ حسرت دیدار مین | یار کی دیوار کا جب بند روزن ہوگیا
چشم آئینہ کو بھی اب آنکھ دکھلاتا نہین | طالبِ دیدار سے اتنا وہ بدظن ہوگیا
اک جہانکو عکس رخ پر چاند کا دھوکا ہوا | جلوہ گر جب بام پر وہ ماہ روشن ہوگیا

ہاتھ کل اوس ترک نے جسکو دکھایا تھا حفیظ
آج سنتے ہین مسلمان وہ برہمن ہوگیا

ہجر مین اے دلربا ہونا ہے کیا | مرمٹون اسکے سوا ہونا ہے کیا
ایسی باتون سے بھلا ہونا ہے کیا | کیون کرین اوسکا گلا ہونا ہے کیا
خواب مین گیسو جو آتے ہین نظر | پھر بلا مین مبتلا ہونا ہے کیا
رورہی ہین آرزوئین وقت نزع | آج ممنون قضا ہونا ہے کیا
رند بھٹی پر چلے پھر اغلو | پھر اوٹھی کالی گھٹا ہونا ہے کیا
کون آہین کھینچتا ہے زیر قبر | ہے زمین کو زلزلا ہونا ہے کیا

دیر سے کعبہ چلے کیون اے حفیظ
آپ کو بھی پارسا ہونا ہے کیا

وصل مین سینے سے سینہ مجھے ملنے ندیا | کوئی ارمان مرا اوسنے نکلنے ندیا
اپنے تلوؤن سے مری آنکھون کو ملنے ندیا | یاس کی یاس کا بھی ارمان نکلنے ندیا
برق نے پھونک دی انگوٹھی مری کشتہ افسوس | نخلِ امید مرا پھولنے پھلنے ندیا
اے فلک کیون نہ تجھے ہاتھ اوٹھاکر کوسون | کوئی ارمان مرا تونے نکلنے ندیا

ہمسری کرتے تھے قد سے ترے سرو و شمشاد
بخت خفتہ کی سیاہی نے ہوا وہ باندھی

اس سے گردون نے انھیں پھولنی پھلنے ندیا
اک کنول شب کو مری قبر پہ جلنے ندیا

مجکو سونے ندیا اونکے تصور نے حفیظ
اور وہان دل نے مرے اونکو بہلنے ندیا

بوسۂ لب پہ ہے یہ حجت کیا
اتنی سی بات کی حقیقت کیا

اب نہ وہ ہم رہے نہ وہ دل ہے
اب جتاتے ہو تم محبت کیا

یہ حسین جسکو پیار کرتے ہین
اوسپر آتی ہے مجکو حسرت کیا

مین نے پوچھا کہان تھے تو بولے
پھر لگاؤ گے کوئی تہمت کیا

ساتھ ہو نگے لحد مین دیدہ و دل
مر کے ہم کو ملیگی راحت کیا

کیا نہوگا کبھی مرا انصاف
کیا نہوگی کبھی قیامت کیا

مجکو محشر مین بخشوا ہی لیا
کام آئی مری ندامت کیا

ہمکو کیا کام ہے بتو نسے حفیظ
کہ مجازی کی ہے حقیقت کیا

نیچہ ہاتھ مین لیتا ہے جو قاتل اپنا
اپنے سینہ مین پھڑک جاتا ہے بس دل اپنا

مین جو زندان مین گیا طوق گلے سے لپٹا
دوڑکر آئی قدم لینے سلاسل اپنا

چاندنی چودھوین شب کی نکھر آئی کچھ اور
اپنے پہلو مین جو بیٹھا مہ کامل اپنا

عکس آئینہ مین دیکھا تو کہا شوخی سے
ہمنے خود ڈھونڈھ نکالا ہے مقابل اپنا

اپنی تصویر سے کہتے ہین کہ اب تیرے سوا
کوئی دنیا مین نہین مد مقابل اپنا

عین غفلت مین رہے دہ رہِ عشق سے ہم
جب کھلی آنکھ قدم تھا سر منزل اپنا

آپ کیا سمجھے نہین طالب دیدار حفیظ
کیا کبھی مفت بھی دیتا ہے کوئی دل اپنا

جب روانہ مین سوے منزل ہوا
راستہ کا خضر میرا دل ہوا

غیر تیری بزم مین بیٹھا ہے شاد
اوسکے پہلو مین نہ میرا دل ہوا

بنگئی شمشیر موج اضطراب
فرقت قاتل کا غم قاتل ہوا

تیغ سے جو زنگ کرنا کیا ضرور
مین نگاہِ ناز سے بسمل ہوا

آئینہ بھی بنگیا میرا رقیب
یہہ بھی تجھکو دیکھکر مائل ہوا

محتسب تو نے جو توڑا جام مے
چور سینہ مین ہمارا دل ہوا

داور محشر سے کہدونگا حفیظ
نذر الفت مین بتون کی دل ہوا

ترک سب سے دوستانا ہو گیا
تم ملے دشمن زمانا ہو گیا

جب کسی پر مہربان دیکھا اونہین
یاد وہ اپنا زمانا ہو گیا

میری باتین شوق سے سنتے ہین وہ
حال دل قصہ فسانا ہو گیا

غیر سے کب تمسے الفت بنہہ سکی
ترک آخر دوستانا ہو گیا

ضعف نے مجکو بٹھایا اے جنون
دشت بھی اب قیدخانا ہو گیا

حشر کے دن بھی کوئی اپنا نہین
اونکی جانب اک زمانا ہو گیا

یاد مژگان مین مرا دل اے حفیظ
ناوکِ غم کا نشانا ہو گیا

وفا جسمین نہو وہ آدمی کیا
بھلا ایسے کی اے دل دوستی کیا

عبث ہی حسنِ عارض پر تمھین ناز
بتو دو دن کا حسن عارضی کیا

نگاہ شرمگین کہتی ہے اون کی
مرے آگے ہے برچھی کی انی کیا

مرے گھر تک جو آتے چلتے پھرتے
اجی پاؤن کی منہدی چھوٹتی کیا

حفیظ اونکی محبت جان لیگی

مصیبت آپ نے جھیلی انکی کیا

اک قیامت ہی حسینوں سے لگانا دل کا
آفتیں ڈھائیگا کیا کیا ابھی آنا دل کا

یاد ہین مجھکو وہ دزدیدہ نگاہین تیری
نیچی نظرین کئے پہلو سے چرانا دل کا

دل وہی تمسے لگائے کہ جسے ہو منظور
خاک مین دیدہ و دانستہ ملانا دل کا

دست رنگین مین نہین کوچہ گیسو مین نہین
پھر کہان ہو تمہین بتلاؤ ٹھکانا دل کا

کیا حسینوں کو لگا لیتے ہین باتون مین حفیظ
بزم مین انکو سنانے نہین فسانا دل کا

ادر کا کیا ذکر جب بیزار تو ہو جائیگا
دل میرے پہلو مین خود میرا عدو ہو جائیگا

پھٹ گیا ہو دل مرا کیا دیکھتا ہے چارہ گر
یہہ کوئی چاک قبا ہے جو رفو ہو جائیگا

زندہ پاؤ گے نہ مجکو وقت رخصت دیکھنا
خاتمہ میرا تمھارے روبرو ہو جائیگا

اے گلو بھولے ہو تم حسن دو روزہ پر عبث
چار ہی دن مین ہوا یہہ رنگ و بو ہو جائیگا

کوئی دن یونہین اگر مشق سخن ہے تو حفیظ
شاعرون مین شہرۂ آفاق تو ہو جائیگا

وہ جمال تھا کہ جلال تھا سر طور جلوہ دکھا دیا گیا
یہ کلیم سے کوئی پوچھتا وہان آپکو نظر آیا کیا

دہین ہوش اوڑ گئے غیر کے کہا اوسنے مجھسے جو چھیڑ کے
تجھے ناز اوٹھانے پہ ناز ہے مرا ناز تونے اوٹھایا کیا

ہے جواب کیا کوئی دل جلا کرے جلکے تمسے جو یہ گلا
جو بگاڑنا ہی بنا کے تھا تو بتاؤ ہمکو بنایا کیا

سر بزم زاہد خشک نے جو بہک کے باتین بہت سی کین
ہوا اہل بزم کو یہ یقین کہین سے پی کے یہ آیا کیا

یہ حفیظ کسکا خیال ہے جو تجھے یہ رنج و ملال ہے
یہ پریشان تیرا جو حال ہے کہین دل کسی سے لگایا کیا

اگر لگاتے نہ دل بتون سے تو کیون یہ رنج و ملال ہوتا
نہ ٹھوکرین دربدر کی کھاتے نہ ہاے اپنا یہہ حال ہوتا

حسد سے ہوتا جو نفس خالی بشر عدیم المثال ہوتا
جو عیب جوئی کی خو نہوتی ہر ایک اہل کمال ہوتا

ہمارے گل سے جو ان گلو نکو نہ ہمسری کا خیال ہوتا
صبا یہہ کا ہیکو حال ہوتا کہ منھ طمانچون سے لال ہوتا

وہ عام جلوہ اگر دکھاتا تو سالکونکو بھی جذب آتا
نہ ذکر ہوتا نہ فکر ہوتی نہ حال ہوتا نہ قال ہوتا

صدائین پازیب کی جو سنتی تو سر قیامت بھی اپنا دھنتی
وہ دو قدم ناز سے جو چلتے تو اک جہان پائمال ہوتا

لکھی مقدر مین تھی برائی تو کون کرتا میری بھلائی
نہ تم ستاتے تو آسمان کے ستم سے مین پائمال ہوتا

حسین اوس شوخ کا یہہ تن ہے کہ ٹھیک یوسف کا پیرہن ہے
جمال مین اوسکے کیا سخن ہے کہان ہوا سا جمال ہوتا

نہ سوے بیت الحرام جاتا نہ ٹھوکرین دربدر کی کھاتا
نہ زاہدا کدم کو باہر آتا جو گھر مین رزق حلال ہوتا

**حفیظ** رندی مین ہین یہ باتین کہ پی کے کٹتی ہین ساری راتین
کہین جو تو زاہدون مین ہوتا بڑا ہی اھل کمال ہوتا

کسکی آنکھونکو تری دید کا آزار نہین — اے بت ہوش ربا
کون دل ہے جو ترا طالب دیدار نہین — رخ سے پردہ تو اوٹھا

جسقدر حسرت و ارمان تھے مرے دل مین بھرے — خون ہو ہو کے بہے
نظر آتا کوئی ہمدم مجھے زنہار نہین — بیکسی تیرے سوا

ارنی کہتا ہوا ایکدن آؤنگا ضرور — دیکھ لینا سر طور

کیا مین موسٰے کیطرح طالب دیدار نہین - کیون ہو پردے مین چھپا

خط و رخ پر ہین ترے گبر و مسلمان کتنے - دین و ایمان سے مٹے

دام گیسو مین ترے کون گرفتار نہین - پیچ سب پر یہہ پڑا

یار کے ابروے خمدار کا گھائل جو ہوا - خون روتا ہی رہا

مندمل زخم ہو جسکا یہ وہ تلوار نہین - کاٹ اسکا ہے جدا

میری جانب سے یکایک جو ترا دل ہے پھرا - ہوئی کیا مجھ سے خطا

مین تو اس ظلم کا اے یار سزاوار نہین - رحم کر بہر خدا

وہ گیا دل سے **حفیظ** اپنے گیا صبر و قرار - غم سے ہی سینہ فگار

ہاے اب کوئی مرا مونس و غمخوار نہین - غم فرقت کے سوا

واسطے میرے تو نور آپکا کچھ نار نہین - ہو جئے جلوہ نما

مثل موسٰے تو کوئی طالب دیدار نہین - کیون چھپے مجھسے بھلا

حال دل کس سے کہین کوئی بھی غمخوار نہین - کون سنتا ہے بھلا

ہجر جانان مین مجھے طاقت گفتار نہین - ضعف اسد جبر بڑھا

کب تلک خاک بسر روز کی یہہ در بدری - تا بکے جامہ دری

اب تو باقی بھی گریبان مین کوئی تار نہین - دست وحشت بجا

جب کبھی گور غریبان کیطرف تو نکلا - آئی تربت سے صدا

کم قیامت سے ترا فتنۂ رفتار نہین - کر دیا حشر بپا

منہہ برستا ہی گھٹا چھائی ہے پہلو مین وہ ہین - کیون نہ ہم ناز کرین

اس سے بڑھکر تو کوئی طالع بیدار نہین - مرحبا صل علےٰ

ہمدمو ہمنفسو ہمکو بھی حیرت ہے یہی - کیون یہہ افتاد پڑی

ابروے یار تو خنجر نہین تلوار نہین - دل جو مجروح ہوا

وہ مزا آبلہ پائی کا وہ خار صحرا ۔ اور سود ا یہہ مرا

المدد جوش جنون طاقت رفتار نہین ۔ وحشت دل ہے سوا

اے حفیظ آپ نے دل کس سے لگایا جاکر ۔ کونسا ہے وہ قمر

بے سبب آپ تو بیخود نہین سرشار نہین ۔ ہین کسی پر تو فدا

## ردیف بای عربی

پوچھتے کیا ہو اب بھلا مطلب
بیتہ ظاہر ہے سب مرا مطلب

دیکھ لین تیری چاند سی صورت
کچھ نہین اور مدعا مطلب

کام جو کچھ ہے وہ تمھین سے ہے
غیر سے یار ہمکو کیا مطلب

اوٹھ گیا مسکرا کے پہلو سے
جب مرا یار نے سنا مطلب

جان لینی ہے تجکو مد نظر
سمجھے ہم درد دل ترا مطلب

بوسہ دیکر وہ مجھ سے کہتے ہین
اور کچھ ہے کہ ہو چکا مطلب

باتین کرتے ہو تم تو غیرون سے
ہم کہین کس سے اب بھلا مطلب

صبح وصلت وہ ہنسکے کہتے ہین
ابتو پورا ہوا ترا مطلب

جب مین کہتا ہون کچھ وہ کہتے ہین
خوب سمجھے ہین ہم ترا مطلب

کیون حسینون سے دل لگائین حفیظ
بیوفاؤن سے ہمکو کیا مطلب

آکر پلٹ گیا بت بے پیر یا نصیب
برگشتہ اپنی ہو گئی تقدیر یا نصیب

اغیار اونکی بزم مین عیش و طرب کرین
تڑپا کرے یہ عاشق دلگیر یا نصیب

جاتے ہی اونکے سامنے پہلو مین دل مرا
تیر نگہ کا ہو گیا نخچیر یا نصیب

بزم عدو مین غیر سے وہ گفتگو کرین
مین اونکو دیکھون صورت تصویر یا نصیب

اب حال تیرے عاشق سودائی کا یہ ہے
گردن مین طوق پاؤن مین زنجیر یا نصیب

بوسے عدو کو ابروے خمدار کے ملین
مجھ پر کھنچی نیام سے شمشیر یا نصیب

آیا نہ بھولکر بھی میرے گھر وہ بت کبھی
نالون نے کچھ دکھائی نہ تاثیر یا نصیب

خنجر گلے پہ رکھ کے وہ کچھ سوچنے لگے
اب قتل مین بھی ہوتی ہی تاخیر یا نصیب

گردن مین ہے جو طوق تو پاؤن مین بیڑیان
عاشق کی تیرے اب ہے یہ توقیر یا نصیب

مین ہنستین کردن وہ خفا مجھسے ہون **حفیظ**
یہ بھی تھا اک نوشتۂ تقدیر یا نصیب

غیرون سے تو ہون وصل کے اقرار بہت خوب
اور ہمسے یہ تکرار یہ انکار بہت خوب

تم کہتے ہو بے جرم ہین اغیار بہت خوب
ٹھہرے ہمین بس ایک گنہگار بہت خوب

بگڑے ہین تو بگڑے رہین بت غم نہین اسکا
اللہ ہے بندے کا مددگار بہت خوب

کیا مال ہے دلکو ابھی دیدون مین خوشی سے
ملجائے اگر کوئی خریدار بہت خوب

کہتے ہین وہ آئینگے تو بوسے نہین دینگے
اقرار تو وہ خوب یہ انکار بہت خوب

اوس سے اسے کیون آپ عبث دیتے ہین نسبت
تلوار سے ہے ابروی خمدار بہت خوب

کوئی نکوئی اب تجھے برباد کرے گا
صحبت مین تری رہتے ہین دو چار بہت خوب

غیرون کے تو گھر جانیکی فرصت رہی دن بھر
آنا یہان دم بھر کا ہے دشوار بہت خوب

اچھا نہین ہم آپ کے عاشق تو نہین ہین
فرمائیے جو چاہیے ہر بار بہت خوب

کیا جان کے ہم ربط **حفیظ** اوسنے بڑھائین
جب ہمکو ملین اور طرحدار بہت خوب

پلائے جا ہمین ساقی تو بے حساب شراب
اور اوسپہ زہد یہ ہماری رہے شراب شراب

عدو کے ساتھ اگر بزم مین حضور آئے ‏— تو میری جان کو ہو جائیگی عذاب شراب

بہار آئی ہے ابر سیہ بھی چھایا ہے ‏— پلا خدا کے لیئے ساقیا شتاب شراب

موا ہون بادۂ گلگون کی چاہ مین ساقی ‏— لحد سے آئیگی میری صدا شراب شراب

کرین سلام جو انکار تم کرو واعظ ‏— کہے وہ شوخ اگر پیجیئے جناب شراب

تجھی پہ مرتے ہین تو ہی ہی جان رندونکی ‏— ہے تیرا پردۂ دنیا مین کب جواب شراب

گھٹا بھی چھائی ہوئی ہی فلک پہ اے ساقی ‏— مزا ہو آج جو گلشن مین ہو کباب شراب

نہین ہی شغل شب و روز کا یہ کچھ اچھا
**حفیظ** پیجیئے اتنی نہ بے حساب شراب

مستو ہی اوسکی یاد سے غافل کہان شراب ‏— ہر دم خدا کے شکر سے ہے تر زبان شراب

کب وقت فکر چاہیئے پیر مغان شراب ‏— شیشہ ہے میرا دل میری طبع روان شراب

پہونچاتی وقت نشہ ہے مستونکو عرش پر ‏— قصر فلک کی بنگئی ہے نردبان شراب

بازار مین بھی آکے دکھاتی نہین ہے حسن ‏— بکتی بھی ہے تو شیشہ مین ہو کر نہان شراب

آتی ہی خم سے شیشے مین شیشے سے دلمین ہے ‏— پاتی ہے رہنے کے لئے کیا کیا مکان شراب

گریہ روان نہو تو مرا دم روا نہ ہو ‏— محفل مین بنگئی مری عمر روان شراب

گل بوٹے جام مین نظر آتی ہین ای **حفیظ**
آئی پہن کے پھولونکی ہی بدھیان شراب

کیا سمجھے وہ رشک گل دیتا جواب ‏— گل کہین دیتے ہین بلبل کا جواب

میری باتون کا نہین دیتا جواب ‏— ہے دہن اوس بت کا گویا لا جواب

آجتک لایا نہ نامہ کا جواب ‏— نامہ بر ہمکو ملا کیا لا جواب

گر نہ دو بوسہ تو دو سیدھا جواب ‏— کچھ تو دو للہ سائل کا جواب

واہ رے تاثیر الفت خواب مین ‏— آکے یوسف دین زلیخا کا جواب

گالیان اوسنے جو دین تو بولے ئے — خوب ہمنے واہ یہہ سونچا جواب
غیر سے وہ کر رہا ہے گفتگو — میری باتون کا نہین دیتا جواب
بات سیدھی بھی اگر کرتے ہین ہم — جب بھی دیتے ہو ہمین ٹیڑھا جواب
چٹکیے سے بھاگے فرشتے قبر سے — ہمسے جب دندان شکن پایا جواب
پھاڑکر خط اوسنے قاصد سے کہا — لے یہی ہے اوسکے نامہ کا جواب

وصل مین بھی میری باتونکا حفیظ
وہ بت خودسر نہین دیتا جواب

تیر نگاہ یار ہے بس تیر کا جواب — ابرو کو دیکھئے تو ہے شمشیر کا جواب
حلقہ نہین ہے فرط نقاہت سے آنکھ مین — ہے اے جنون یہ حلقۂ زنجیر کا جواب
جو چاہین آج لکھین یہان کاتب عمل — ہم دینگے اونکو حشر مین تحریر کا جواب
پازیب گھر سے غیر کے آئی پہنکے آپ — سونچے تو خوب نالۂ شبگیر کا جواب
آئینہ رکھ کے آپ مصور سے پوچھئے — کیون کھینچ سکتے ہو میری تصویر کا جواب
ہر کام اپنا ہوتا ہے تدبیر کے خلاف — غافل اسیکا نام ہے تقدیر کا جواب

خط پڑھ کے میرا غیر سے بولے براہ طنز
لکھ دیجئے حفیظ کی تحریر کا جواب

جرعہ نوشون مین نہین ہین جو کرون جام طلب — خاص ہے رمز کوئی اپنی نہین عام طلب
پارسا ہم ہین ہمین حکم ہوا ہے داور حشر — پہلے ہم ساقی کوثر سے کرین جام طلب
آج کوٹھے سے دکھائینگے وہ جلوہ اپنا — طالب دید کو کہتے ہین لب بام طلب
تم اگر مصحف عارض سے کرو دور نقاب — گبر صد سالہ کرے دیر مین اسلام طلب
ذکر بھی آج ہمارا نہین ہوتا ہے وہان — ایکدن وہ تھا کہ ہوتے تھے سر شام طلب

فرقت یار مین شب بھر کا تڑپنا افسوس
ہاے یہ رنج والم اور دل آرام طلب

جب سوالون کے مرے ملتے ہین برعکس جواب
تو ہو بوسے کے عوض آپ سے دشنام طلب

زیر قصر اچھی نہین بھیڑ سر شام کی روز
یون نفرمائیے لوگونکو لب بام طلب

مے برستا ہے گھٹا چھائی ہے فصل گل ہے
ہمدمو آج تو ہو ساقی گلفام طلب

کیونکر آتے نہ وہ آغوش تصور مین حفیظ
کرنہ تھی میری طلب غیر کی سی عام طلب

رہے زاہد جو ہے جنت کی فزا کا طالب
اوسکا بندہ ہے وہی ہے جو خدا کا طالب

جسطرف وہ ہین اوسی سمت ہے رخ بھی دل کا
ہون اسیر اسلیے اس قبلہ نما کا طالب

چونکہ جنت ہی پہ دیدار ہے اوسکا ملزوم
طالب عیش مخلد ہے خدا کا طالب

جو تری راہ مین جویان ہے ترا او مطلوب
بس وہی ہوگا نشان کف پا کا طالب

وہ مسیحائی دکھائین نہ دکھائین آکر
کب مریض تپ ہجران ہے شفا کا طالب

غلطی تھی تری بیشک یہ سراسر اے دل
ایسے بیرحم سے تھا تو جو وفا کا طالب

اونکے کوچہ سے گذر اسکا ہوا کرتا ہے
اسلیئے ہو نمین دل و جان سے صبا کا طالب

حشر مین داد طلب مین ہون خدا کے آگے
اور تو مجھ سے ہو وان عفو خطا کا طالب

یہ ہمین ہین جو اوٹھاتے ہین ستم اونکے حفیظ
ورنہ کوئی نہین دنیا مین جفا کا طالب

ہم ہجر یار مین تر ہے اشکبار کب
آیا شب فراق مین دلکو قرار کب

بیٹھے ہین بادہ کش تری رحمت کی منتظر
اوٹھیگا ابر لے مرے پروردگار کب

شرما کے منہ چھپایا کروگے جو وصل مین
نکلیگی میری حسرت بوس و کنار کب

ستی بھی مجھکو دیکے مکدر جو ہی مزاج
اب صاف ہوگا آپکے دلسے غبار کب

کچھ آج سے حفیظ یہہ زیر نگین نہین
ملک سخن پہ تھا نہ مرا اختیار کب

# ردیف بای فارسی

نام رخصت کا زبان پر نہ ابھی لائیے آپ
دم نکلتا ہے ذرا اور ٹھہر جائیے آپ

آپ گھبراتے ہین کیون غیر سے ملنے کیلیے
جائیے جائیے لِللہ ابھی جائیے آپ

دم محبت کا جو بھرتے ہین تمھارے آگے
اک ذرا سامنے میرے اونھین بلوائیے آپ

یاد آتا ہے شبِ وصل یہہ کہنا اونکا
دم خفا ہوتا ہے ہر وقت نہ لپٹائیے آپ

جارہی دن کی ہے مہمان جوانی کی بہار
اسقدر حسنِ دو روزہ پہ نہ اترائیے آپ

ٹوٹ جاتا ہے دل انسان کا انھین باتون سے
آنکھین غصہ کی نہ ہر دم مجھے دکھلائیے آپ

رحم آئیگا اونھین آپ بلائینگے حفیظ
زہر کھاکر نہ خدا کے لئے مر جائیے آپ

یہ تو مجھے دیکھکر صورت کہ ہین ششدر سے آپ
پر ہمین بتلائیے آتے ہین کسکے گھر سے آپ

بکھرے گیسو ہین نظر آتے ہین کیون مضطر سے آپ
کچھ سبب کھلتا نہین آتے ہین کسکے گھر سے آپ

ہمکو کیا فریاد سے مطلب ہے خود ہر زخمِ تن
مانگ لینگے داد اپنی داورِ محشر سے آپ

اسلئے نالے شبِ غم مین نہین کرتے اثر
سنگدل ہین کیا کہون بڑھکر کہین پتھر سے آپ

یا تو بوسے دیجئے اسدم مجھے رخسار کے
یا مرا اٹکرائیے سر اپنے سنگِ در سے آپ

حضرت واعظ ہمین تو منع کرتے تھے مگر
وہ چلے آتے ہین دیکھو میکدہ کے در سے آپ

ابروے خمدار کا کافی اشارہ ہے حضور
قتل کرتے ہین مجھے کسواسطے خنجر سے آپ

عاشقون مین آئی ہے کسکی قضا فرمائیے
کسلئے تلوار باندھے آج ہین دن بھر سے آپ

جستجو کسکی ہے کسکا ہے خیال اسدم حفیظ
کچھ تو فرمائین نظر آتے ہین کیون مضطر سے آپ

کیا کہا دل ہین دلربا ہین آپ
بلکہ اس سے بھی کچھ سوا ہین آپ

کیا کہون میری جان کیا ہین آپ — درد دل کی مرے دوا ہین آپ

کیون کرین در پہ آپ کے سجدے — اجی معشوق یا خدا ہین آپ

جب کہا آپ مجکو بھول گئے — بولے ہان صورت آشنا ہین آپ

بحر عشق بین الجھان — کشتی دل کے ناخدا ہین آپ

حشر مین بھی یہی کہونگا مین — میرے قاتل ہین بیوفا ہین آپ

کس پہ دل آپ کا حفیظ آیا
کس گل اندام پر فدا ہین آپ

## ردیف تاے فوقانی

تیغ کیون کی ہی مسنم زیب کمر وصل کی رات — قتل بندے کا ہی کیا مدنظر وصل کی رات

ہوگی تا صبح قیامت نہ سحر وصل کی رات — میرے نالے جو دکھائینگے اثر وصل کی رات

تجھپہ قربان ہو سو جان سے قمر وصل کی رات — چاند سا چہرہ ترا دیکھے اگر وصل کی رات

ہاے کیون چھیڑ دیا ہجر کا قصہ مین نے — تھامے بیٹھے ہین وہ ہاتھو سے جگر وصل کی رات

اب کہان اوٹھ کے چلے پہلو سے میرے بیٹھو — آکے پھر جاؤ نہ اے رشک قمر وصل کی رات

دیکھ لینا مین ابھی اوٹھ کے گلا گھونٹونگا — بول اوٹھیگا اگر مرغ سحر وصل کی رات

ہوسکا اون سے بھی ہرگز نہ مداوا میرا — اور بڑھتا ہی گیا درد جگر وصل کی رات

نہ وہ دیتا ہے مجھے اور نہ مین لیتا ہون — ایک بوسہ پہ خفا ہے وہ قمر وصل کی رات

یہ بھی اقبال ہمارا ہے عدو کا ادبار — ہے شب ہجر ادھر اور ادھر وصل کی رات

یاد آئی جو شب غم کی مصیبت مجکو — ہوگیا ملک عدم اپنا سفر وصل کی رات

یان تو کچھ اور ہی ہم سوچکے بیٹھے تھے حفیظ
اور وہ روٹھے ہوئے جاتے ہین گھر وصل کی رات

راحت ذرا نہ ہجر مین پائی تمام رات
نالون نے دی فلک پہ دوہائی تمام رات
آرائش جمال کا اللہ رے اوسکو شوق
آنکھو نکی طرح وصل مین ٹھنڈھا جگر رہا
للہ اب تو اے دل نادان ہو مر کے چپ
گلگشت کیلئے گئی تب کوے یار مین
رنگ حنا کے بوجھ سے اللہ ری نازکی
جسدن ہمارے ساتھ وہ سوتے نہین حفیظ

دلکی تڑپ سے نیند نہ آئی تمام رات
زنجیر عرش جاکے ہلائی تمام رات
آئینہ رکھ کے زلف بنائی تمام رات
دلبر رہے وہ دست حنائی تمام رات
سوئی نہین خدا کی خدائی تمام رات
شبنم مین جب نسیم نہائی تمام رات
بیکل رہی کل اونکی کلائی تمام رات
رہتی ہے جان وتن مین جدائی تمام رات

جسے کہتے ہین سب راز حقیقت
کہان تھی آپ کی پہلی یہ عادت
دکھاتا کیا ہے منعم مال ودولت
تری اے سرو ہردم یادقامت
ذراسی بات پر کی ترک الفت
سوال وصل پر منہ پھیر بیٹھا
اسی امید پر بیٹھے ہین آکر
بلاتے ہین عدو کو آپ بہتر
وہ بگڑے ایک بوسہ پر جو ہمسے
مجھے یہ بوریا کافی ہے منعم
اسیر گیسوئے پرخم ہون تیرا
یہہ کہکر ہٹ گئے بالین سے میرے
بھلا کب رند سنتے ہین کسیکی

وہی ہم ہین حفیظ اہل کرامت
عداوت ہمسے غیرون سے محبت
کرینگے کیا تری ہم جاہ وحشمت
قیامت ہے قیامت ہو قیامت
نہین اچھی تری ہرگز یہ عادت
ارے او بے وفا ہمسے یہ نفرت
ادھر بھی کیجئے چشم عنایت
حضور اب لیجئے بس ہم بھی رخصت
ہوئی برگشتہ کیسی اپنی قسمت
تجھی کو ہو مبارک مال ودولت
نجائیگی یہہ ہرگز میری وحشت
نہ دیکھی جائیگی ہم سے یہ حالت
عبث کرتا ہے ناصح اونسے حجت

نہین فضل و کرم سے اوسکے کچھ دور
ملے زاہد اگر ہمسکو بھی جنت

سر تسلیم خم ہو قمریون کا
اگر دیکھے تجھے اے سرو قامت

اسیر زلف جب سے ہوگیا ہو
کسی پہلو نہین ہے دلکو راحت

یہی کیا جان نثاری کا صلہ ہے
مجھی سے کرتے ہین اب آپ نفرت

تما عاشق ہوا ہین جب سے ہر سو
مری دیوانگی کی ہو یہ شہرت

کسیدن تو ہمارا حال سنئے
نہین کیا آپ کو اتنی بھی فرصت

**حفیظ** اوس بیوفا سے ملکے ہمکو
نہ کچھ حاصل ہوا جز یاس و حسرت

آئیگی اوسکی گر سواری رات
لطف کیا کیا رہینگے ساری رات

ہنے جی بھر کے وصل مین اونکے
خوب بوسے لئے ہین ساری رات

ہائے کیا وصل کی بھی ہوتی ہے
بھینی بھینی وہ پیاری پیاری رات

وہ تو غیرون کے ساتھ ہین مشغول
کسطرح اب کٹے ہماری رات

چھیڑنے کو وہ مجھ سے کہتے ہین
آج کیونکر کٹی تمھاری رات

درد ہجران سے ہوگئی دوری
موت نے کی جو غمگساری رات

وہ بھی کیا کیا تڑپ تڑپ کے رہی
دیکھکر میری بیقراری رات

ساتھ اوس گلبدن کے ہم تو **حفیظ**
چین سے خوب سوے ساری رات

وان ہے زلفون کو پیچ و تاب بہت
یان مرے دلکو اضطراب بہت

آپکی طرز ہی نرالی ہے
مین نے بھی دیکھے ہین شباب بہت

کل جو منعم تھے آج ہین وہ فقیر
ہے زمانہ کو انقلاب بہت

کیا کہون اور حال زار اپنا
کل سے بیکل ہون اجتناب بہت

لیجئے دیجئے کوئی بوسہ — دینے لینے کا ہے ثواب بہت

فرقت یار سے نہین ہے سوا — یون تو دنیا مین ہین عذاب بہت

مضطرب بیقرار خستہ جگر — اب ہمارے سبھی ہین خطاب بہت

عہد پیری ہے ستجئے توبہ
پی حفیظ آپ نے شراب بہت

دلمین آتے ہین تو رہتے ہین جگر کیصورت — اور وہ جاتے ہین تو جاتے ہین نظر کیصورت

شام سے آج شب وصل خدا خیر کرے — پھر رہی ہے میری نظرون مین سحر کیصورت

آرسی دیکھ کے کہتے ہین شب ماہ مین وہ — کیا مری شکل سے اچھی ہے قمر کیصورت

ہر گھڑی آنکھون سے سیلاب روان رہتا ہے — ہے سمندر کیطرح دیدۂ تر کیصورت

جسکے دیدار کی مرنے کو تمنا تھی حفیظ
دیکھ لی مین نے اوسی رشک قمر کیصورت

آنکھ چشم غزال کیصورت — ہین وہ ابرو ہلال کی صورت

ہے وہ گل آج باغ خوبی مین — سرو قد نونہال کی صورت

ہجر مین ایک بدر کامل کے — گھٹ گیا ہین ہلال کی صورت

پوچھتے کیا ہو مدعاے دل — شکل سائل سوال کی صورت

ابتو وہ دلمین میرے رہنے لگے — پہلے آئے خیال کی صورت

نقد جان لیکے وہ ملے ہمسے — مر کے نکلی وصال کی صورت

اونکی فرقت مین بس گذرتی ہے — ہر گھڑی ماہ و سال کی صورت

ہے در توبہ باز اے رندو — خوب نکلی مآل کی صورت

جلوہ افگن ہو طور ہی پہ سہی — ہو کوئی دیکھ بھال کی صورت

پھر رہی ہے مری نگاہون مین — شاہد مہ جمال کیصورت

حال قارون کا دیکھ او منعم
ہین رسولؐ خدا رؤف و رحیم
آپنے ذکر غیر پھر چھیڑا
حضرت محتسب کی آج شبیہ
لاکھ پردون مین چھپ نہین سکتی
غافلو یہ بکھیڑے دنیا کے
منحو سے ہے مری نگاہون مین
قتل کرکے ہمین ہوئے نادم

دھس گیا اپنے مال کیصورت
خالق ذوالجلال کی صورت
پھر نکالی ملال کی صورت
ہے مجسّم کلال کی صورت
زاہد اہل کمال کی صورت
سب ہین خواب و خیال کی صورت
جام جسم بھی سفال کیصورت
اچھی ہے انفعال کیصورت

اونکا جانا حفیظ وقت سحر
ہے سراسر ملال کیصورت۔

دل بے وحشت آئی جب باد صبا بوئے دوست
واہ رے ہم زیست مین تکیۂ بازوئے دوست
ہمدمو یہ جلوہ افگن کون ہے اس بام سے
گیسوئے پُر خم مین اولجھاکر دل وحشی مرا
ہجر کی شب تو قیامت کے برابر ہے مگر
مجھ سے وحشی کے لئے حاجت نہین زنجیر کی
کیا کہون زلف مسلسل مین تو دل جاکر پھنسا
آج تو پوری تمنا سے شہادت ہو ضرور
جبہہ سائی اونکے در کی بس ہمارا ہے علاج

مین بیابان کو بھی سمجھا بوستان کوئے دوست
اب پس مردن بھی زیر سر ہے خشت کوی دوست
آفتاب چاشت ہی یا چاند ہی یا روئے دوست
قتل پر میرے تُلے ہین خنجر ابروئے دوست
کم نہین ہین طول مین ہرگز کبھی گیسوئے دوست
بس اسیری کو مری ہین حلقہ ہائے موئے دوست
دیکھئے آنکھونکو اب یہہ دیکھتی ہین روئے دوست
شل نہو جایین اگر اسدم کہین بازوئے دوست
ہمو موخاک شفا ہے ہمکو خاک کوئے دوست

پہلے گیا تھا اور گیا ہوگا خدا جانے اسے
ای حفیظ اب آجکل تو مین ہون اور پہلوئے دوست

| | |
|---|---|
| جب سنوا کہ حشر برپا ہے میاں کوے دوست | ہے قیامت خیز ہمدم آستانِ کوے دوست |
| میری کیا طاقت جو مجھ سے ہو بیان کوی دوست | جنت الفردوس سے برتر ہی شانِ کوی دوست |
| داعظا جائینگے ہم میدان محشر ہی سہی | گروہین ٹھیک ملتا ہے نشانِ کوی دوست |
| جا کے کہدینا ذرا گو رغبر بیان مین صبا | پہلی منزل ہی یہی اہلِ رہروانِ کوے دوست |
| مجھکو مجنون کہہ رہا ہے دیکھ چشم غور سے | سورۂ اسرے مین واعظ ہی بیان کوی دوست |
| ہی دل ویران گھر او نکا اور تصور جا سے دید | عرش و کرسی پر عبث ہوا اب گمانِ کوی دوست |
| اٹھ رہے بیتابی دل وحشی کی بل بے اشتیاق | دوڑ کر جاتے ہین کیسا رہروان کوی دوست |
| ہان دلِ خودسر یہی ہی دیکھ جاسے امتحان | دشمنِ جان غیر ہے اب پاسبان کوی دوست |
| غنچۂ دل خود بخود میرا شگفتہ ہو گیا | کیا مفرح ہے ہوای بوستانِ کوی دوست |
| نام ہے کس سرزمین کا سجدہ گاہ عاشقان | پوچھ لینا اسطرح قاصد نشانِ کوی دوست |
| ہی زیارتگاہِ اہل آسمان انکا مکان | عرش پر ہے اب دماغِ ساکنانِ کوی دوست |

مثل آتش اہل یثرب سے کہونگا مین حفیظ
اے خوشا طالع تمھارے ساکنان کوی دوست

| | |
|---|---|
| کیون ہو نہ مجھے کوچۂ جانان کی محبت | بلبل ہی کو ہوتی ہے گلستان کی محبت |
| ہم مصحفِ رُخ آپ کا کسطرح نہ چومین | کافر ہے وہ جسکو نہین قرآن کی محبت |
| خوبان جہان کرتے ہین یون قدر ہماری | پریونکو تھی جسطرح سلیمان کی محبت |
| کیون زلف رہا کرتی ہے رُخ پر تیرے ہردم | کیا ہو گئی کافر کو بھی قرآن کی محبت |
| وہ چشمۂ حیوان کی سمجھتے ہین حقیقت | اے خضر جنھین ہے لب جانان کی محبت |

کیون دل سے حفیظ اپنے نکالون غم دلبر
وہ کون ہے جسکو نہین مہمان کی محبت

| | |
|---|---|
| ڈھونڈھئے آپ کوئی اور جفا کی صورت | ہمتو سوچے ہوئے بیٹھے ہین وفا کی صورت |

دیکھکر آج تو مقتول جفا کی صورت
وہ بھی رنجور ہین ارباب وفا کی صورت

رنگ لائیگا مرا خون قیامت مین ہنوز
دست سفاک مین قاتل کے حنا کیصورت

کیا کہون آپ سے احوال مریض شب غم
اب بجز موت نہین کوئی شفا کی صورت

تیغ ابرو سکے تصور مین خدا خیر کرے
پھر رہی ہے مری نظرون مین قضا کیصورت

پا رہا ہے شب فرقت مین سزاے اعمال
منکشف ہو یہ دل روز جزا کی صورت

سر تسلیم و رضا خم ہو تو بس او غافل
ہے مساوات جفا اور وفا کیصورت

قدرت صانع مطلق کا تماشا یہ ہو
واعظا دیکھ بت ہوش ربا کی صورت

بتکدہ مین رہون یا کعبہ مین پر ہین وہ جہان
رخ اوسی سمت کو ہو قبلہ نما کی صورت

مین سے انا وہ نہین جو رگڑ لے زاہد
قابل دید ہے اوس ماہ لقا کی صورت

ہم تڑپتے ہین یہان وہ بھی وہان ہین بیچین
آج تاثیر ہے نالون مین دعا کی صورت

ہم جفاؤنکو بھی اوس بت کے سمجھتے ہین وفا
اس سے بڑھکر نہین تسلیم و رضا کی صورت

آیئے دیکھئے احوال مریض فرقت
نظر آتی نہین اب کوئی شفا کی صورت

خیر ہے آپ کو اسقدر جو تعجب کیا ہو
نامۂ شوق بھی اوڑتا ہے صبا کیصورت

آیئے آئے ہے وعدہ وصل آجکی رات
وا ہے آغوش تمنا بھی قبا کی صورت

لے لیا بوسۂ رخسار خطاوار ہون مین
سوچئے آپ بھی اب کوئی سزا کیصورت

رسم تم مین نہ سہی جور کی عادت ہی سہی
ہمکو مشتاق جفا بھی ہین وفا کیصورت

ہو گیا نور سے معمور دل زار حفیظ
دیکھکر خواب مین محبوب خدا کی صورت

## ردیف ثاے مثلثہ

مہربان شکوۂ اغیار عبث
آج کرتے ہو مجھے پیار عبث

ہو جو شمشیر ادا کا بسمل | کھینچتے اوسپہ ہو تلوار عبث
ہاے وحشت مین چلے صحرا کو | چھوڑکر کوچۂ دلدار عبث
عشق مین پند نکر اے ناصح | تو بنا ہے مرا غمخوار عبث
اپنے کوچہ سے نکلوا کے مجھے | چھیڑتے ہو سر بازار عبث

پی لو مسجد مین مے ناب **حفیظ**
قید میخانے کی اے یار عبث

[illegible] تو یہ ملیان اے دل ناشاد عبث | بیوفاؤن کے لئے ہوتا ہے برباد عبث
[illegible] یار مین ہم کرتے ہین فریاد عبث | ہوتے ہین سنگدلونکے لئے برباد عبث
ہمکو سر دینے مین کچھ عذر نہین مدت سے | تیغ تو کھینچکے ہجاتا ہے جلاد عبث
فصل گل مین تو ہمیں قید قفس مین رکھا | اب خزان مین تو رہا کرتا ہے صیاد عبث
ہم بھی لے لینگے خدا چاہے تو بدلا اونسے | کرتے ہین ظلم جو ہمپر ستم ایجاد عبث
واجب الرحم ہے یہ کشتۂ تیغ ابرو | چاہیئے اتنی نہ ایجان ہمین بیداد عبث

خود ہی دیوانہ ہون مین اونکی محبت مین **حفیظ**
ظلم کرتے ہین بھلا مجھپہ پریزاد عبث

نہین ہوا آپ پہ شیدا ابھی عبث | لوگ کرتے ہین یہ چرچا بھی عبث
جب نہ وہ الفت ہی نہین اب باقی | آپکو مجھسے ہے شکوا بھی عبث
ایسی مجھسے اگر نفرت ہے | پھر تو ہے آپ کا آنا بھی عبث
جب مری آپ کو الفت ہی نہین | پھر مرا غیر سے شکوا بھی عبث
منہ لگاتا ہی نہین وہ گلرو | ہے مجھے زلف کا سودا بھی عبث
اونکو پروا ہی نہین جب میری | ہے وہان پھر مرا جانا بھی عبث

جب وہ بے رحم ہے ایسا ہی **حفیظ**

او سپہ ہے آپکا مرنا بھی عبث

زمین ہو رشکِ جنان لالہ زار کے باعث
صبا مین نکہت گل ہے بہار کے باعث

ہے جور نشہ مین واعظ بہار کے باعث
رہی نہ توبہ مۓ خوشگوار کے باعث

چمن کو چھوڑ کے صحرا مین آ کے ٹھہرے ہین
فقط ہم اپنے دل بیقرار کے باعث

دھوان سے ہے نالۂ آتش فشان کا اپنے بلند
یہ تیرگی تو نہین ہے غبار کے باعث

ہوا نصیب جنون کے سبب ہمین صحرا
مزا ملا ہے جراحت کا خار کے باعث

ضرور ہین وہی پرتوفگن گلستان مین
یہ رنگ گل ہے گل روے یار کے باعث

نہین ہے جاے اقامت کبھی یہ دار فنا
مرکا ہون زندگی مستعار کے باعث

گناہگار بھی جنت مین جائین گے واعظ
ضرور رحمتِ پروردگار کے باعث

نہان ہے قالب خاکی مین اے حفیظ یہ روح
چھپا ہے نور نظر سے غبار کے باعث

## ردیف جیم عربی

ہے کس پری کا شام سے یہ انتظار آج
کسکے لئے تڑپتا ہے دل بار بار آج

ساغر چلیگا بزم مین کیا اے نگار آج
بیٹھے ہوئے ہین شام سے کیون بادہ خوار آج

اچھا نہین ہے حال مرا کیا نگار آج
روتے ہو مجکو دیکھ کے کیو [illegible] آج

شاید بنا رہے ہین چمن مین وہ اپنی زلف
پھنستے ہین مرغ دل جو وہان بار بار آج

آیا ہے پھر خیال کسی مہ جمال کا
بیجا نہین ہین آنکھین مری اشکبار آج

جاتے ہین سوے ملک عدم اس جہان سے
دنیا سے لو سفر ہے ہمارا نگار آج

پہلو سے بیٹھے بیٹھے جو تم اٹھ کھڑے ہوئے
آرام ہمین ہوا کیسا ناگوار آج

سچ کہنا اے حفیظ از سر من بات مین

کس گلبدن سے کرتے تھے بوس و کنار آج

کسطرح اشکونکا توڑون تار آج — جوش مین ہین دیدۂ خونبار آج

یہہ اشارے ابروؤن کے غیر سے — دیکھئے چل جائیگی تلوار آج

اے جنون خون سر فرہاد سے — رنگ پر ہے لالۂ کہسار آج

کیون مری صورت سے نفرت ہو گئی — کس خطا پہ ہو گئے بیزار آج

وصل کی شب منہ چھپاتے ہو عبث — ہوئے سب شرم و حیا بیکار آج

او بت یکتا محبت کا تری — بھرتے ہین دم کافر و دیندار آج

کل تھا مانع میکشی سے وقت وعظ — پی رہا ہے واعظ مکار آج

بت پرستی کی ہوس کبتک حفیظ — توڑ بھی مرد خدا زنار آج

سامان جہان کرتے مہیا نہ بشر آج — مجبور ہین رکھتے نہین کچھ کل کی خبر آج

دن کسکے پھرے چشم عنایت ہے کدھر آج — ہمپر وہ نہین پیار بھری تیری نظر آج

پھیلی ہے دو عالم مین تجلی سی تجلی — اوس بت نے اوٹھایا تو نہین پردۂ در آج

تم آ گئے یہہ خیر ہوئی دیکھتے ورنہ — طوفان بپا کرتے مرے دیدۂ تر آج

یونہین سہی گر خیر مری جان کی چاہو — تم مجکو بلا بھیجو نہ آؤ مرے گھر آج

گھبرا کے شب ہجر دعا دل سے جو مانگی — آئی یہہ ندا بند ہوا باب اثر آج

کافور نہو کیون شب فرقت کی سیاہی — آتا ہے مرے گھر وہ مہ رشک قمر آج

مین جان سے بیزار ہون فرقت مین کسیکی — غمزے مرے پاس آنے مین اے موت نکر آج

کل تک تو لہو دیدۂ گریان سے روان تھا — ہین دامن مژگان پہ چھپے لخت جگر آج

آئینہ ایندہ کے آغوش مین سوتے تھے شب بھر — کرتے ہین وہی اب مرے سایے سے حذر آج

کچھ ہجر مین باتون ہی سے دل اپنا بہلتا — ناصح مرے سمجھانے کو آجائے اگر آج

آنے کو مرے گھر ہین وہ کل پہر عیادت
اور اپنا کوئی دم مین ہے دنیا سو سفر آج

چھیڑے نہ اگر نے کے اوسے دے کی بھلا
یہ واعظ کمبخت تو کہا تا مر اسرا آج

محشر مین کیا ہجر کا شکوہ تو وہ گھبرائے
بولے کہ خدا کے لئے تکرار نکر آج

وہ سنکے دعا وصل کی فرماتے ہین ہنسکر
کیا ہو کہین آجاے اگر اسمین اثر آج

ہان رات ہمین غیر کے گھر چپ کے گئے تھی
ہان چھپتی ہو دیکھو ہماری ہی نظر آج

چلتے ہوئے فتنون کے وہان پاؤن گڑے ہین
اوس کوچے مین کھولی ہو قیامت نے کمر آج

شوخی تو ذرا دیکھئے دل لیکے وہ چتون
کرتی ہو مری جان طلب بار دگر آج

پچتائین ہین ہم کہکے یہ کہرسے بغضب تم
اب ضد ہے کہ جانے دو ہمین غیر کے گھر آج

کل زیر لحد خاک پہ سونا ہے حفیظ آہ
اس دولت دنیا پہ جو بھولے ہین بشر آج

کسیکی پھر اونھین ہے جستجو آج
لہے دیتی ہے حسر زگفتگو آج

پھر اون سے مدعی کچھ کہہ رہے ہین
ملیگی خاک مین پھر آرزو آج

کیا ہے تیغ ابرو نے جو گھائل
کریگی سوزن مژگان رفو آج

بہار آئی مجھے وحشت ہوئی پھر
جنون کے ہاتھ سے ہے آبرو آج

دکھایا کسنے اسے دل اپنا جلوہ
مجھے سکتہ ہے کسکے روبرو آج

چلی آتی ہے بوئے غیر تجھ سے
کسی سے ملکے آیا ہے جو تو آج

کیا تھا کل مجھے برباد جس نے
اوسی ظالم کی ہے پھر جستجو آج

یہی تعبیر کل کے خواب کی تھی
کہ ہو زلف رسا طوق گلو آج

حفیظ اونکو تھی کل تک ہم سے نفرت
ہوئی پھر کیون ہماری جستجو آج

جم گھٹ رندون کے ہین ہر در مین پیمانہ آج
آئی ہے فصل بہار آباد ہو میخانہ آج

پہنچیون پر ہولیاں گاتے ہوئے آتے ہین شیخ
ناچتے ہین منچلے آباد ہے میخانہ آج

محفل اغیار مین جاکر بت نا آشنا
مجھ سے کہتا ہے نظر آتے ہو تم بیگانہ آج

مین وہ مے کش ہون جو پیہم تو پلا جام شراب
دم مین خالی کردون ساقی یہ ترا خمخانہ آج

کیا کہون کس شعلہ رو کے سوز الفت مین جلا
دل مرا کس شمع رو کا ہو گیا پروانہ آج

جلوہ گر گھر مین مرے وہ حور وش ہے ہمدمون
رشک فردوس بریں اپنا ہے یہ کاشانہ آج

فصل گل ہے باغ مین گلگشت کو چلئے حضور
راہ مین کہتے چلینگے اپنا ہم افسانہ آج

پھر بہار آئی نئے سر سے ہوا سودا ابھے
دست وحشت کے ہین پھر اطوار کچھ مستانہ آج

دیکھکر غش کر گئے تھے حضرت موسے جسے
ہان اوسی برق تجلی کا ہون مین پروانہ آج

ابر چھایا ہے فلک پر بلبلون کا شور ہے
فصل گل ہے دور مین ساقی رہے پیمانہ آج

خانۂ دل مین مرے مہمان ہوا ہے وہ حفیظ
شکر خالق ہو گیا آباد یہ ویرانہ آج

## ردیف حای حطی

کیجئے ذکر نہ تلوار کے ای رشک مسیح
گلے کٹ جائینگے دو چار کے ای رشک مسیح

بے سبب گور غریبان مین نہین حشر بپا
ہین یہ فتنے تری رفتار کے ای رشک مسیح

گلے کٹوانے کو اک خلق چلی آتی ہے
ہین یہ جوہر تری تلوار کے ای رشک مسیح

کب نہین تجھپہ فدا تھا مین دل وجان سے بھلا
ہین یہ شکوے تری بیکار کے ای رشک مسیح

کس طرح عرض تمنا کرون سن لین نہ کہین
لوگ تیرے پس دیوار کے ای رشک مسیح

ایک بوسہ پہ یہ تکرار شب وصل حضور
ہمسے جھگڑے ہین یہ بیکار کے ای رشک مسیح

پی کے مے باغ کی پھر سیر کرینگے ہم تم
پھر وہ دن آتے ہین گلزار کے ای رشک مسیح

دم بھر مین آپ کی الفت کا نہ کسطرح حفیظ

کہ وہ عاشق نہین دوچار کے اور رشک مسیح

یون تن بیجان مین کب آتی ہو روح — آپ آتے ہین تو آجاتی ہے روح

نام سنتے ہی شب دیجور کا — تن سے گھبرا کر نکلجاتی ہے روح

قم باذنی لاکھ وہ ہمسے کہے — جا کے تن سے پھر کہان آتی ہے روح

ہجر ہون اب کیا بیان تم سے کرین — جسطرح فرقت مین گھبراتی ہے روح

اسقدر صدمے اوٹھائے ہجر کے — نام سے الفت کے تھراتی ہو روح

کیا کہین کیا ہے شب غم کی غذا — لخت دل خون جگر کھاتی ہے روح

آج بھی آیا نہ وہ آخر **حفیظ**
بس انھین باتون سے گھبراتی ہو روح

تن سے نکلی جو مرے حسرت دلدار مین روح — تا دم حشر رہی کوچۂ دلدار مین روح

بعد مردن نہ رہی خلد کے گلزار مین روح — بس گئی آ کے مرے کوچۂ دلدار مین روح

مرتے دم ہوگا جو اوسکے رخ گلگون کا خیال — بو سے گل ہو کے پھر گئی مری گلزار مین روح

جسم ہے دفن یہان روح ہو وان جا کے مقیم — ماری ماری نہ پھرے کوچہ و بازار مین روح

کس گل تر کے تصور مین ہوئی تن سے جدا — مثل بلبل جو پھرا کرتی ہو گلزار مین روح

بعد مردن بھی رہا وحشت دل کا یہ اثر — باؤلی بنکے پھری وادی پرخار مین روح

جسکو چاہے کرے ممتاز خدا اوسکو **حفیظ**
ہے وہی ورنہ تن کافر و دیندار مین روح

دل مین تم گھر کرو وفا کی طرح — بیٹھو پہلو مین دلربا کی طرح

عشق گیسو بڑھا بلا کی طرح — ابتدا ہی مین انتہا کی طرح

نیچی نظرون سے دیکھ لو مجھکو — پھر تغافل کرو حیا کی طرح

وصل کی شب خوشی سے بھول گیا — دل ہی سینے مین دست و پا کی طرح

کوئی آسیب ہے یہہ ناصح بھی
کہ لپٹ پڑتا ہے بلا کی طرح

نقش ہستی مٹانے بیٹھا ہون
تیرے کوچے مین نقش پا کیطرح

پس گیا فتنۂ قیامت بھی
تیری رفتار سے حنا کیطرح

ہاتھ اوٹھا کر وہ کوستے ہین مجھے
گالیان دیتے ہین دعا کیطرح

اپنے نالون مین بھی نہین تاثیر
بے اثر یہہ بھی ہین دعا کیطرح

اے **حفیظ** اپنے عہد سے وہ آج
پھر گئے بخت نارسا کی طرح

جور بھی کیجئے جفا کیطرح
درد بھی دیجئے دوا کیطرح

دیکھئے آہِ نارسا کا اثر
اونکے در سے پھری دعا کیطرح

پیس ڈالا تری ادا نے مجھے
سرمۂ چشم فتنہ زا کیطرح

بوالہوس حب مزہ ہے الفت کا
انتہا بھی ہو ابتدا کیطرح

دور ہو جائے عمر بھر کی خلش
زہر دیدو اگر دوا کی طرح

ساتھ اغیار کے وہ آتے ہین
یہہ وفا ہے اوسی جفا کی طرح

اب مریضانِ درد فرقت کو
خواہش موت ہے شفا کیطرح

پیچ در پیچ مدعا ہے دل
ہے تری گیسوے رسا کیطرح

رات نکلے تھے شیخ بھٹی سے
آج بیٹھے ہین پارسا کیطرح

کامیاب وصال کی حالت
ہو گئی نالۂ رسا کی طرح

آسمان نے فراق مین مجکو
پیس ڈالا ہے آسیا کیطرح

دور دل سے غبار کر غافل
سیکھ آئینہ سے صفا کیطرح

اونکی محفل سے جا نہین سکتے
ہم بھی اب درد لا دوا کیطرح

ہوگئی ہے شب فراق طویل
یار کے گیسوے رسا کیطرح

میری توبہ بھی رنگ لائیگی
زاہدا تیرے اتقا کیطرح

کیون پرستش کرین کسیکی ہم
بخشش دیگا کوئی خدا کی طرح

دشت غربت مین ہی جنون کے اقسر
سر پہ سایہ فگن ہما کیطرح

صبر نایاب ہے شب غم مین
ہوش موہوم ہے ہما کیطرح

ایک دیدار کا سہارا تھا
وہ بھی کھو بیٹھے مدعا کیطرح

تم بھی الفت کرو تو حال کھلے
عاشقِ دردِ آشنا کیطرح

مے تو اچھی تھی پر شب غم مین
پی گئے اوسکو ہم دوا کیطرح

کیا یہ خواہش ہے مہوشونکی **حفیظ**
بُت کو پوجا کرون خدا کیطرح

دلمین آتے ہین تو رہتے ہین محبت کیطرح
اور وہ جاتے ہین تو عاشق کی طبیعت کیطرح

دیکھکر وصل مین اوس بت کی نزاکت کیطرح
دلمین ارمان بھی مر رہ گئی حسرت کیطرح

دونون یکسان ہین تلون ہو کہ بیتابی دل
میری وحشت کیطرح اونکی طبیعت کیطرح

ہنستے آتے تھے ابھی قبر جو دیکھی میری
بجھ گئے آپ بھی شمع سر تربت کی طرح

آئینہ سامنے رکھا جو دم آرایش
ہو گئے آپ بھی ششدر مری حیرت کیطرح

غیر کی اسمین خوشی ہے تو وہ کس شوق سے آج
اپنے ہاتھون سے کفن دیتے ہین خلعت کیطرح

اپنی اپنی جگہ اکسان ہین یہ دونون بخدا
میری حیرت کیطرح آپ کی صورت کیطرح

آئنے آئنے پردہ ہے یہان بھی ممکن
میری آنکھون مین نہان ہو جئے خلوت کیطرح

چوم لیتے ہین در میکدہ کس شکر کے ساتھ
زاہد اسیکھ لے رندونسے قناعت کیطرح

دے رہا ہے شب فرقت مین مجھے کیون ایذا
شام سے چاند بھی خورشید قیامت کیطرح

وعدہ کرتے ہو تو پر خوف یہ ہے کیا ہوگا
پھر بدلجاؤ جو تم بھی مری نیت کیطرح

واعظو اسمین بھلا کیا ہے تمھارا نقصان
کوئی برتے جو مجازی کو حقیقت کیطرح

کیا کہون لذت دشنام عدو کی خاطر
شکر بھی کر نہین سکتا ہون شکایت کیطرح

نالہائے شب دیجور سمجھکر نہ سہی
وا اعتلوہم ہیں تسلیم جو خم کرتے ہین
سنئے افسانۂ غم آپ حکایت کیطرح
اوسکی ابرو بھی ہین محراب عبادت کیطرح

جان دیدی شب غم مین یہ یہ سمجھے حفیظ
قبر مین بھی ہے اندھیرا شب فرقت کیطرح

## ردیف خای معجمہ

تیری خصلت جو ہے دغا اے شوخ
یہہ بھی ہے کیا کوئی ادا اے شوخ
ہے جو تو ہم سے اب خفا اے شوخ
ہے یہ تقدیر کا لکھا اے شوخ
ایک انداز کیا مرے دل کو
بھاگئی تیری ہر ادا اے شوخ
گوش دل سے جو تو سنے تو کہون
شب فرقت کا ماجرا اے شوخ
دیکھئے کب ہو تیرا وصل نصیب
کب ملا کرے تجھے خدا اے شوخ
کیا نہ نکلے گا وصل کی شب بھی
دل مضطر کا حوصلا اے شوخ

کون سنتا ہے ماجرا اے حفیظ
کیجئے کس سے التجا اے شوخ

چھوڑا کر ہم غریبون سے وطن چرخ
نہ دے بہر خدا رنج و محن چرخ
جگہ اک قبر کی مانگون زمین سے
جو مجھہ بیکس کو دے دو گز کفن چرخ
بنا کس کشتۂ غم کا عزادار
ترا ہے آسمانی پیرہن چرخ
کبھی تو بیکسون کی سن لے فریاد
خدا کیواسطے بہرا نہ بن چرخ
یہہ سمجھے دیکھکر ہم ماہ و خورشید
ترے سینے کے ہین داغ کہن چرخ
نکیون بلبل ہو نالان فصل گل مین
چھوڑا تا ہے بھلا پھولا چمن چرخ
حفیظ اسکی کرین ہم کس سے فریاد
ہمارا ہے عدو سے جان و تن چرخ

## ردیف دال مہملہ

صلی اللہ علیہ وسلم

کرون کس زبان سے ثناے محمدؐ — کہ مداح ہے خود خداے محمدؐ

نکیونکر ہون یارو فداے محمدؐ — وسیلہ ہے کسکا سواے محمدؐ

یہی عرض ہے اے خداے محمدؐ — مجھے بخشدینا براے محمدؐ

نکیون دم بدم دم بھرین ہم اونھین کا — پڑھین کسکا کلمہ سواے محمدؐ

گناہون سے کیا خوف روز قیامت — چھپا لیگی اوسدن عباے محمد

سخاوت مین تعریف حاتم عبث ہے — کہ تھا وہ تو ادنے گداے محمدؐ

ستاتے ہو ناحق بھی تربت مین جنکو — ہٹو اے فرشتو وہ آئے محمدؐ

قیامت کے دن جسنے دیکھا نہ انکو — نہ کام آیا کوئی سواے محمدؐ

نکالے گئے بت جو گھر سے خدا کے — یہ تھی راے کسکی سواے محمدؐ

بچے خوب نار جہنم سے یارو — بڑی کام آئی ولاے محمدؐ

قدم اونکے آئین الٰہی یہان بھی — میرے سر پہ آنکھو نپہ پائے محمدؐ

صلی اللہ علیہ وسلم

**حفیظ** آرزو اب اگر ہے تو یہ ہے — کہ روضہ پہ اپنے بلاے محمدؐ

کچھ نہ پوچھو کیون نہین آتی ہے نیند — صدمۂ فرقت سے گھبراتی ہے نیند

کیون نہ ہم خوش ہون کہ جب آتی ہے نیند — خواب مین شکل اونکی دکھلاتی ہے نیند

وصل کی شب شام سے آتی ہے نیند — اور شب فرقت مین ترپاتی ہے نیند

کیون نہو خواہش دل صدچاک کو — مژدۂ وصل صنم لاتی ہے نیند

پوچھتے ہو کیا شبِ فرقت کا حال — غم زدونکو کب بھلا آتی ہے نیند

ہجر مین شب بھر کہان رہتی ہے وہ — وصل مین کیون شام سے آتی ہے نیند

فرقت دلدار مین آخر سب مجھے
چھوڑ کر تنہا کہان جاتی ہے نیند

غش کو شاید آپ سمجھین ہونگے خواب
ورنہ فرقت مین کسے آتی ہے نیند

آ کوی جانان سے جب اوٹھتا ہون حفیظ
الامان کہتی ہوئی جاتی ہے نیند

وہ خفا ہین یہہ کیا کہا قاصد
نہ جیتے جی مین تو مر گیا قاصد

نہ پڑھا اوسنے خط مرا قاصد
یہہ بھی قسمت کا تھا لکھا قاصد

کیون تجھے بھیجتا بھلا قاصد
آہ ہوتی اگر رسا قاصد

دیکے خط نامہ بر کو کہتا ہون
ترا حافظ رہے خدا قاصد

دیکھکر اونکے گیسوے پرخم
مین تو سودائی ہوگیا قاصد

خود وہ آئین جواب کے بدلے
ایسا فقرہ کوئی جما قاصد

نہین لکھتے جو وہ جواب خط
کیا ہے آخر یہہ ماجرا قاصد

کیا خوشی سے جو آج آتا ہے
دیکھنا وہ اوڑا ہوا قاصد

نامہ لاتا ہے کیا وہان سے حفیظ
آرہا ہے جو تیز پا قاصد

کردیا نوک مژہ سے دل ویران آباد
واہ اے تیر فگن خانۂ احسان آباد

آہ نالہ کی بھی طاقت نہین باقی اب تو
اور گھر جاکے کراب لے شب ہجران آباد

مژدہ اے وحشت دل فصل بہار آئی ہی
المدد جوش جنون پھر ہو بیابان آباد

درد و غم ہی کے لئے ہی دل محزون موزون
ہان کرین شوق سے اس گھر کو یہ مہمان آباد

میری چاہت کی بدولت ہی تمھاری شہرت
عاشقون ہی سے ہے یہ بزم حسینان آباد

جلوہ فرما وہ ہوا خانۂ دل مین میرے
بعد مدت کے ہوا آج یہ ویران آباد

ابتو رونق میری وحشت کی بدولت ہی حفیظ

سنتے ہین پہلے تھا مجنون سے بیابان آباد

کیا نجائیگی عرش پر فریاد
نہ دکھائیگی تو اثر فریاد

تیرا عاشق اگر کرے فریاد
کرے فریاد عرش پر فریاد

دل پسیجا نہ اوس ستمگر کا
ہو گئی میری بے اثر فریاد

نہین ملتا جو اسکو باب اثر
پھرتی ہے کیا ادھر ادھر فریاد

مجھکو نالان وہ دیکھکر بولے
اب خدا کے لئے نکر فریاد

کیون کرین چاک گل گریبان کو
ہو جو بلبل کی بے اثر فریاد

پوچھتے ہین کہ میرے کوچے مین
کون کرتا ہے رات بھر فریاد

شاید اوس شوخ تک گیا ہے **حفیظ**
کرتا آتا ہے نامہ بر فریاد

بے نقاب آپ کے رخسار کا ہی نور پسند
ہم نہین حضرت موسیٰ جو کرین طور پسند

شیخ مےکش ہوا زاہد نے کیا حور پسند
ہمکو اے داور محشر ہی ترا نور پسند

غم فرقت کو ہی ایسا دل رنجور پسند
جیسے ہو بنت عنب کو لب مخمور پسند

مست الفت ہون طلبگار مئے وحدت ہون
ساقیا مجھکو نہین بادۂ انگور پسند

نحن اقرب کے مقامات بیان کر واعظ
بخدا ہے یہی دل سے مجھے مذکور پسند

یان تو رہتا ہے شب و روز کوئی ہم پہلو
خانۂ گور کرے اب شب دیجور پسند

مست سرشار ہو مین بادۂ وحدت سے مجھے
دار منصور پہ ہے نغمۂ منصور پسند

دلمین رہتے ہین کبھی عرش پہ ہین سایہ فگن
بخدا ہمکو تو اونکا ہی یہ دستور پسند

بعد مردن مرے کردی ہے منادی اوس نے
کہ لقب ہے مجھے مرحوم کا مغفور پسند

مجھپہ گھبرانے کا الزام ہے فرقت سے عبث
غیر کو بھی تو نہوگی شب دیجور پسند

ہے مری زخم جگر کو وہ نمک کی خواہش
جیسے مجروح کو ہو مرہم کافور پسند

| بستۂ زلف سیہ جب سے دل آئینہ | پھر بھلا کیون ہو سواد شب دیجور پسند |
|---|---|

جلوہ گر ہونگے مرے خانۂ دلمین وہ حفیظ
للہ الحمد او نھین ہے دل رنجور پسند

## ردیف ذال معجمہ

شب کو اوس ماہ نے چاندی کا جو باندھا تعویذ
چاند کا دور سے دینے لگا دھوکا تعویذ

مین نے اوس شوخ کے بازو پہ جو باندھا تعویذ
خار کیطرح رقیبون کو وہ کھٹکا تعویذ

اوسکے بازو کا جو ہاتھ آئے خدایا تعویذ
چومون آنکھون سے لگاؤن مین پیارا تعویذ

اونکو آنا ہی تو اک روز وہ خود آئینگے
نقش کہتے ہین کسے ہوتا ہے کیسا تعویذ

دن بدن اب تو بڑھی جاتی ہے وحشت میری
کچھ نہین کرتا اثر آہ یہ گنڈا تعویذ

کم نہین درد جگر بلکہ سوا ہے کل سے
ہائے کس نے یہ مجھے لکھ کے دیا تھا تعویذ

مہ و خورشید بھی سو جان سے ہوتے ہین نثار
کیا مزین ترے بازو پہ ہے اکا تعویذ

بس وہی ہوگا مقدر مین جو لکھا ہے حفیظ
لکھتے بیکار ہین اب آپ یہ گنڈا تعویذ

وہ ہین اور غیر کا لکھا ہوا دن بھر کاغذ
یا الٰہی کہین رہجائے یہ جلکر کاغذ

یونتو لکھتے ہین سبھی آپ کو اکثر کاغذ
پر یہ کہئے کوئی ایسا بھی ہے بہتر کاغذ

پڑھ کے اغیار کا وہ شوخ ستمگر کاغذ
مجھ سے بولا یہ ترے حق مین ہے خنجر کاغذ

دیکھتا بھی نہین جب ہاتھ مین لیکر کاغذ
خاک لکھے کوئی اوس شوخ کو پتھر کاغذ

اسقدر اونکو خط شوق رقیبون نے لکھے
ذکر طومار کا کیا ہو گیا گھر بھر کاغذ

میری بربادی کی حالت جو فرشتون نے لکھی
ہو گیا نامۂ اعمال کا ابتر کاغذ

خود بخود اوڑ کے گیا ہاتھ سے مانند صبا
تھا بگولہ یہ مگر یا کوئی صرصر کاغذ

سامنے میرے فرشتون نی نہین لکھا ہے
قابل دید نہین داور محشر کا غذ

کثرت شوق جو لکھتا ہون خط شوق مین
اوڑکے جاتا ہے مرا مثل کبوتر کا غذ

بزم اغیار مین بیٹھے ہین اگر وہ قاصد
تو وہین جاکے لگا ئیگا یہ چپکر کا غذ

جس گھڑی دیکھو ہین مصروف جواب خط غیر
اب تو وہ بیٹھے لکھا کرتے ہین دن بھر کا غذ

خط مین لکھی تھی جو حالت تپش دل کی حفیظ
آگ نامہ مین لگی رہ گیا جلکر کا غذ

## ردیف رای مہملہ

جب کبھی جاتے ہین وہ گور غریبان ہوکر
ہم بھی اوٹھ بیٹھتے ہین قبر مین بیجان ہوکر

بات کہتا ہون شکایت نہ سمجھیے گا اسے
شاد اک دن نہ ہوا آپ کا مہمان ہوکر

اوسکی فرقت مین کسی دن تو لبون تک آئے
دلمین ہائے ہمی مرے رہ گئے ارمان ہوکر

غیر سے مشورے ہر وقت ہوا کرتے ہین
بات بھی ہمسے نہین کرتے ہو خندان ہوکر

دیکھو ہر دم جو یونہین بل کی یہ لینگی زلفین
ہمتو مرجائینگے ایجان پریشان ہوکر

ماہ نو اور بھی دو دن مین چمک جائیگا
گر رہیگا یونہین اوس مہ کا گریبان ہوکر

تیرے دندان کے تصور مین جو ہم روئینگے
اشک آنکھونسے بہینگے در غلطان ہوکر

قتل کرنا تھا ہمین کر چکے اب جاؤ بھی
لاش پر کسلئے روتے ہو پشیمان ہوکر

روز زاہد ہمین دھمکاتے ہین دوزخسے حفیظ
اک مصیبت مین پڑے ہمتو مسلمان ہوکر

ضبط دشوار ہے عشق اونکا چھپائین کیونکر
دل مین ہو درد تو آنسو نہ بہائین کیونکر

منتونسے جو ہو بیزار خوشامد سے خفا
ہائے اوس روٹھنے والے کو منائین کیونکر

ابتو کچھ بھی نہین اس دلمین رہا تیرے سوا
ہم تری خیر نہ اسے در دمنائین کیونکر

بجھے سائی بھی تو اوس در کی نہین ہے ممکن / اپنی تقدیر کے لکھے کو مٹائین کیونکر
وہ جو روٹھے ہین یہہ ممکن ہے کہ من جائین حفیظ / اون سے دل روٹھ گیا اسکو منائین کیونکر

مجھکو برباد کیا دل لیکر / خوب کی تمنے وفا دل لیکر
ہم تڑپتے رہے گلشن مین حضور / ہو گئے آپ ہوا دل لیکر
اے بتو مفت پریشان کیا / تمنے اچھا نہ کیا دل لیکر
یہہ تو فرمائیے اے بندہ نواز / پھر کبھی آئیے گا دل لیکر
زہر کھلوا دیا تم نے آخر / خوب کی واہ دوا دل لیکر
سر کو ٹکرا کے ابھی مرجاؤن / کوئی جاے تو مرا دل لیکر
ہم مصیبت کہین اپنی کس سے / ہو گئے تم تو جدا دل لیکر
رنگ لایا ہے مجھی سے اب تو / آپ کا دُزدِ حنا دل لیکر
اے بتو اب تو ستاؤ نہ ہمین / کچھ کرو خوف خدا دل لیکر
لیجئے لیجئے حاضر ہے مگر / دیجئے گا ہمین کیا دل لیکر
یاد بھی رکھنا مری جان مجھے / بھول جانا نہ مرا دل لیکر

پھیر دین آج جو وہ مجکو حفیظ / ابھی ہو جاؤن ہوا دل لیکر

کھو دیا تمنے مرا دل لیکر / کچھ اوٹھایا نہ مزا دل لیکر
کیا یہ عادت ہی بتون کی یارب / ظلم کرتے ہین سوا دل لیکر
چلدئیے ہمکو بتا کر رستہ / خوب کی تم نے دغا دل لیکر
مین جو دیتا ہون تو وہ کہتے ہین / کیا کرونگا مین ترا دل لیکر
مین نے پالا تھا بڑے نازون سے / کیا کیا تم نے مرا دل لیکر

آج تو بیک کبوتر بھی حفیظ

ساتھ نامہ کے اوڑا دل لیکر

چڑھائے تم نے تیور کیا سمجھکر
کرو یہ خدا غصہ سمجھکر

نہین دیتے اجازت بیٹھنے کی
خدا جانے وہ ہمکو کیا سمجھکر

کسے یان خواہش جنت تھی یارب
چلا آیا تھا مین صحرا سمجھکر

مداوا کرتے ہین کیا کیا اطبا
مرض کو عشق کے سودا سمجھکر

حسینانِ جہان مجھ خستہ جان پر
جفائین کرتے ہین شیدا سمجھکر

تری زلفون کا سودا جائے کیونکر
کوئی صورت تو ہی بتلا سمجھکر

کہا جب وصل کو اونسے تو بولے
کہونگا اے حفیظ اچھا سمجھکر

غیرونکو بٹھاتے ہو بلا کر
پچھتایا مین تم سے دل لگا کر

بیٹھے تھے وہی بغل مین آکر
کیا لے گئے دل مرا چرا کر

جب دل ہی نہین شگفتہ اپنا
کیا سیر کرین چمن مین جا کر

آتے ہو کہان سے سچ بتاؤ
دل کسکا یہہ لائے ہو چرا کر

معلوم ہوا جہان گئے تھے
باتین [illegible] نظر چرا کر

کہتا ہون جو اونسے دل طپان ہے
کہتے ہین تو کیا ہوا دوا کر

غیرون سے ابھی وہ ہنس رہی تھی
ہم آئے تو بیٹھے منہ بنا کر

وہ خانۂ دل مین جلوہ گر ہے
ہم کیا کرین پھر حرم مین جا کر

رندی مین حفیظ عمر کاٹی
دو دن تو بھلا خدا کرے

کوچہ مین ترے آئین نہ اغیار خبردار
غل ہو نہ کہین پس دیوار خبردار

پھر آیا ہے وہ دیکھ دل آزار خبردار
اب ملنا نہ دل اوس سے خبردار خبردار

کہتا ہے ہر اک یہہ تیرا خنجر ابرو
باندھے نہ کوئی آج سے تلوار خبردار

بیکار بھی کیون ناز کسیکا مین اوٹھاؤن
مجھ سے نہ ملے کوئی طرحدار خبردار

دل پھیر لیا تجھ سے دیا غیر کو ہم نے
عادت سے تری جب ہوئے ای یار خبردار

کیا تاب کسی کی جو کوئی چھین کے لیجے
ہم دل سے بہت رہتے ہین ای یار خبردار

سنتے ہین کہ بازار مین آئیگا وہ یوسف
سودائی نہو کوئی خریدار خبردار

دل لیکے وہ فرماتے ہین عشاق سے ہر دم
بوسہ کا نہو کوئی طلبگار خبردار

طالب کبھی بھولے سے بھی تم دلکے نہونا
اے یار خبردار خبردار خبردار

کیا ہمسے چھپاتے ہو رقیبون کا تم آنا
دیتے ہین خبر روز کی دو چار خبردار

اس دل مین حفیظ اپنے جگہ دو نہ بتون کو
کعبہ مین نہ در آئین یہہ کفار خبردار

لوگ ہنستے ہین پریشانی پر
حیف اس چاک گریبانی پر

نہ رہا نام کو ثابت اک تار
مرحبا چاک گریبانی پر

یاس سے دیکھتی ہے یاس مجھے
اس مری بے سروسامانی پر

اے جنون اس تن خاکی کو مرے
ناز ہے جامۂ عریانی پر

سُنکے حال شب فرقت بولے
حیف ہے ایسی پریشانی پر

استخوان کھا سگ جانان میری
مین بھی آمادہ ہون مہمانی پر

میرے رونے کا نہ پوچھو احوال
آجکل اشک ہین طغیانی پر

اونکو بھی آج سر بزم حفیظ
ہے تاسف میری حیرانی پر

غم نہین گر وصل مین ایذا ہو یا راحت حضور
ہان قیامت ہے ہمین تو آپکی فرقت حضور

ایک دن تو کیجئے اب حال پر میرے کرم
کب سے کرتا ہے یہ عاجز آپکی منت حضور

یہہ مریض عشق آ بیٹھا ہے در پر اسلئے
آپ کی دولت سرا کے پاس ہو تربت حضور
دل لگاکر کیا کہون کس کشمکش مین پڑگیا
مول لی بیٹھے بٹھائے سر پہ اک آفت حضور
غیر تو رہتے ہین پہلو مین ہمیشہ رات دن
پر مری تقدیر مین ہے آپکی فرقت حضور
یہ تو ظاہر ہے کہ فرقت مین کسیکی زار ہون
پھر مری حالت پہ کیون ہو آپکو حیرت حضور
آپ پہلو سے مرے اوٹھکر کہین جاتے تو ہین
یہہ بھی ہے معلوم کیا ہوگی مری نوبت حضور
ہجر کے صدمون سے یہ حالت تو پہونچی حیف ہے
ہوتی ہے غیرونکو میرے حال پر حسرت حضور

کس مزے سے عمر ہوتی تھی بسر اپنی **حفیظ**
دل لگاکر آپنے لی اپنے سر آفت حضور

بلاؤن مین مہ کامل سمجھکر
وہ آئین اپنی اب منزل سمجھکر
وہ آئین گھر مرے مائل سمجھکر
مین پہلو مین بٹھاؤن دل سمجھکر
اولجھنا اونکی زلف پرشکن سے
خدا کے واسطے اے دل سمجھکر
نہ موج آجاے دست نازنین مین
اوٹھانا تیغ اے قاتل سمجھکر
نہو جائے مزاج یار برہم
تڑپنا اے دل بسمل سمجھکر
ملین غیرون سے وہ بے پردہ افسوس
چھپین مجھ سے مجھے مائل سمجھکر
بہت نایاب ہے یہ دل ہمارا
نکر برباد لا حاصل سمجھکر
نہایت پرخطر ہے وادی عشق
ذرا رکھنا قدم اے دل سمجھکر
گلے پر رکھ کے خنجر سوچتا ہے
خدا جانے وہ کیا اے دل سمجھکر
مجھے بے دل سمجھکر وہ ستائین
مین چاہون اونکو اپنا دل سمجھکر
کسیدن تو مرا دل شاد کرنا
مری جان غیر ہی کا دل سمجھکر
بٹھائے رکھتے ہین اغیار کو وہ
اوٹھین اب رونق محفل سمجھکر

نہین وہ مانتے الفت ہماری

حفیظ اب دعوئے باطل سمجھکر

بیٹھین اغیار شب و روز تو ہمدم ہوکر
اور افسوس رہین تم سے جدا ہم ہوکر

کیا مزہ ہو جو کردن داور محشر سے گلا
وہ یہ فرمائین کہ سب جھوٹھ ہے برہم ہوکر

سر سے قطرے جو پسینے کے بہے وصل کی شب
رہ گئے اوس گل رخسار پہ شبنم ہوکر

[illegible] جور و جفا ظلم و ستم سے تیرے
ایک شب بھی نرہے چین سے بے غم ہوکر

پر بھی قسمت کا لکھا تھا کہ شب وصل حضور
اوٹھ گئے آپ مرے پاس سے برہم ہوکر

شدت درد جدائی نے رولایا یان تک
لخت دل گرنے لگے دیدۂ پرنم ہوکر

وہ بھی دن ہوگا کوئی ہمکو بلائین وہ حفیظ
اور کہین تم سے پشیمان ہوئے برہم ہوکر

[illegible] ارمان ترا او دل بسمل کیونکر
ذبح کے وقت ہو نظارۂ قاتل کیونکر

[illegible] چین نہو سے سر محفل کیونکر
دیکھئے بھی تو تڑپتا ہے مرا دل کیونکر

[illegible]ر پر وعدۂ دیدار تو ٹھہرا ہے مگر
ایسے ہنگامہ مین بہلیگا مرا دل کیونکر

دشت وحشت ہی نہ مجنون کا نہ ہی باد صبا
دیکھئے تو کہ اوٹھا پردۂ محمل کیونکر

کیا نہ تھی درد جدائی کی مصیبت معلوم
ہوگئے حضرت دل آپ پہ مائل کیونکر

جب کہا جائے گھر سے نہ ہمارے تو کہا
ماہ کامل نہ کرے قطع منازل کیونکر

ذبح فرمائین تڑپنے کی اجازت بھی دین
خون سے تر نہو پھر دامن قاتل کیونکر

کچھ تو آرام سے ہے یاران عدم کو ورنہ
قبر مین سوتے ہین یون چین سے غافل کیونکر

سایۂ دامن اصحاب ہی جب تمیہ حفیظ
آنے پائیگی بھلا پھر کوئی مشکل کیونکر

[illegible] تیغ نگہ ہون مجھے برباد نکر
سرمہ آنکھون مین نہ دے فتنہ یہ ایجاد نکر

[illegible]ف مسلسل کو رہا کرنا کیا
جسکو پابند کیا پھر اوسے آزاد نکر

غیر کے سر کی قسم سامنے میرے تو نہ
ایسے کلمے تو خدا کے لئے ارشاد نکر

رنج پر رنج مجھے صدمے پہ صدمے دو تم
جور پر جور کرو اور کہو فریاد نکر

بس بس اے عشق تری جلوہ گری دیکھ چکا
قابل رحم ہے حالت مجھے برباد نکر

ذبح بھی مجھکو کرین اور تڑپنے بھی نہ دین
طرفہ بیداد کرین اور کہین فریاد نکر

کیا مزہ ہو دم فریاد وہ محشر مین کہین
اے حفیظ ایسی گزشتہ کو تو اب یاد نکر

طلب پہ بوسہ کی کھینچا خنجر سوال دیگر جواب دیگر
یہہ کیسی عادت ہی بندہ پرور سوال دیگر جواب دیگر

مین کہہ رہا ہون کہ پاس بیٹھو وہ کہہ رہے ہین کہ گھر کو جاؤ
اڑے ہین ایسی سمجھ پہ پتھر سوال دیگر جواب دیگر

لکھا تھا مین نے کچھ اپنا مطلب لکھا ہے اوسنے کچھ اور قاصد
سمجھ مین مطلب یہ آئے کیونکر سوال دیگر جواب دیگر

کہا جو مین نے کل آئیگا تو سنکے بولا مزاج خوش ہے
یہہ خوب سیکھا ہی وہ ستمگر سوال دیگر جواب دیگر

کہا جو مین نے کہ گھر پہ آؤ تو بولے اغیار پہلے آئین
بنے گی اب میرا اونکے کیونکر سوال دیگر جواب دیگر

وہ ذکر غیرونکا کر رہے ہین مین حال اپنا کہون تو کیونکر
اگر کہونگا کہینگے ہنسکر سوال دیگر جواب دیگر

حفیظ اپنی سی کہہ رہے ہین وہ غیر کی سی سنا رہے ہین
نیا یہہ جھگڑا پڑا ہے آکر سوال دیگر جواب دیگر

مژگان کسی سفاک کی ہے تیر کی تصویر
اور ابروے خمدار ہے شمشیر کی تصویر

یاد آتی ہے جب زلف گرہ گیر کی تصویر
ہم دیکھ لیا کرتے ہین زنجیر کی تصویر

کیا کھینچے مصور بت بے پیر کی تصویر
جب کھینچ نہ سکی شوخی تقریر کی تصویر

غم کا میرے غیرون نے اوتارا تو مرقع
پر کھینچ نہ سکی نالۂ شبگیر کی تصویر

لکھا ہے مجھے خط خط توام مین کسی نے
تحریر کی تحریر ہے تصویر کی تصویر

میرے لئے کیا کہئے تصور بھی کسیکا
معشوق کا معشوق ہی تصویر کی تصویر

یاد آتا ہے اپنا دل مقتول خدارا
ہم دیکھتے ہین جب کسی نخچیر کی تصویر

خط تم نے عدو سے ہمین لکھوا کے جو بھیجا — ہے یہہ بھی ہمارے خطِ تقدیر کی تصویر
اللہ رے کسی صاحب تصویر کا جلوہ — تاثیر دکھا دیتی ہے تسخیر کی تصویر
تصویر مری دیکھ کے کہتے ہین عدو سے — بیشک ہے کسی صاحب تاثیر کی تصویر
وارفتہ کسی ابرو سے خمدار کا ہون مین — مطبوع ہے دلکو مرے شمشیر کی تصویر
لو آگ لگاتی ہے مری آہِ شرربار — جلجائیگی اب یہ فلک پیر کی تصویر
لپٹا کے تمھین آؤ بتا دیتا ہون تمکو — یہہ رات کی ہے خواب کی تعبیر کی تصویر
ہم صورت مجنون ہین وہ لیلی یہ ازل سے — کھینچی ہوئی ہے صانع تقدیر کی تصویر
تعویذ کا تعویذ ہے تحریر کسی کی — تسخیر کی تسخیر ہے تصویر کی تصویر
کہنے سے عدو کے جو ستاتے ہو مجھے تم — کھنچوا کے رکھو تم اسی تعذیر کی تصویر
کچھ دور نہین آنکھ کے حلقہ سے ہمارے — ملجائے اگر حلقۂ زنجیر کی تصویر
تعریف نہ کی حور بہشتی کی دوبارہ — واعظ نے جو دیکھی بت بے پیر کی تصویر

درد اپنا ہو اللہ و محمد دم آخر
اور دلمین **حفیظ** اپنے ہو شبیر کی تصویر

باغ جنان کی تھی ہوس اوسکی بہار دیکھکر — حشر مین ہم مچل گئے جلوۂ یار دیکھکر
جذبۂ دل فزون ہوا کوچۂ یار دیکھکر — بک گئے ہم جنون کے ہاتھ جوش بہار دیکھکر
وحشت دل سوا ہوئی کوچۂ یار دیکھکر — داغ جنون ہرے ہوئے فصل بہار دیکھکر
غیر پہ اونکا آجکل دار و مدار دیکھکر — رہ گئے حوصلے مرے سوئے نگار دیکھکر
قبر پہ میری روئینگے حسرت و یاس ہی نہین — اونکا بھی دل بھر آئیگا لوح مزار دیکھکر
کچھ تو غبار دل بھی تھا کچھ تھا دھوان آہ کا — سمجھے تھے کاروان جسے گرد و غبار دیکھکر
کیسی وفا جفا کے بعد کیسے یہ ہان نہین کے بعد — سب کو غلط سمجھ چکے تیرے شعار دیکھکر
آئیے قبر پہ میری روندیے خاک بھی مری — رکھئے قدم مزار پر میرا مزار دیکھکر

پہلے نہ سمجھے اسپہ ہم جور نہ اسقدر کرین
رودیے آخر آپ بھی حالت زار دیکھکر

بادہ پرست ہین مگر دل پہ بھی اختیار ہے
توبہ کرینگے ہم مگر ابکی بہار دیکھکر

پہلے کہان یہ بات تھی مردہ صفت پڑی تھی ہم
روح بدن مین آگئی جلوۂ یار دیکھکر

دوش عدو پہ ہاتھ ہے لغزش پا کا عذر ہے
آتے ہین کس ادا سے وہ آج بہار دیکھکر

دلکو کچھ اضطراب تھا چرخ کے انقلاب پر
بارے سکون ہوگیا لیل و نہار دیکھکر

ہٹ گئے سامنے سے وہ منہ پہ نقاب ڈالکر
عرصۂ حشر مین مجھے محو و نثار دیکھکر

مے بھی چلی تھی بزم مین شب کو جگے بھی تھے کہین
تاڑ گئے حضور ہم کیفِ خمار دیکھکر

ہم سے جنون پسند سے ضبط فغان کہان حفیظ
نالے کرینگے آج ہم جیب کے تار دیکھکر

آگئی یاد شام غم یہ شب تار دیکھکر
رودیے زار زار ہم کنج مزار دیکھکر

ضبط فغان نہو سکا نالہ نہ ہمسے جب رکا
اونکو بھی رحم آگیا حالتِ زار دیکھکر

جوش جنون مین پر ملا جامہ دری کا ہی مزا
وحشتِ دل بھی ہے سوا رنگ بہار دیکھکر

اتنی خبر ضرور ہے دل مین مرے سرور ہے
آنکھو نمین میری نور ہے جلوۂ یار دیکھکر

دلکی نہ کچھ بھی سدھ رہی اور خبر نہ رات کی
ہاے وہ اپنی بیخودی جلوۂ یار دیکھکر

ہجر کی شب کی آفتین درد کی سب اذیتین
بھول گئین وہ حالتین روے نگار دیکھکر

درد جگر فزون ہوا ضبط کا میرے خون ہوا
اور سوا جنون ہوا جوش بہار دیکھکر

تیر نگاہ یار ہے وہ جو جگر کے پار ہے
دل کا بھی اب فشار ہے ابروی یار دیکھکر

مجھسے جو کچھ کلام ہے غیر سے بھی پیام ہے
بس تو مرا اسلام ہے ایسے شعار دیکھکر

شوق سے بیحجاب ہم ہونگے فدا جناب ہم
آپ کو بے نقاب ہم روز شمار دیکھکر

پوچھو نہ وجہہ بیخودی مجھ سے جناب شیخ جی
مست الست ہین ابھی جلوۂ یار دیکھکر

کیسا گلا کہاں گلا غم کسکو فراق کا الم ہو
دلمین ہین شاد شاد ہم جلوۂ یار دیکھکر

جانتے ہین ای حفیظ ہم یانسے بس اب سوے عدم
دیکھینگے روضۂ ارم یان کی بہار دیکھکر

جدا ہون یار سے اغیار کیونکر
نہو ہم پہلوے گل خار کیونکر

ہوا ہی تشنہ کامی سے گلا خشک
چلیگی حلق پر تلوار کیونکر

مری صورت سے تو نفرت تمہین تھی
کہو پھر آگیا یہہ پیار کیونکر

ترا وعدہ قیامت کا ہے تا حشر
جئینگے طالب دیدار کیونکر

مرے قابو مین تم ہو وصل کی شب
ندوگے بوسۂ رخسار کیونکر

مسیحا کو رہے جس سے تغافل
تو پھر اچھا ہو وہ بیمار کیونکر

حفیظ الفت ہی زلف پرشکن کی
نہ رکھون دوش پہ زنار کیونکر

غیر کی کرنے لگے کیون قدردانی اسقدر
سیکھ لی تمنے کہانسے مہربانی اسقدر

قیس مرقد سے نکلکر مرحبا کہنے لگا
خاک تیرے عشق مین صحرا کی چھانی اسقدر

حسرت دیدار ظاہر ہو مری تصویر سے
آرزو تمسے ہے اے بہزاد و مانی اسقدر

سامنے اپنے بلاتے بھی ہو اور چھپتے بھی ہو
مہربانی اسقدر نامہربانی اسقدر

اے بتو کچھ غیر ہے للّٰہ شرماؤ ذرا
یہہ دہن یہہ حسن اوسپر بدزبانی اسقدر

نشہ مین یہہ حضرت واعظ ابھی تک چور ہین
پی گئے شب کو شراب ارغوانی اسقدر

غیر تو کیا اپنے سائے سے حذر کرنے لگے
ای حفیظ اچھی نہین ہے بدگمانی اسقدر

ساقی کا عکس رخ نہین جام شراب پر
پرتو فگن ہے ماہ رخ آفتاب پر

ہے بیقرار برق مرے اضطراب پر
گریان ہے ابر گریۂ چشم پرآب پر

ہون خاک دل جلے ترے مائل شراب پر
دل اپنا آپ ہے سوز کباب پر

گیسو نہین ہین اوسکے رخ لاجواب پر
کالون کی ہے چڑھائی سر آفتاب پر

گلشن مین گر مرے گل رعنا کو دیکھ لے
ڈالے نہ آنکھ بلبل شیدا گلاب پر

کچھ انقلاب دہر سے اسکا عجب نہین
بلبل فدا ہو سرو پہ قمری گلاب پر

سر مین جو خود سری کی ہوا تھی نکل گئی
جب آنکھ پڑ گئی لب دریا حباب پر

ساقی چمک اوٹھا جو یہہ مانند آفتاب
کس کی نظر پڑی تیرے جام شراب پر

الفت کا یہہ اثر ہے کہ آخر کو رو دیئے
بیچین ہو کے وہ بھی مرے اضطراب پر

مسجد سے سوے میکدہ بہکا کے لائے ہم
زاہد کو یون لگا دیا راہ ثواب پر

کیا ہی ضیا ہے حسن سے خیرہ ہوئی نگاہ
جمتی نہین ہے آنکھ تمھاری نقاب پر

اوس بیوفا کو رحم نہ آیا کچھ اے حفیظ
دشمن بھی رو دئیے مرے حال خراب پر

لینگے ہم بوسہ ابرو وہ لگائے تلوار
مرد میدان ہے وہی منہ پہ جو کھائے تلوار

دیکھو تو حضرت دل قاتل عالم ہے وہی
تنتا آتا ہے کمر سے جو لگائے تلوار

خون عاشق کا نہ پوشیدہ رہیگا ہرگز
قتل کو میرے سمجھ کے وہ اوٹھائے تلوار

وہ ادا اور اوس ابرو کے اشارے ہین کچھ اور
کہدو سیکھے مرے قاتل کے کنائے تلوار

جھک کے ملتے ہین گلا کاٹنے والے سب سے
کیون نہ ہر وقت رہے سر کو جھکائے تلوار

خون کرنا میرا منظور ہے درپردہ اونھین
اسلیئے پھرتے ہین دامن سے چھپائے تلوار

سر تو کیا جان بھی قربان کرین اوسپہ حفیظ
راہ گر کوچۂ قاتل کی بتائے تلوار

ہوا ابرو پہ فدا عاشق گیسو ہو کر
دل شیدا نہین رہتا کبھی یکسو ہو کر

یاد عارض مین جو عاشق کا ترے دم نکلا
روح جا کر گل جنت مین بسی بو ہو کر

کسطرح دون نہ جگہ کعبۂ دل مین اسکو
ناوک اوس شوخ کا آیا ہے پریرو ہو کر

باغ مین تم رخ گلگون سے اوٹھا دو نقاب
رنگ گل شرم سے اوڑ جاے ابھی بو ہو کر

دیکھکر تل خم ابرو مین مجھے حیرت ہے
کیسے کعبے مین یہہ داخل ہوا ہندو ہو کر

اوسکے دیدار کا مشتاق نکیونکر ہو جہان
ماہ نو ہو جو عیان نقشۂ ابرو ہوکر

پھانسی لگ جائیگی فرقت مین پہونگا جو تنگ
مے مرے حلق مین رہجائیگی اچھو ہوکر

وہ چمن مین جو دکھادے رخ گلگون اپنا
رنگ گل دامن گل مین ہو نہان بو ہوکر

عمر گذری ہے حسینون مین عجب کیا ہے حفیظ
موت بھی آئے جو میری تو پریرو ہوکر

آباد مرے دم سے ہو صحرا کوئی دن اور
اس دشت مین اوٹھیگا بگولا کوئی دن اور

امید نہ میرے دل بیتاب کی ٹوٹے
جھوٹھا ہی کئے جائیے وعدہ کوئی دن اور

اوس شوخ کو کیون مانگتے ہی ہمنے دیا دل
تھا لطف وہ کرتا جو تقاضا کوئی دن اور

پھر نوح کا طوفان بپا دہر مین ہوگا
مین فرقت جانان مین جو رویا کوئی دن اور

مجبور نہوتا جو قضا سے ترا وحشی
کوچے مین ترے خاک اوڑاتا کوئی دن اور

محشر نہ اوٹھائین وہ میری قبر پہ آکر
رہنے دین مجھے چین سے سوتا کوئی دن اور

گر دو قدم اٹھلا کے نہ وہ ناز سے چلتے
تو حشر نہ برپا ابھی ہوتا کوئی دن اور

لکھا ہے مقدر مین رہ عشق مین مٹنا
ہون نقش قدم ہے مرا نقشا کوئی دن اور

پھر جوش پہ آئے ہین مرے دیدۂ خونبار
آنکھون سے بہیگا مرے دریا کوئی دن اور

رکھتا نہ جواب اپنا حفیظ سخن آرا
مشق سخن و شعر جو کرتا کوئی دن اور

کوئی آنکھون پہ ہے قربان کوئی جوبن پہ
دل ہمارا ہے فدا آپکے بھولے پن پہ

تیری فرقت مین اوٹھائی جو مصیبت ہمنے
دوست تو دوست نہ یہ وقت پڑے دشمن پہ

غم رسوائی سے قاتل ہوا پانی پانی
خون عشاق کی چھینٹین جو پڑین دامن پہ

آگئے یاد مجھے لب وہ مسی مالیدہ
جب پڑی آکے گلستان مین گل سوسن پہ

لذت ذبح مجھے آتی ہے رہ رہ کے حفیظ

تیغ رکھ رکھ کے اوٹھاتے ہین مری گردن پر

ہم نہ ہوتے تو پھر آتی یہہ مصیبت کسپر
روز تولاتی بلا او شب فرقت کسپر

صورت زلف پریشان رہا کرتے ہو
سچ کہو سچ کہو آئی ہے طبیعت کسپر

نزع مین منعم مغرور سے پوچھے کوئی
کہ چلا چھوڑ کے یہ دولت و حشمت کسپر

آئینہ دیکھ کے محفل مین جو دیکھو ہمکو
صاف کھل جائے تمھین چھا گئی حیرت کسپر

سر محفل نظر یار کا پھر نا دیکھو
ابھی کسپر تھی ابھی چشم عنایت کسپر

آپ اٹھلا کے مزار شہدا پر چلئے
اس سے کیا کام کہ آئیگی قیامت کسپر

دل وارفتہ کوئی بات بھی سنتا ہو حفیظ
آپ ہوتے ہین خفا کہئے تو حضرت کسپر

بہلا نہ تو مجھے مری باتون کو ٹال کر
یہہ چال ہو چکی ہے کوئی اور چال کر

غصے مین دیکھتے ہین وہ آنکھین نکال کر
اے دل ذرا سمجھ کے سوال وصال کر

باہین مرے گلے مین شب وصل ڈال کر
بولے جو تیرے دل مین ہو مجھ سے سوال کر

کھائی ہین جب سے راہ محبت مین ٹھوکرین
رکھتے ہین ہم زمین پہ قدم دیکھ بھال کر

یہہ چھیڑ یہہ مذاق تو ہے پیار کی دلیل
اے دل نہ گالیون کا تو اوسکے خیال کر

یارب مرا بھی نخل تمنا ہو بارور
یارب مجھے بھی اپنے کرم سے نہال کر

ایسا نہو کہ آپ سے کھو جائے دل کہین
رکھئے گا یہ ہماری امانت سنبھال کر

صدمون کا اپنے آپکو کیونکر یقین دلائین
کہئے اگر دکھائین کلیجا نکال کر

بارے وہ قتل کر کے پشیمان تو ہوئے
بیٹھے تو آج مُنہ کو گریبان مین ڈال کر

سچ ہے کہ وقت بد کا نہین ہے کوئی شریک
دل ہو گیا الگ مجھے آفت مین ڈالکر

مہندی نہین ہے یہ گل و غنچہ نہین ہے یہ
دل ہو حفیظ کا نہ اسے پائمال کر

نہ شکوہ کر نہ کچھ انکا گلا کر — جہانتک ہو سکے اے دل دعا کر

چراتے ہو نظر کیا دل چرا کر — ادھر دیکھو ذرا آنکھیں اوٹھا کر

مری میت پہ اب رونے سے حاصل — نہ دیکھا جیتے جی جب مجکو آکر

سر محفل حسینوں کی برائی — ارے واعظ ذرا خوف خدا کر

کہاں تم زلف کھولے پھر رہے ہو — کسے آتے ہو دیوانہ بنا کر

بتاؤ ہم تمھیں سے پوچھتے ہیں — ملیگا کیا ہمارا دل دکھا کر

ستم ڈھاتا ہے عاشق پر شب وصل — یہہ شرمانا تمھارا سر جھکا کر

یہہ پیری کا اے حفیظ اور بت پرستی
ذرا خوف خدا مرد خدا کر

محو ہیں اوس بت کے ہم ناز و ادا کو دیکھکر — دیکھتے اب کچھ نہیں شان خدا کو دیکھکر

بزم ماتم بھی مری اونکو ہوی بزم نشاط — ہنس رہے ہیں وہ مرے اہل عزا کو دیکھکر

دلکو آگے کر لیا کرتا ہوں راہ عشق میں — راستہ چلتا ہوں میں اس رہنما کو دیکھکر

بدگمانی سے ہوا دل چاک مثل پیرہن — آپ کے ٹوٹے ہوئے بند قبا کو دیکھکر

وصل کی شب کچھ رکا جاتا ہے شوق دل مرا — شوخ آنکھوں میں تری رنگ حیا کو دیکھکر

بیخودی شوق میں بھی ہے مجھے اتنا لحاظ — سجدہ کرتا ہوں کسیکے نقش پا کو دیکھکر

پس کے دل مہندی کی صورت خون ہو کر رہ گیا — پیارے ہاتھوں میں ترے رنگ حنا کو دیکھکر

مسجدوں میں تو نے جا کر جبہ سائی کی تو کیا — سجدہ کرنا تھا تجھے زاہد خدا کو دیکھکر

دیکھ لو تصویر اونکی ہجر کی شب ای حفیظ
سنتے ہیں تسکین ہوتی ہے دوا کو دیکھکر

## ردیف زای منقوطہ

دل دکھاتی ہے مرا مرغ سحر کی آواز
جان لیتی ہے شب وصل گجر کی آواز

کیا ہوسے ہجر مین گھڑیال بجانیوالے
آج آتی نہین کانون مین گجر کی آواز

موت آجائے شب وصل الٰہی اسکو
ذبح کرتی ہے مجھے مرغ سحر کی آواز

باتین ہوسنے سے وہ بیوجہ نہین کرتا تھو
پیاری پیاری ہوا کرتی ہو بشر کی آواز

لاکھ بیمار ہون صحت ابھی ہوجای مجھے
کان مین آئی جو اوس رشک قمر کی آواز

دل دھڑکتا ہے جو سینے مین تڑپنے دو حفیظ
کون سنتا ہے مرے درد جگر کی آواز

دل آہی گیا آپ یہ صورت بھی ہے کیا چیز
ہم ہوگئے بے چین طبیعت بھی ہو کیا چیز

رسوا ہوئے پھر بھی وہان جانا نہین چھوٹا
ذلت بھی گوارا ہوئی الفت بھی ہو کیا چیز

تڑپا ہی کیا بستر اندوہ پہ شب بھر
چین آیا نہ دم بھر شب فرقت بھی ہو کیا چیز

بخشا ہی لیا داور محشر سے مجھے بھی
کام آئی قیامت مین ندامت بھی ہو کیا چیز

ہمراہ مرے بیٹھا اوس گل کا عدو سے
دیکھا نہ گیا ہائے عداوت بھی ہے کیا چیز

جبتک نہو پہلو مین کوئی خوبرو اپنے
چین ایکدم آتا نہین عادت بھی ہو کیا چیز

صحرا سے فزون ہوتا ہے ای دل مرا سودا
آبادی سے گھبراتا ہون وحشت بھی ہو کیا چیز

ہے عرش معلّےٰ پہ مزاج شہ و منعم
مغرور سدا رہتے ہین دولت بھی ہو کیا چیز

ہو ہی گئے وہ بھی بخدا وصل پہ راضی
سچ کہئے حفیظ آپ مروت بھی ہو کیا چیز

مجکو بھو لیگی نہ یاد صف مژگان ہرگز
دل سے باہر نہین ہونے کی یہ پیکان ہرگز

جو سمجھتے ہین ترے در کی گدائی شاہی
سر پہ لین اہل دول کے نہ وہ احسان ہرگز

وحشت دل لئے پھرتی ہو مری مجکو جہان
خضر نے بھی نہین دیکھے وہ بیابان ہرگز

پٹی آنکھون پہ مری باندھ کے کرتے ہین وہ ذبح
تاکہ نکلے نہ مری دید کا ارمان ہرگز

جذبۂ عشق زلیخا کا جو کامل ہوتا
چھوٹتا ہاتھ سے یوسف کا نہ دامان ہرگز

آتش سے ہے اسکو بہت خانۂ ویران سے مرے
گھر سے جائیگی نہ میرے شب ہجران ہرگز

نیم بسمل ہی مجھے چھوڑکے جلاد چلا
کوئی مشکل بھی نہ میری ہوئی آسان ہرگز

مصحف صورت محبوب کا حافظ ہے حفیظ
بھول سکتا نہین اسکو کبھی قرآن ہرگز

## ردیف سین مہملہ

کیون نہ جھومین میکدہ مین بادہ خوار ابکی برس
قسمتون سے ایسی آئی ہے بہار ابکی برس

میکشو اُٹھو چلو پھر میکدہ آباد ہو
جھوم کر آیا ہے کیا ابر بہار ابکی برس

بیڑیونکو توڑ کر دیوانے ٹکراتے ہین سر
غل ہے زندان مین کہ پھر آئی بہار ابکی برس

محتسب کی زندگی ہمکو نظر آتی نہین
مغبچونکو تاکتے ہین بادہ خوار ابکی برس

ساقیا کیون بے طلب دیتا نہین سبکو شراب
کیا مجھی پر ہے کوئی دار و مدار ابکی برس

مے پلائے میکشونکو اور ساقی خود پئے
بس یہی ہے سب سے بڑھکر کاروبار ابکی برس

فصل گل ہے ہر طرف جوش جنونکا زور ہے
رنگ لائی ہے قیامت کا بہار ابکی برس

وصل کو جب اوس سے کہتا ہون تو کہتا ہے وہ شوخ
یہہ نیا سودا ہوا سر پر سوار ابکی برس

زاہدو کچھ رنگ لائیگی مری توبہ ضرور
پھر ہوا جاتا ہے دل بے اختیار ابکی برس

کھو دیا حسن دو روزہ خط نے اے گلرو ترا
ہوگیا نذر خزان یہہ لالہ زار ابکی برس

شکر ہے اللہ کا گردون پہ وہ آئی گھٹا
ہمتو سمجھے تھے نہ آئیگی بہار ابکی برس

پھاڑ کر جیب و گریبان راستہ صحرا کا لو
ہے تقاضا سے جنون یہ بار بار ابکی برس

رند ڈرتے ہین عبث اب محتسب سے اے حفیظ
ہم سمجھ لینگے پھر آئے تو بہار ابکی برس

چھٹ گیا کوچۂ بتان افسوس
ہو گیا دشمن آسمان افسوس

آپ رہتے ہین ساتھ غیرون کے
ہم تڑپتے ہین نیم جان افسوس

دیجئے بوسۂ لب شیرین
ہم سے انکار جان جان افسوس

کیا نہ آئیگا آج بھی وہ بت
نالہ جائیگا رائگان افسوس

نالۂ دل نے کر دیا ظاہر
ہو گیا راز دل عیان افسوس

جسکو رکھتے تھے اپنے پہلو مین
ہو گیا نذر دشمنان افسوس

نقد دل کل تو لے چکے وہ حفیظ
آج کرتے ہین امتحان افسوس

فراق ہوتا ہو اوس گل سے صد ہزار افسوس
چمن مین آ کے نہ کیون مجکو بار بار افسوس

اودھر وہ جاتے کا کرتے ہین اپنے گھر سامان
ادھر ہمارے لبون پر ہے جان زار افسوس

دیا نہ آبلۂ پا نے میرے قطرۂ آب
ہوئی ہے سوکھ کے کانٹا زبان خار افسوس

ہوئی قفس سے رہائی نہ ہم اسیرون کی
گذر گیا ہے یونہین موسم بہار افسوس

حفیظ جب سے مرے پاس سے گیا وہ شوخ
نہین ملا کسی کروٹ مجھے قرار افسوس

یون کاٹی ہمنے ہجر کی شب تیرے گھر کے پاس
دیوار بنکے رہ گئے استادہ در کے پاس

مٹھی مین کیا ہے جسکو مسلتا ہے بار بار
دل تو نہین مرا کہین اوس فتنہ گر کے پاس

صورت کو اوسکی دیکھ کے یون محو ہو گیا
ہوش و حواس تک نہ رہے نامہ بر کے پاس

دل ہے کہ برق ہے کہ یہ سیماب ہی حفیظ
دیکھو تو ہاتھ رکھ کے ہمارے جگر کے پاس

## ردیف شین معجمہ

لوگ لیجائینگے جب کوچہ دلدار مین لاش — خار ہوجائیگی پس دیدۂ اغیار مین لاش

ہے یہ کس کشتۂ حسرت کا جنازہ یارو — کہ پڑی پھرتی ہے ہر کوچہ و بازار مین لاش

پاس ہوتا مری رسوائی کا اوس بت کو اگر — کیون پھراتا وہ بھلا کوچہ و بازار مین لاش

گبر اپنا مجھے کہتے ہین مسلمان اپنا — دفن ہوتی نہین ابتک اسی تکرار مین لاش

وہ نہ دیتے ہین اجازت نہ اوٹھاتا ہے کوئی — ایک مدت سے پڑی ہے اسی تکرار مین لاش

اسقدر صدمۂ فرقت نے کیا ہے لاغر — رہ گئی دیکھ لپٹ کر تری تلوار مین لاش

مجھ گنہگار محبت کی سر دفن تک — لے کے جلاد گئے سایۂ تلوار مین لاش

شورما تم سے مزاج اونکا ہوا ہے برہم — لے گئے لوگ عبث کوچۂ دلدار مین لاش

کوے جانان مین ہوئی میرے جنازے کی نماز — اسی حیلے سے گئی سایۂ دیوار مین لاش

پھینک دینا پس مردن اوسی کوچہ مین مجھے — خیر پامال تو ہوجائیگی رفتار مین لاش

مین وہ بیکس تھا کہ مر کر بھی نچھوڑا اوسکو — آجتک ہے جو پڑی خانۂ خمار مین لاش

رند طینت ہون مین مرجاؤن اگر کعبے مین — دفن میخوار کرین خانۂ خمار مین لاش

سختیٔ جور بتان سے مجھے موت آئی ہے — پھینکدو جاکے مری دامن کہسار مین لاش

اسی امید پہ مرتا ہون یہان آکے **حفیظ**
کہ رہے بعد فنا کوچۂ دلدار مین لاش

## ردیف صاد مہملہ

دیکھا نہین قاتل کبھی ایسا بخدا رقص — بسمل ترے کوچہ مین کیا کرتے ہین کیا رقص

بسمل جو کیا ہمکو تڑپنا بھی تو دیکھو — کیا خوب تماشا ہے یہ کرنے دو ذرا رقص

جو محو تری چاند سی صورت پہ ہوئے ہین — ہر حال مین کرتے ہین وہ بیخوف سدا رقص

ہوجائین نہ گیسو کہین اوس گل کے پریشان — ڈرتا ہون جو تو کرتی ہے اے باد صبا رقص

عشاق اگر شوق شہادت میں ہیں بسمل
ہمراہ تری تیغ کے کرتی ہے قضا رقص

پھر آئیں وہ دن تازہ ہوں گلہائے گلستان
خوش ہو کے چمن میں کرے پھر باد صبا رقص

جب فاتحہ پڑھنے کو حفیظ آیا وہ گلرو
مُردوں نے بھی خوش ہو کے تہ خاک کیا رقص

جسکے مضمون میں ہو گنجلک وہ سخن ہو ناقص
صاف جسکی نہ روش ہو وہ چمن ہے ناقص

پانی پانی در دندان کے مقابل ہے گہر
سامنے لب کے ترے لعل یمن ہو ناقص

بس گیا جب سے مرا نکہت گیسو سے دماغ
میں سمجھتا ہوں کہ یہہ مشک ختن ہو ناقص

قدر غربت ہی میں ہوتی ہے جو کامل ہو کوئی
جانتے ہیں اوسے یاران وطن ہو ناقص

عیب جو اسمیں ہزاروں نظر آتے ہیں حفیظ
شاعری نام ہے جس فن کا وہ فن ہے ناقص

## ردیف ضاد معجمہ

مجھپہ جو ہو وہ مہربان اوسکی بلا کو کیا غرض
جای در حبیب تک آہ رسا کو کیا غرض

غم سے نجات دے خدا ایسی خدا کو کیا غرض
آئے شب فراق میں میری قضا کو کیا غرض

پھر نشاط عاشقان لائے در حبیب سے
نکہت زلف عنبرین باد صبا کو کیا غرض

سُنکے ہمارا حال دل کہنے لگا وہ بیوفا
آئے جو رحم آپ پر میری بلا کو کیا غرض

ہجر نصیب غیر کو وصل حبیب ہو مجھے
سُنلے یہہ میری التجا ایسی خدا کو کیا غرض

مد نظر حضور کے ہیں جو رقیب تو رہیں
کلمۂ غیر میں پڑھوں میری بلا کو کیا غرض

میرے مزار پر وہ بت پھر دعائے مغفرت
آئے اگر پس فنا اوسکی بلا کو کیا غرض

دیکھا جو مجھکو سر بکف اوسنے حفیظ یہ کہا
آپ کو قتل میں کروں میری بلا کو کیا غرض

دام مین اوس کاکل پرخم کے آؤن کیا غرض
کیون مین ایسے بیوفا سے دل لگاؤن کیا غرض

مین نے مانا حسن مین ہو یوسف ثانی مگر
تمسے ملکر صدمۂ فرقت اوٹھاؤن کیا غرض

جب سنو افسانۂ اغیار ہے وردِ زبان
پھر بھلا یہ ناز مین اونکے اوٹھاؤن کیا غرض

جستجوے یار مین شاید نکلجاؤن اودھر
ورنہ مین ہنگامۂ محشر مین جاؤن کیا غرض

میری یہہ خواہش کہ اونپر جان تک دیدیجئے
اونکی یہہ ضد ہو کہ تمسے دل لگاؤن کیا غرض

جب کہا چلیے سوے گور غریبان تو کہا
سوتے فتنونکو جو مین جاکر جگاؤن کیا غرض

جب حفیظؔ اچھے برے سے میرے کچھ مطلب نہین
پھر بھلا مین حالِ دل اونکو سناؤن کیا غرض

دلبر ہی جب نہو تو دل و جان سے کیا غرض
بیمار چشم یار کو درمان سے کیا غرض

دیکھینگے جاکے باغ مین سنبل کے پیچ و تاب
ہمکو کسیکے گیسوے پیچان سے کیا غرض

اے خضر اوس دہن کا بتادے پتا مجھے
عاشق ہون مجکو چشمۂ حیوان سے کیا غرض

تیری گلی مین خاک اوڑاؤنگا رات دن
مجنون نہین ہون مجکو بیابان سے کیا غرض

کافی تبسم نمک افشان ہے آپ کا
زخم جگر کو میرے نمکدان سے کیا غرض

بلبل ہون اوسکے پھول سے رخ کا مین اے حفیظؔ
فرمائیے تو مجکو گلستان سے کیا غرض

## ردیف طاء مہملہ

تو جو لکھوا لادے اوس سے مری آزادی کا خط
نامہ بر مین بھی تجھے لکھدونگا اوستادی کا خط

پڑھ چکا جب وہ ستمگر میری بربادی کا خط
ہنسکے بولا مین سمجھتا ہون یہ اوستادی کا خط

نامہ بر کو بھیجنا وان ہمدمو بیکار ہے
کب وہ بے پروا بھلا دیکھیگا فریادی کا خط

اپنے خادم سے اگر آزردہ خاطر ہین حضور
کیون نہین پھر آپ لکھدیتے ہین آزادی کا خط

فصل گل ہے بلبلو دل کھولکر دیکھو بہار — لکھدیا صیاد نے ابکی تو آزادی کا خط

کب رہائی ہوگی ممکن مجکو اس غم سے حفیظ
گر خطِ تقدیر ہی میرا ہی بربادی کا خط

پڑھنے لگا جو یار میرا مسکرا کے خط — دلبر پڑی رقیب کے تیغ ادا کے خط

لکھا ہے اوسنے دست نگارین سے نامہ پر — پلکو نسے کیون نہ سر پہ رکھین ہم اوٹھا کے خط

قسمت کا ہی یہہ پھیر کہ بھیجا جو یار نے — آیا ہے راستے ہی مین قاصد گرا کے خط

قاصد کے آنے جانے سے یہہ ربط بڑھگیا — جوڑے مین اب وہ رکھتے ہین میرا چھپا کے خط

دیکھا حفیظ آپ نے کیا کیا جلے رقیب
وہ غنچہ لب جو پڑھنے لگا مسکرا کے خط

## ردیف ظاء معجمہ

لیجئے کا بوسہ جب اونکے رخ گلگوں کا حفیظ — ہنسکے فرمانے لگے مجھو نگا مین اچھا حفیظ

ہو چکے اکبار تو اس عشق مین رسوا حفیظ — پھر وہی کرتے ہو تم دیکھو نہین اچھا حفیظ

ایک عالم ہوگیا اسدم تہہ و بالا حفیظ — حشر نالون نے تمھارے کردیا برپا حفیظ

تم تو کہتے تھے کہ وہ بھی مجھپہ ہی شیدا حفیظ — پر تمھارا وان تو چرچا بھی نہین ہوتا حفیظ

کیون مداوا کرتے ہو بیمار الفت کا حفیظ — جسکا درمان ہی نہین یہہ ہی وہی دا حفیظ

دیکھکر تم جلوۂ برق جمالِ روے یار — کیون گرے بیہوش مثل حضرت موسیٰ حفیظ

ساتھ لیجاؤنگا اپنے حسرتِ دیدار یار — گور مین بھی مین نجاؤنگا کبھی تنہا حفیظ

دیکھنا اس عشق مین اک روز تو ہوگا ضرور — کو بکو صحرا بصحرا در بدر رسوا حفیظ

پیار کرتے ہین کبھی دشنام دیتے ہین کبھی — ملکے غیرونسے وہ کرتے ہین ستم کیا کیا حفیظ

لختِ دل کھانا پڑا خون جگر پینا پڑا — دل لگا کر مین نے اوس ظالم سے بھر پایا حفیظ

خانۂ دل ہین اوسیکو مین نے پایا جلوہ گر | دو جہان مین ایک مدت تک جسے ڈھونڈھا حفیظ

صدمے بھی سہتے ہو لیکن پھر ہان جلتے ہو تم
سچ یہہ ہے کوئی نہین دنیا مین اس دل کا حفیظ

چاک کرتی ہے جگر تیغ بیانِ واعظ | ایک خنجر مین سمجھتا ہون زبانِ واعظ
میکدہ حشر تک آباد رہے رندون کا | اوسکے بدلے ہو یہہ برباد مکانِ واعظ
تیری الفت مین ہر اک کافر و دیندار ہے مست | صورتِ قولِ برہمن ہے بیانِ واعظ
سر رندان پہ رہے سایۂ ابر رحمت | بجلیان گر کے جلادین دل و جانِ واعظ

بیٹھا محفل رندان مین یہہ خاموش حفیظ
سیدیا رعب نے ساقی کی دہان واعظ

سر مین میرے ہے سر زلف پریشان محفوظ | دلمین رکھتا ہون مین یاد رخ جانان محفوظ
اسکے اس فصل بہاری مین تو ممکن ہی نہین | دست وحشت سے رہے جیب و گریبان محفوظ
عشق مین اوس بت کافر کے اگر سچ پوچھو | سخت دشوار ہے رہجائے جو ایمان محفوظ
کیا کہون کوچۂ دلدار کی اللہ ری بہار | ہے سدا باد خزان سے یہہ گلستان محفوظ
ضبط نے آبرو رکھ لی مری فصل گل مین | رہ گیا خیر سے اسکے یہہ گریبان محفوظ
حسن اور عشق یہہ ہے کہتے ہین اسکو تاثیر | نہ رہا حضرت یوسف کا بھی دامان محفوظ

میرا دیوان ہے قرآن نہین ہے یہ حفیظ
کیون کہون مین غلطی سے ہے یہ دیوان محفوظ

## ردیف عین مہملہ

لطف صحبت ہے اوٹھائے گل و آئینہ و شمع | کیون نہ ہر بزم مین جائے گل و آئینہ و شمع
تاب نظارہ نہ لائے گل و آئینہ و شمع | تیری محفل مین جو آئے گل و آئینہ و شمع

جمگھٹے ہی مین حسینون کے رہا کرتی ہین
زنگ صحبت ہین جمائے گل و آئینہ و شمع

کبھی گریان کبھی خندان کبھی حیران وہ رہے
میری تربت پہ جو لائے گل و آئینہ و شمع

گریہ و خندہ و حیرت سے میری ششدر ہے
میری محفل مین جو آئے گل و آئینہ و شمع

کشتہ حسن و ادا ہون مری تربت پہ **حفیظ**
ہر پری آکے چڑھائے گل و آئینہ و شمع

فرقت مین کسکے روتی ہے تو زار زار شمع
کسکی ہے یاد کسکا ہے یہہ انتظار شمع

میری طرح سے تو بھی ہے کیون اشکبار شمع
تجکو بھی کیا کسیکا ہے اب انتظار شمع

جلتی رہے وہ رشک سے محفل مین صبح تک
دیکھے اگر ضیا ئے کف پائے یار شمع

روشن ہے داغ دل سے لحد اپنی اے صبا
پروا نہین اگر تو بجھائے ہزار شمع

آمد ہے پھر فاتحہ او س شعلہ رو کی کیا
تربت پہ لوگ لاتے ہین کیون بار بار شمع

فرقت مین جب کسیکی تڑپتا ہون رات بھر
روتی ہے میرے حال پہ بے اختیار شمع

رہتا ہون ہجر مین بھی نہ تنہا مین اے **حفیظ**
ہمدرد درد دل ہے تو ہے غمگسار شمع

## ردیف غین معجمہ

وہ نہین گھر مین جلاؤن رات بھر کیونکر چراغ
ہے شب فرقت مین میرے واسطے خنجر چراغ

بیکسی سر پیٹتی ہے ہے اندھیرا قبر پر
کون ایسا ہے جلائے روز جو لاکر چراغ

سوزش داغ محبت کو نہ پوچھو دوستو
رات بھر کیا ہے جلا کرتا ہے یہ دن بھر چراغ

غیر کے پہلو مین بیٹھا شب کو جب وہ مہ لقا
میری آنکھو نمین نظر آنے لگا اخگر چراغ

رات مین پہونچا وہان اوسکا اوجالا دیکھکے
بنگیا میرے لئے اس بزم کا رہبر چراغ

اون سے کہدو رات کو آئین نہ تربت پر مری
بیکسو نکی قبر پہ جلتا نہین اکثر چراغ

سب نظر آتا ہے جلوہ دور سے ہر چیز کا
آدمی کیواسطے کیونکہ نہین رہبر چراغ

کسطرح پوچھین شب فرقت مین ہم اوس سے حفیظ
کیون جلاتا ہے ہمین جل جل کے تو شب بھر چراغ

## ردیف ف

واللہ وہ پری جو کسی دن دکھائے زلف
ہو جاؤ تم بھی زاہد و پھر مبتلای زلف

زنجیر دست و پا کے لئے ہی ہوا ے زلف
طوق گلو ہوئے ہین مجھے حلقہ ہای زلف

خالی نہین ہون یاد سے مین اوسکی صبح و شام
آنکھین فداے رخ ہین تو دل مبتلاے زلف

یارب بُرا ہو اس دلِ خانہ خراب کا
بیٹھے بٹھاے جان پہ لے لی بلای زلف

ہوتے نہین ہین راز خفی اسکے آشکا
کھُلتے نہین کسی پہ کبھی عقدہای زلف

غش مین پڑا ہوا ہے مریض تپ فراق
آجای ہوش یار جو آکر سُنگھائے زلف

کہنے کے یون تو خیر ہزارون ہین ای حفیظ
دیکھا نہین کسیکو پریشان سوای زلف

وقت بوسہ کیون نہ دیکھون روے جانان کیطرف
ہے تلاوت دیکھکر مسنون قرآن کیطرف

وحشت دلکا اشارہ تھا بیابان کیطرف
لیچلا پر عشق گیسو ہمکو زندان کیطرف

المدد جوش جنون پھر آگئی فصل بہار
دست وحشت پھر بڑھے جیب و گریبان کیطرف

ہوگیا کسکے خرام ناز سے محشر بپا
کون آیا اے خدا گور غریبان کیطرف

ہون وہ محروم تمنا مین کہ ہردم یاس سے
دیکھتی ہے میری حسرت میرے ارمان کیطرف

لے مبارک ہو جنون پھر آگئی فصل بہار
خود بخود دیکھو ہاتھ بڑھتے ہین گریبان کیطرف

دیکھئے ہوتا ہے کیا انجام اسکا اے حفیظ
لیچلی ہے وحشت دل پھر بیابان کیطرف

دیکھا نہ وقت مرگ بھی دیدار یار حیف
پائی تھی ہمنے عمر پئے انتظار حیف

حاصل ہوا نہ غیر کو عز و وقار حیف
ناحق تمام عمر کیا انتظار حیف

آتے ہی فصل گل ہوا کنج قفس نصیب
دو روز بھی چمن کی نہ دیکھی بہار حیف

دیکھی ہے جب سے اوس رخ روشن کی اک جھلک
بالکل نہین رہا مجھے صبر و قرار حیف

دی جان جسکے عشق مین ہمنے حفیظ آہ
آیا نہ فاتحہ کو وہ سوے مزار حیف

## ردیف قاف

دشت غربت ہی مین تھا مجھکو وطن کا اشتیاق
جیسے بلبل کو قفس مین ہو چمن کا اشتیاق

ہاتھ ہم پھیلائے ہین آغوش کھولے ہے لحد
دید کے قابل ہے یہ دولہا دلہن کا اشتیاق

زال دنیا پر ہمیشہ مارتے ہین لات ہم
ہے وہ مجنون ہو جسے اس پیرزن کا اشتیاق

آخر اوسکے گلشن ہستی پہ پانی پڑ گیا
بڑھ گیا حد سے سوا جب کوہکن کا اشتیاق

کوہ و صحرا مین پھرا کرتا ہے جو ہر دم حفیظ
ہو گیا ہے اسکو کس گل پیرہن کا اشتیاق

فراق میرا عدو ہے تو مین عدوی فراق
کبھی دکھائے نہ اللہ مجھکو روے فراق

علاج اس مرض لادوا کا مشکل ہے
مسیح کانپ اوٹھین دیکھ لین جو روے فراق

خدا نہ دے کسی دشمن کو بھی ماذ ین
بشر وہ کون ہے جسکو ہے آرزوی فراق

نہ رحم آئے وہ بیرحم یہ ستمگر ہے
نگاہ یاس سے تکتا ہون جو سوی فراق

یہ ڈر ہے جب سے خوشی سے کہین نہ مر جاؤن
عوض وصال کے کرتا ہون آرزوی فراق

سیاہی ہمکو شب غم کہین نہ دکھلائے
کہ سر پہ شام سے موجود ہے عدوی فراق

سحر جدائی کی شاید قریب آئی حفیظ

شبِ وصال سے جو آدھی ہو بوئ فراق

کیونکر نہ بار بار کہون ہاے ہاے عشق
مرتا ہون آجکل مین کسیکے فراق مین
سُنکر صدا یہ آہ وہ گھبرا کے آئین یان
صورت ہماری دیکھ کے کہتا ہے ہر بشر
صحبت برار دیکھیئے ہوتی ہے کسطرح
کھانیکا ہے خیال نہ سونے کی فکر ہے

دشمن نہین ہو کوئی ہمارا سواے عشق
بہر خدا بتادے کوئی کچھ دواے عشق
ایسا اثر مجھے بھی کسیدن دکھاے عشق
یارب نہو جہان مین کوئی مبتلاے عشق
وہ آشناے جور ہین ہم آشناے عشق
میری طرح سے ہو نہ کوئی مبتلاے عشق

مدت ہوئی ہے ترک محبت کو اے **حفیظ**
ابتک مگر مٹے نہ مرے داغہاے عشق

کیا کہون مین کہ کیا بلا ہے عشق
اپنے سائے سے کیون گریزان ہون
تیری حاجت نہین ہے اے رہبر
جلوہ گر ہے کہین بشکل گل
کہین عاشق ہے اور کہین معشوق

بخدا درد لا دوا ہے عشق
کس پری کا مجھے ہوا ہے عشق
کوے جانان کا رہنما ہے عشق
کہین بلبل کی یہ صدا ہے عشق
جو رہے اور کہین وفا ہے عشق

کیون پریشان اسقدر ہو **حفیظ**
کسکی زلفون کا ہوگیا ہے عشق

اون کے آنے کے ہین ہزار طریق
ہو گرفتار زلف یا رخ یار
غیر کیا کر رہے ہین عذر ستم
لاکھون حیلے ہین اونکے آنیکے
عذر کیون کرتے ہین وہ مہندی کا

میرے جانیکے ہین ہزار طریق
دل لگانے کے ہین ہزار طریق
ناز اوٹھانیکے ہین ہزار طریق
اور نہ آنے کے ہین ہزار طریق
خون بہانے کے ہین ہزار طریق

کیا ہے ذکر عدو ہی پر موقوف — دل جلانے کے ہین ہزار طریق
جور سے یہہ سمجھ کے توبہ کی — کہ ستانے کے ہین ہزار طریق
زہر کھانے ہی پر نہین موقوف — جان دینے کے ہین ہزار طریق
مختصر عشق پر نہین ہے حفیظ — غم اوٹھانے کے ہین ہزار طریق

## ردیف کاف عربی

رسائی ہوگئی اپنی وہان تک — فرشتے جا نہین سکتے جہان تک
کرینگے عرض حال اونسے کہان تک — شکایت لا نہین سکتے زبان تک
بڑھونگا قافلہ والو نسے مین کیا — غنیمت ہی جو پہونچون کاروان تک
ہوا جب سے اسیر زلف پیچان — نہ آیا مرغ دل پھر آشیان تک
قیامت عالم بالا مین ہوجاے — جو پہونچے نالۂ دل آسمان تک
کیا بے بال و پر صیاد نے یہہ — نہین جا سکتے اوڑ کر آشیان تک
کیا اس عشق نے نابود ایسا — رہی باقی نہ تن مین استخوان تک
کہین برہم نہو جائین وہ ہم سے — اسی ڈر سے نہین کرتے فغان تک
کرون سجدہ در کعبہ سمجھکر — اگر پہونچون تمھارے آستان تک
ابھی ہنگامۂ محشر ہو برپا — جو پہونچین میرے نالے آسمان تک
فقط صیاد ہی دشمن نہین ہی — عدو میرا ہے اب تو باغبان تک
کرون مین عرض حال اوس سے کیونکر — نہین اب تو رسائی بھی وہان تک
بہی دریاے خون اشکو نکے بدلے — شب فرقت مین ہم روئے یہان تک
نہ کیونکر یوسف دل دیتے تمکو — نہین تمسے عزیز اے جان جان تک

شب فرقت مین جان آئی لبون پر — پہونچ اب اے مسیحا نیم جان تک

حفیظ اب ہو وہان اپنی رسائی
پہونچ سکتا نہین جس جا گمان تک

پہنچ نہین سکتا ہون مین اسکو خبر ہونی تک — دم نکلجائیگا اے آہ اثر ہونے تک

قاصد اوس سمت گیا ہمکو ادھر موت آئی — بے خبر ہوگئے ہم اونکو خبر ہونے تک

ہی ابھی تک تو بلا بڑھ کے قیامت ہوگی — زلف شبگون یہ تری تا بہ کمر ہونی تک

آج رہجاے نہ باقی کوئی ارمان دل مین — اک ذرا اور ٹھہر جاؤ سحر ہونے تک

مرتے دم حسرت دیدار نکلجاے مری — اب بھی آجاے اگر یار سحر ہونے تک

ترچھی نظرون سے جو گھائل ہمین کرتے ہو کرو — ہم بھی مجبور ہین آہون مین اثر ہونی تک

مین وہ ہون بے سر و سامان کہ غنیمت جانون — ہو کچھ اسباب مہیا جو سفر ہونی تک

کیا وہ آئینگے جنازہ پہ مرے آہ حفیظ
دفن ہوجائیگی لاش اونکو خبر ہونے تک

دیکھئے آہ اثر اپنا دکھاے کب تک — کھینچکر جذبۂ الفت اوسے لائے کب تک

ہجر مین یہہ فلک پیر رولائے کب تک — مژدۂ وصل صنم دیکھئے آئے کب تک

کب اونھین رحم مرے حال پہ آتا ہے اب — یہ مری آہ وہان دیکھئے جائے کب تک

دفن بھی کردین مری لاش اوٹھاکر احباب — کب خبر ہو اوسے کیا جانئے وہ آئے کب تک

حال دل سنکے وہ فرماتے ہین بس چپ رہیے — ایسی باتون کا کوئی رنج اوٹھائے کب تک

کب مرے دست دعا رنگ اجابت پائین — دیکھئے وصل ہو کب اوسکا وہ آئے کب تک

تیری گیسو کی محبت مین پریشان ہون بہت — یہ بلا دیکھئے سر سے مرے جائے کب تک

توہی اب اے ملک الموت خبر لے میری — بزم دشمن سے خدا جانئے وہ آئے کب تک

ٹھوکرین کھانیکو اوس کوچہ مین جاتا ہون حفیظ

دیکھوں تقدیر مری راہ پر آئے کب تک

وارفتہ یہ اپنے ستم اے یار کہانتک
یہہ غم پہ غم آزار پہ آزار کہان تک

ترسائیگا عشاق کو اے یار کہان تک
اب صبر کرین طالب دیدار کہانتک

ہے دام بلا زلف سیہ خال ہے دانہ
پھر طائر دل ہو نہ گرفتار کہانتک

کچھ کھا کے سر شام ہی سوئین یہ پٹھی ہے
فرقت مین رہین جانسے بیزار کہان تک

ظلمت تو ہو پر اسمین درازی نہین ایسی
پہونچے تری زلفون کو شب تار کہانتک

یہہ رخ کی تجلی یہہ تری زلف سیہ فام
دیوانہ نہو دیکھ کے ہشیار کہانتک

یہہ فصل گل اور کنج قفس او سیہ بیداد
تڑپے نہ بھلا مرغ گرفتار کہانتک

للہ مرے پاس سے جا شام غریبان
یہہ درد جدائی یہہ شب تار کہانتک

کافر تری زلفونکا کہین دو رہو سودا
رکھے کوئی اب دوش پہ زنار کہانتک

ہم بھی یہی اب دیکھتے ہین تیغ دو ابرو
کھنچتی نہین اغیار پہ تلوار کہانتک

چال ایسی نہ چل بہر خدا دیکھ ستمگر
ہنگامۂ محشر سر بازار کہان تک

وابستۂ زنجیر محبت یہہ رہیگا
قیدی ترا او گیسوے خمدار کہان تک

کب تک سر محفل یہہ اشارے ترے ظالم
جادوگری نرگس بیمار کہانتک

اعضا کی گواہی نہ سن اے داور محشر
اغیار رہین یہہ ہونگے طرفدار کہانتک

یہ گریۂ بیساختہ فرقت مین کسیکی
یہ نالۂ جانکاہ دل زار کہانتک

وہ آپ دکھا دینگے کبھی برق تجلی
شور ارنی طالب دیدار کہانتک

ہے بہر خدا جوش جنون جاے ترحم
یہ وحشت دل یہ خلش خار کہان تک

بس بس نہ بپا کیجیے ہنگامۂ محشر
دیکھلائیگا فتنۂ رفتار کہانتک

یہہ خانہ نشینی تری اچھی نہین ظالم
تڑپا کرے کوئی پس دیوار کہان تک

لگ جاے کہین آگ نہ اس چرخ کہن مین
بس حضرت دل آہ شرربار کہانتک

ملنے سے حفیظ جگر افگار کے وہ اب
دیکھین تو بھلا کرتے ہین انکار کہانتک

نہین بیتابی فرقت کا مجکو اعتبار اتبک — عضب ہے دیکھ لو سینہ مین دل ہے بیقرار اتبک

تمھارے وعدۂ فردا سے تو انکار ظاہر تھا — محبت نے مری رکھا مجھے امیدوار اتبک

نہان ہے خانۂ دلمین کسیکا جلوۂ پنہان — نظر آتی ہے ہر شئے مین تجلی نگار اتبک

تجھے یہ شوق نظارہ ہے کسکا کون آتا ہے — کھلی ہے آنکھ کیون نرگس ہے کسکا انتظار اتبک

نہ آنے سے کسی پیمان شکن کے ہائے کیا کہیے — وہی ہے انتشار اتبک وہی ہے انتظار اتبک

صبا تجکو مبارک شوق سے جا اونکی محفل مین — یہان تو کیا کہون ہے ناامیدی ہمکنار اتبک

ترا وعدہ بھی او بدخو قیامت سے نہین کم ہے — وہی امروز و فردا ہے وہی لیل و نہار اتبک

ہمین تو کیا کہین قدرت خدا کی یاد آتی ہے — رقیب اور اونکی الفت اور اسکا اعتبار اتبک

یہی ضد ہے حفیظ اوٹھو چلو اونکو منا لاؤ
یہی دلکا تقاضا ہو رہا ہے بار بار اتبک

دل امیدوار اتبک دل امیدوار اتبک — وہی ہے غمگسار اتبک وہی ہے غمگسار اتبک

وہ مقتول تمنا ہون وہ مقتول تمنا ہون — الم ہے ہمکنار اتبک الم ہے ہمکنار اتبک

دل شوریدہ سر ہمسے دل شوریدہ سر ہمسے — نہ بہلا زینہار اتبک نہ بہلا زینہار اتبک

وہی امیدواری ہے وہی امیدواری ہے — وہی ہے انتظار اتبک وہی ہے انتظار اتبک

یہی ایفاے وعدہ ہے یہی ایفاے وعدہ ہے — کہ ہے لیل و نہار اتبک کہ ہے لیل و نہار اتبک

دعاے صبحگاہی سے دعاے صبحگاہی سے — اثر ہے ہمکنار اتبک اثر ہے ہمکنار اتبک

نہان ہے چشم ظاہر سے نہان ہے چشم ظاہر سے — نشان کوے یار اتبک نشان کوے یار اتبک

تمھارے کشتۂ غم کا تمھارے کشتۂ غم کا — وہی ہے حال زار اتبک وہی ہے حال زار اتبک

دل مضطر کو فرقت مین دل مضطر کو فرقت مین — وہی ہے انتشار اتبک وہی ہے انتشار اتبک

تجھے اے آسمان مجھ سے تجھوا ہے آسمان مجھ سے
عبث ہو یہ غبار اتنک عبث ہی یہ غبار اتنک

تپان ہے درد فرقت سے تپان ہی درد فرقت سے
حفیظِ دلفگار اتنک حفیظ دلفگار اتنک

# ردیف کاف تازی

میری تربت ہو جدا دلکا بنے مدفن الگ
پاس سے میرے رہے یہ جان کا دشمن الگ

دلکی بھوکی چشم قاتل خون کی پیاسی مژہ
دشمن جان ہی میری اوس شوخ کی چتون الگ

حضرت ناصح بھلا اس عشق کو کیا جانیں آپ
طرز سے ہی نرالی سب سے ہی یہ فن الگ

اب بھلا کیا پوچھتے ہو حال مجھہ بیمار کا
تم جدا کیا ہو کہ گو یا روح سے ہی تن الگ

حضرت انسان کی حالت پہ بھی افسوس ہے
نفس دشمن ہی جدا شیطان ہی رہزن الگ

خانۂ کعبہ مین بھی اوسکی تجلی ہے فقط
دیر و کعبہ عرش و کرسی سب سے ہی مسکن الگ

بلبل و قمری سبھی اس باغ مین ہین اے حفیظ
ہے مگر سب سے دل بیتاب کا شیون الگ

مطبوع دل نہین ہمین طرزِ کہن کا رنگ
ملتا نہین کسی سے ہمارے سخن کا رنگ

دیکھی جو باغ مین میرے نازک بدن کا رنگ
غیرت سے ہو سفید گل یاسمن کا رنگ

قاتل ہزار رنگ کی اسمین بہار ہے
دیکھا شہید ناز کے تو نے کفن کا رنگ

دیکھی جو سرخی لبِ لعلین یار کو
غیرت سے ہو سفید عقیق یمن کا رنگ

بدلے ہزار رنگ زمانہ نے گو حفیظ
بدلا مگر نہ اوس بت رنگین سخن کا رنگ

# ردیف لام

ناصح یہہ سچ ہے مول نئے غم لگا کے دل
لیکن جو کوئی لے لے محبت جتا کے دل

اچھا نہین ہے جال محبت کا ڈالت
خود بھی پھنسینگے آپ ہمارا پھنسا کے دل

کہنے لگے وہ سنکے مری داستان غم
کوئی رہا ہے شاد کسی سے لگا کے دل

ہوتا جو میرے پاس تو دیتا نہ آپ کو
کہئے بھلا مین آپ سے رکھتا چھپا کے دل

بیٹھے ہوئے بغل مین جو لیتے ہین چٹکیان
کیا آپ کو ملیگا ہمارا دکھا کے دل

کیا کیا ہوئی اودھر سے نہ تاکید ضبط کی
نالان ہوا جو چوٹ محبت کی کھا کے دل

آ ہی گئے فریب مین ہم اوسکے اے حفیظ
لے ہی گیا وہ شوخ ہمارا پھنسا کے دل

کسیکی گیسوون پر ہے فدا دل
اسیر دام الفت ہے مرا دل

بتون کے حلقۂ گیسو مین پھنسکر
نہین ہوتا نہین ہوتا رہا دل

نہ پایا جب کہین تیرا ٹھکانا
تو اپنی جستجو مین کھو گیا دل

چمن مین خوشخرامان چمن کا
کسیکی چال پر ہے لوٹتا دل

حسینون کا ستم ہم کیون اوٹھاتے
جو تو پیدا نکرتا اے خدا دل

جسے تلوون سے تو ملتا ہے اپنے
ارے ظالم وہی تو ہے مرا دل

مجھے اے بیخودی تو ہی بتا دے
ابھی پہلو مین تھا کیا ہوگیا دل

دبا کر تم نے مٹھی مین نہ رکھا
اوچھلکر ہاتھ سے جاتا رہا دل

کہان باقی رہا اب دین وایمان
بت کافر کو جب مین نے دیا دل

میری جان آنکھون مین اٹکی تو بولی
کہین سے ہے آپکا اٹکا ہوا دل

حفیظ اونکی محبت پر نجاؤ
بتون کو تم ندو بہر خدا دل

کسیکی گیسوؤن مین پھنسگیا دل
ہوا لو پھر گرفتار بلا دل

بجسے مین نے خوشی سے دیدیا دل
اوسی سے پوچھتا ہون کیا ہوا دل

شرارت شعلہ رویونکی ہی روشن
ذرا سنبھلے ہوئے بہر خدا دل

عجب انداز سے آنکھین ملا کر
سر محفل کسی نے لے لیا دل

زمانے مین نہوگا کوئی مجھ سا
کہ مانگا جسنے مین نے دیدیا دل

کسی پہلو قرار اسکو نہین ہے
خدا جانے کہ ہے سیماب یا دل

رہائی اونکی زلفونسے ہی دشوار
ہوا ہے کس بلا مین مبتلا دل

اگر رہبر نہین تو مجھکو کیا غم
کہ راہ عشق مین ہی رہنما دل

نہین جب آپ کے مطلب کا یہ ہے
تو بس دیدیجئے صاحب مرا دل

نہین لیتے نہ لو جاؤ سدھارو
تمھین کیا جی برا ہے یا بھلا دل

بتونکی کھول دون ساری حقیقت
مرے قابو مین ہو جاے ذرا دل

قصور اسقدر دل کا او نہین ہے
کہ آتا ہے نظر اب جا بجا دل

نہ دیتے اب نہ دیتے اب کسیکو
ہمین اک اور گر دیتا خدا دل

بھلا کیونکر کسی بت کو مین دیتا
کہ میرے پاس تھا اک پارسا دل

وہ کہتے ہین نہ لینگے ہم نہ لینگے
برا ہوتا ہے سنتے ہین پھنسا دل

حسینان جہان ہوتے ہین ظالم
کہان جاتا ہے او نا آشنا دل

ارے کچھ رحم کر ہم عاشقون پر
غریبون کے نہ او ظالم دکھا دل

نہ آئے تم شب وعدہ سحر تک
تمھارے واسطے تڑپا کیا دل

ہمارے سامنے سے نام الفت
زمانے مین ہے یہہ کسکا بھلا دل

**حفیظ** اس غم سے ہوجاے رہائی
بہلجائے اگر کچھ بھی مرا دل

چاہے جو اسکو کیون نکرے اوسکو پیار دل
وہ دلربا ہے نثار تو اوسپر نثار دل

اس دلپہ اختیار نہ دینا تھا جب تجھے
پھر کیون دیا مجھے مرے پروردگار دل

جس سے کہ اوسنے دیکھ کے بسمل بنادیا
پھر ہے اوسی نگاہ کا امیدوار دل

جو خواہشین تھین گرد کدورت مین ملگئین
سینہ مین حسرتون کا بنا ہے مزار دل

اے یار تیری اک نگہ دلفریب پر
صدقے ہزار جان تصدق ہزار دل

اوسکی نگاہ شوخ کے پڑتے ہی اے حفیظ
بجلی سے بھی سوا تھا مرا بیقرار دل

دیکھے تو ہونگے آپ نے صاحب ہزار دل
ایسا نہ دیکھا ہوگا مگر بیقرار دل

آئینہ سے بھی صاف زیادہ ہے یار دل
رکھتا نہین کسی سے ذرا بھی غبار دل

کرتے نثار آپ پہ ہم بار بار دل
ہوتے ہمارے پاس جو صاحب ہزار دل

رہنے نہ دیگا گو رہین بھی ہمکو ایکدم
تڑپیگا تا بہ حشر یہہ زیر مزار دل

افسوس ہے کہ دام محبت مین پھنس گیا
مونس مرا رفیق مرا غمگسار دل

کہتا ہے کون آپ سے للہ بیجئے
دیدیجئے مجھی کو مرا بیقرار دل

خود رفتہ ہو رہا ہے کسی گل کی یاد مین
بے شبہہ ہوگیا ہے کسی پر نثار دل

کہتا ہون اون سے جب کہ یہہ حاضر ہے دل مرا
کہتے ہین مارے پھرتے ہین ایسے ہزار دل

فرقت مین اپنا کوئی بھی مونس نہین حفیظ
اک مین نحیف و زار ہون اک غمگسار دل

کہہ لو جو چاہو کہ اب شیدا ہے دل
سنتے ہین جو کچھ کہ سنواتا ہے دل

ان حسینون کے کسی انداز پر
کچھ نہین بنتی ہے جب آتا ہے دل

ہجر کی اس درجہ جھیلین آفتین
نام سے الفت کے تھراتا ہے دل

کیا کہون ہوتا ہے کیا صدمہ مجھے
جب کبھی ناکام رہجاتا ہے دل

ناتوان ہون رحم کر درد جگر
بس تپ فرقت پھنکا جاتا ہے دل

کہتے ہین سفلک عالم سب جسے
ایسے ظالم پر مرا آیا ہے دل

دشت کو کھینچے لئے جاتا ہے اب
فصل گل مین کب مری سنتا ہے دل

یہہ نیا سودا نہین ہے گر حضور
مدتون سے آپ کا شیدا ہے دل

پاس غیرونکو بیٹھا کر اے حفیظ
مجھ سے فرماتے ہین کیون کیسا ہے دل

شکر صد شکر کہ اب تو ہوا نازل قاتل
ڈھونڈھتا تھا تجھے مدت سے مرا دل قاتل

رقص پر تیرے ہوئے جاتے ہین بسمل قاتل
قتل کیون کرتا ہے ہمکو سر محفل قاتل

مہندی تو باغ مین ملتا ہے مجھے کھٹکا ہے
ذبح ہو جائین نہ گلشن مین عنادل قاتل

کوچۂ عشق مین سر دیدون ابھی سے کیونکر
کاٹنی ہے مجھے اس عشق کی منزل قاتل

قتل ہونے کے لئے چلتے ہین عاشق ہمراہ
آج میلا ہوا تیغ کا لب ساحل قاتل

آج ہمکو بھی کوئی وار لگا دے للہ
ہم بھی ہو جائین ترے کشتون مین شامل قاتل

سبب مرگ جو پوچھے ترے کشتون سے کوئی
دے صدا یہہ دہن زخم کہ قاتل قاتل

روز و شب رہتا ہے کیا شوق شہادت مجکو
تجھپہ جسدن سے ہوا دل مرا مائل قاتل

قتل اوسنے نہ کیا چلدیا مقتل سے حفیظ
دیر تک گو مین پکارا کیا قاتل قاتل

نہ ناز مین نہ ادا کے حساب مین داخل
نہ ملنا مجھ سے ترا ہے عتاب مین داخل

ہے ذکر غیر وفا یا عذاب مین داخل
تمھین بتاؤ یہہ ہے کس حساب مین داخل

ملے جو ساغر مے ہاتھ سے ترے ساقی
وہ جام ہی نہین جام شراب مین داخل

جو ہم نہ آسکے تم بھی ہمین بلا نہ سکے
ہے یہہ بھی ایک وفا سے جناب مین داخل

تمھارا جور نہو جور مین شمار افسوس
مری وفائین بھی ہون اضطراب مین داخل

جفائین آپ کی ٹھہرین وفا تعجب ہے
مرا سکوت نہو اضطراب مین داخل

لئے دئیے جو ابھی بوسے کیا حساب انکا | یہ ہین حضور سوال و جواب مین داخل
عیان ہے تابش عکس رخ قمر طلعت | نقاب ہو نہین سکتی حجاب مین داخل
کیا ہے جبہ و دستار نذر پیر مغان | ہوئے ہین حضرت زاہد ثواب مین داخل

سنا ہو منتخب او سنے گئے ہین کچھ عشاق
**حفیظ** بھی ہین اوسی انتخاب مین داخل

# ردیف المیم

کریگا کون تری ایسی آرزو ہر دم | کسے ہے میرے سوا تیری جستجو ہر دم
کرون رقیب سے کیا یار گفتگو ہر دم | مٹائے کون بھلا اپنی آبرو ہر دم
ہمارے طرح نہ حیرت تمھین بھی ہو جائے | رکھو نہ آئینہ تم اپنے روبرو ہر دم
نہ دیکھ ترچھی نگاہون سے بار بار ادھر | جگر کے پار نہ کر تیر تند خو ہر دم
یہ کیا غضب ہی کہ عاشق کو رنج ہو جسمین | نکالتے ہو وہی یار گفتگو ہر دم

یہ ہی سبب ہی نہین تشویش ای **حفیظ** تمھین
تمھارے دلکو کسیکی ہے جستجو ہر دم

عشق نے میرا کیا کام تمام | موت ناحق ہوئی بدنام تمام
آپ رخصت سحر وصل ہوئے | اور رندے کا ہوا کام تمام
فصل گل آئی ہے دو ساغر | ہو نہ اے ساقی گلفام تمام
جبتک آئین وہ یہان۔ عاشق کا | ہو نہ جائے کہین اب کام تمام
آپ آجائین تو مین جی جاؤن | قاصدا کہنا یہ پیغام تمام
آپ تو چین سے بیٹھے گھر مین | کو بکو مین ہوا بدنام تمام

آئے ہین کب وہ عیادت کو **حفیظ**

ہو چکا جب کہ مرا کام تمام

کون کہتا ہے کہ دلدار ہو تم — دشمن جان ہو دل آزار ہو تم

کہین گل ہو کہین گلزار ہو تم — ہو کہین نور کہین نار ہو تم

بخش دو یا مری تعزیر کرو — مین تو مجبور ہون مختار ہو تم

باتین کیونکر ہون تمھاری باور — یار دشمن کے طرفدار ہو تم

ایک مین ہون کہ وفادار ہون مین — ایک تم ہو کہ جفاکار ہو تم

ایک مین ہون کہ ستم سہتا ہون — ایک تم ہو کہ ستمگار ہو تم

لے لیا بوسہ جو فقرہ دے کر — بولے سچ ہی بڑے ہشیار ہو تم

نہ کرون ہجر مین نالے شب بھر — کیا اسیواسطے بیزار ہو تم

چپ جو بیٹھا تو وہ ہنسکر بولے — آدمی یا کوئی دیوار ہو تم

سچ کہو یار کہین پی تو نہین
ای **حفیظ** آج جو سرشار ہو تم

یونہین گر اغیار آئینگے تو سر دیدینگے ہم — جان اپنی دیکھنا اے سیمبر دیدینگے ہم

ایک بوسہ بھی اگر دو گے محبت سے ہمین — جان و دل سب تمکو ای رشک قمر دیدینگے ہم

روز ہم کہتے ہین غیرونکو نہ بیٹھلائین حضور — گر یہی مجمع رہا تو اپنا سر دیدینگے ہم

نالہ کرنے کو ترے در پر جب آئیگا کوئی — اوسکو پیغام اجل بھی بیشتر دیدینگے ہم

قدر جانو گے بھلا کیا اس دل بیتاب کی — تم اسے برباد کردو گے اگر دیدینگے ہم

دل ابھی تو ہم نہین دیتے تمھین ای جانجان — ہان نشانی تمکو یہ وقت سفر دیدینگے ہم

یوسف دل کو اگر وہ مانگنے آئین **حفیظ**
گرچہ بکتے ہین عزیز اسکو مگر دیدینگے ہم

اک دن ہوئے نہ شاد کبھی آسمان سے ہم — افسوس نا امید چلے اس جہان سے ہم

کس سے کہین کہ ٹھوکرین کھاتے ہین رات دن
جبدن سے آہ چھوٹ گئے کاروان سے ہم

دار فنا کو چھوڑ کے ملک بقا سے گئے
پہونچے تلاش یار مین کسیجا کہان سے ہم

اتنا تو ہوگیا ہے کہ سنتا ہے غور سے
کہتے ہین اپنا حال اگر پاسبان سے ہم

اے جان جان خدا کے لئے رحم اب کرو
غم کھاتے کھاتے ہوگئے ہین نیمجان سے ہم

امید پھر نہین ہمین آنے کی حیف ہے
مایوس ایسے ہوکے چلے اس جہان سے ہم

مثل حباب سر بھی اوٹھاتے نہین کبھی
ایسے دبے ہوئے ہین حفیظ آسمان سے ہم

گذرے خدا کے فضل سے عرش برین سے ہم
دامن کو جھاڑ کر جو اوٹھے اس زمین سے ہم

آیا ہے بارہا تری رفتار کا خیال
اوٹھے ہین چونک چونک کے اکثر زمین سے ہم

پھر خدا دکھائے دیدار آج تو
پھر روز حشر کہتے اوٹھینگے زمین سے ہم

اے دل خدا کیواسطے بیچین اب نہو
لائینگے آج ڈھونڈھ کے اونکو کہین سے ہم

صدمے اوٹھائین عشق کے وہ دل نہین رہا
کیا ربط اب بڑھائین کسی مہ جبین سے ہم

چہرہ ہے زرد آنکھون مین آنسو لبون پہ آہ
آتے ہین چوٹ عشق کی کھا کر کہین سے ہم

بیمار ہین حضور کی چشم سیاہ کے
اچھے نہونگے عیسی گردون نشین سے ہم

اللہ رے بیخودی کہ شب غم کا ماجرا
کہتے ہین کچھ کہین سے کبھی کچھ کہین سے ہم

بیفائدہ فراق مین رونے کو رات بھر
کیون دل لگائین جا کے کسی مہ جبین سے ہم

سونے نہین فراق مین دیتا یہ رات بھر
تنگ آگئے ہین اس دل اندوہگین سے ہم

کام آسے اپنے وقت پر ایسا نہین کوئی
رکھتے نہین امید کسی ہمنشین سے ہم

باقی نرکھی خاک تک اپنی ہزار حیف
کیونکر غبار لائین نہ چرخ برین سے ہم

ہنس ہنس کے پوچھتے ہین کہ روتے ہو کسلئے
آنسو جو اپنے پوچھتے ہین آستین سے ہم

کنج لحد مین ساتھ کسی نے نہین دیا
کہتی ہے آج ہم سے زمین او زمین سے ہم

اسد رجہ آسمان نے دبایا ہے اے حفیظ
سر بھی تو اب اوٹھا نہیں سکتے زمین سے ہم

ٹھہرے عدو نہ مل کے کسی مہ جبین سے ہم
فضل خدا سے پاک رہے بغض و کین سے ہم

انکار وصل مین نکرو اسقدر کہ اب
عاجز ہے یار تمسے نہین اور نہین سے ہم

کہتے ہین وہ کہ جھوٹھ رہے یاد کسطرح
افسانہ اپنا بھول گئے جب کہین سے ہم

شب بھر نہ چین آیا کسی گل کی یاد مین
فریاد اب کرینگے یہ جان آفرین سے ہم

لی جان صدمۂ شب فرقت سنے یار کے
فریاد اب کرینگے یہ جان آفرین سے ہم

چھوٹیگا ہمسے کوچۂ جانان نہ عمر بھر
باز آئے واعظ آپ کے خلد برین سے ہم

کہتے ہین ہنسکے آئینہ جب دیکھتے ہین وہ
اچھا ہے ہمسے ماہ کہ ماہ مبین سے ہم

لپٹا کے خوب بوسۂ رخسار لے لئے
کیا ڈر گئے بتائے ابجان نہین سے ہم

دل تو ہمارا آپ لئے جاتے ہین حضور
بہلینگے اب بتائے کس ہمنشین سے ہم

خواب عدم سے آپ جگا ئین نہ ای حضور
اب حشر تک اوٹھینگے نہ زیر زمین سے ہم

کچھ کہہ کے آپ کو یہ اوبھارا ہی غیر نے
پہچانتے ہین آپ کی چین جبین سے ہم

زاہد سے کچھ غرض ہی نہ منعم سے کچھ غرض
رکھتے ہین کام اب تو نہ دنیا نہ دین سے ہم

راتو نکو روز جاتے ہین چھپ چھپ کے ای حفیظ
ملتے ہین آجکل کسی پردہ نشین سے ہم

ڈرتے نہین ہین اب تری چین جبین سے ہم
کیا پوچھتا ہے آتے ہین اچھا وہین سے ہم

دلسے بتو نکی یاد کو جانے نہ دین کبھی
آباد اس مکان کو رکھین مکین سے ہم

شاید کہ اونکو رحم کچھ آجائے اسلئے
کرتے گلا ہین جور کا اونکے اونھین سے ہم

دلمین تو ہو جو سامنے آتے نہین تو کیا
جلوہ تمھارا دیکھ نہ لینگے یہین سے ہم

کچھ حد شب وصال مین انکار کی بھی ہے
تنگ آگئے ہین آپکی ایجان نہین سے ہم

روروکے میری لاش پہ کہتا ہی وہ صنم
پونچھتے گئے اشک بس آستین سو ہم

ایذائین وہ اوٹھائین کہ مرجائین بھی اگر
ہرگز نہین بھول کر اوس مہ جبین سے ہم

وہ دلمین ہو تو کعبہ مین پھر جا کے کیا کرین
سچ پوچھئے تو رکھتے ہین مطلب مکین سو ہم

جی چاہتا ہے جور کسیکے اوٹھائیے
اب دل لگائین جا کے کسی مہ جبین سو ہم

قاصد یہ کہنا آپ کو فرصت نہین وہان
مجبور اور یہان ہین دم واپسین سے ہم

عشق بتان مین عمر دوروزہ گذر گئی
کچھ حظ اوٹھانے پائے نہ دنیا نہ دین سے ہم

بیفائدہ ہین حضرت واعظ نصیحتین
جاتے ہین اپنی آپ ہی جان حزین سے ہم

چھایا ہوا ہے یہ فلک پیر ہر طرف
جائین کہان بتائیے اس سر زمین سے ہم

خالق بچائے آپ کی نظرونسے ای حضور
ڈرتے ہین اب تو اس نگہ شرمگین سے ہم

مشہور ہے جہان مین جو سفاک اے **حفیظ**
آئے ہین دل لگا کے اوسی نازنین سے ہم

پابند غم زلف گرہ گیر ہوئے ہم
لے جوش جنون بستۂ زنجیر ہوئے ہم

اک بوسہ پہ یہہ قابل تعذیر ہوئے ہم
ابرو پہ بل آیا تہ شمشیر ہوئے ہم

خط پڑھکے وہ کہنے لگے قسمت کا لکھا ہے
لو اور سنو کاتب تقدیر ہوئے ہم

اوس بزم مین افسانۂ دل کہنے گئے تھے
حیرت وہ ہوئی صورت تصویر ہوئے ہم

جسدن سے جدا وہ بت بے پیر ہوا ہے
وقف الم و نالۂ شبگیر ہوئے ہم

جنبش سے فقط جسکی ہوئی سیکڑون بسمل
اوس ناوک دلدوز کے نخچیر ہوئے ہم

کل بوسۂ رخسار پہ برہم وہ ہوئے تھے
پھر وصل مین آمادۂ تقصیر ہوئے ہم

اولٹا یہ اثر اپنی عزیمت سے دکھایا
اوس بت کی عوض آپ ہی تسخیر ہوئے ہم

ہم خاکنشینونکو ہو دی حق نے وہ عزت
مرکر ہوئے جب خاک تو اکسیر ہوئے ہم

بیچین وہ خود ہو کے چلے آئے یہان آج
قائل تری ای آہ کی تاثیر ہوئے ہم

اصرار اونھین قتل کے محضر پہ ابھی تھا
اب چُپ ہین جب آمادہ تحریر ہوئے ہم

بوسہ لب رنگین کا ترے ہم نے لیا ہے
ہان آج تو مستوجب تعذیر ہوئے ہم

رخصت تو کیا صبح شب وصل کسیکو
پر سوچ کے کچھ جا کے عنان گیر ہوئے ہم

گردش تری کچھ کم نہوئی ہمکو مٹا کر
برباد عبث اے فلک پیر ہوئے ہم

کہتے ہین حفیظ آج مرے نالہ موزون
لو آتے ہین وہ صاحب تاثیر ہوئے ہم

استاد ترے عشق مین ہین کوہکن کے ہم
رستے بتائین قیس کو دیوانپن کے ہم

دیکھو تو آکے سیر جھروکھے سے کوئی دن
در پر تمھارے بیٹھے ہین دیوانی بنکے ہم

وحشت مین خاک خوب زمین کی اوڑا چکے
پُرزے اوڑائینگے ابھی چرخ کہن کے ہم

خود گڑ گئی زمین مین غیرت سے اپنی لاش
طالب ہوے کسی سے نہ گور و کفن کے ہم

زندہ قفس مین رہنے دے ہمکو نہ ذبح کر
صیاد یادگار ہین اُجڑے چمن کے ہم

آتی نہین ہے بھول کے اونکو ہماری یاد
کس درجہ دل سے دور ہین اہل وطن کے ہم

حد سے سوا ہے قدر ہماری جہان مین
ممنون اے حفیظ ہین اہل وطن کے ہم

## ردیف النون

آج پہلو مین اپنے یار نہین
اسلئے دل پہ اختیار نہین

تم کہو لاکھ ہم نہ مانینگے
اب وہ الفت نہین وہ پیار نہین

آؤ بس اب گلے سے لگ جاؤ
تمکو ہم سے اگر غبار نہین

مر گئے گو رقیب خود جل کر
دل کا نکلا مگر بخار نہین

باغ مین یون تو گل ہزارون ہین
بخدا تم سا گلعذار نہین

آپ بیکار قسمین کھاتے ہین
ہمکو واللہ اعتبار نہین

جائین کیونکر نہ کوی جانان مین
صبر دلکو نہین قرار نہین

ہم سمجھتے ہین خوب فقرون کو
تم کہو بھی اگر ہزار نہین

لاکھ کہتا ہون اونسے مرتا ہون
پر اونھین ہای اعتبار نہین

اونکا شکوہ کرین تو بیجا ہے
اپنے ہی دل پہ اختیار نہین

خواب مین بھی نہ لے سکے بوسہ
آپ سا کوئی ہوشیار نہین

خط نکلنے سے آپ کیون بگڑے
کونسا گل ہے جسمین خار نہین

جب مین کہتا ہون غیر سے نہ ملو
کہتے ہین دلپہ اختیار نہین

ہم کہین کس سے اپنا درد و غم
کوئی غمخوار و غمگسار نہین

کیون دکھاتے ہو دل غریبون کے
کیا تمھین خوف کردگار نہین

بال بکھرے ہین اونکے گیسو کے
بے سبب دلکو انتشار نہین

آج بھی ہم یہین رہین شب کو
ہو اگر تمکو ناگوار نہین

ایک دم مین بہا دیئے دریا
ہمسا بھی کوئی اشکبار نہین

روز جاتے ہین بزم دشمن مین
کیا کہین دلپہ اختیار نہین

کیا قیامت ہے ہم غریبون کے
کوچۂ یار مین مزار نہین

دیجئے دیجئے ہمین بھی شراب
کچھ ہمین اک گناہگار نہین

اپنی صورت سے آپ ڈرتے ہین
کوئی دنیا مین ہم سا نار نہین

اسلیئے یار دل نہین دیتے
آپ کا ہمکو اعتبار نہین

گر نہین آپ کو مری پروا
مین بھی اب آپ پر نثار نہین

تیرے ہاتھون سے ہاے جوش جنون
اب تو دامن مین ایک تار نہین

کاٹئے سر حضور حاضر ہے
ہمکو انکار زینہار نہین

آپ کے آنے کا بھلا کس دن ہمنے دیکھا ہے انتظار نہین

کیا چمک ہے تمھارے دانتون مین ایسے موتی بھی آبدار نہین

روند ڈالا ہمارے مرقد کو آپ ساکوئی شہسوار نہین

ہاے کیا جان کر کرین توبہ ہم سا کوئی گناہگار نہین

چھوڑیئے عشق ان بتونکا حفیظ
زندگی کا کچھ اعتبار نہین

مے تو ہے ابر کو بہار نہین کیا پئین ساقیا بہار نہین

کچھ سبب ہے جو دل نہین دیتے یہہ نہ سمجھو کہ اعتبار نہین

شب فرقت مین مے کشی کیسی نیند کا بھی یہان خمار نہین

چار دن ہین یہہ دن جوانی کے اس چمن کو سدا بہار نہین

صبر کیونکر کرین محبت مین جبر پر بھی تو اختیار نہین

اپنی آنکھون پہ سب بٹھاتے ہین تو وہ گل ہے کسی پہ بار نہین

جام مے دیجئے رقیبون کو خار ہم ہین شراب خوار نہین

غم فرقت خوشی سے کھاتے ہین کیا مزہ ہے کہ ناگوار نہین

موت آئی حفیظ فرقت مین
غم سے چھوٹے اب انتشار نہین

ان کے آنے مین تو تاخیر نہین پر مری آہ مین تاثیر نہین

کب نہ ابرو سے ہوئے ہم گھائل کب کھنچی آپ کی شمشیر نہین

ترچھی نظرین یہ تیری ای قاتل عاشقون کے لئے کیا تیر نہین

انھین نالون سے ہوا حشر بپا آپ فرماتے ہین تاثیر نہین

ہمکو برباد کیا دل لیکر تجھ سا ظالم بت بے پیر نہین

کوے جانان کے مقابل مین **حفیظ**
باغ جنت کی بھی توقیر نہین

بے وجہہ آج مجھ سے وہ گل بےخبر نہین — آہ رسا مین اپنی مگر کچھ اثر نہین
ہے کسکو جستجو تری اے سیمبر نہین — دل کونسا ہے جسمین کہ تو جلوہ گر نہین
غیرونکی آرزو تو نکلتی ہے بارہا — نخل امید میرا مگر بارور نہین
غیرون کے ساتھ تو ہی وہی لطف کی نگاہ — میرا خیال تجھکو مگر سیمبر نہین
بیڈھب ہے یار زلف کے پھندی مین آن پھنسنا — سودا اگر یہی ہے تو اک دن یہہ سر نہین
گھبرا کے آپ آوگے اک روز دیکھنا — آہ رسا مین کیا مری اتنا اثر نہین
وقت اخیر کسکا تجھے انتظار ہے — نادان اس سفر مین کوئی ہمسفر نہین
کیون جاتے بزم غیر مین تم کیا مجال تھی — پر کیا کہون کہ زور ہی تقدیر پر نہین
الفت جتائین غیر ترے سامنے تو کیا — نخل دروغ اونکا کبھی بارور نہین
بے وجہہ یہہ نہین ہے طبیعت کو اضطراب — پہلو مین اپنے آج دل اپنا مگر نہین

دم آچکا ہے یان تو لبون پر مرا **حفیظ**
لیکن وہان مسیح کو میرے خبر نہین

اعمال زشت دیکھ کے اے دل تو ڈر نہین — حامی بشر کے واسطے خیر البشر نہین
دنیا مین چار دن کے لئے ہین تو کیا ہین ہم — دولت نہین نشان نہین مال و زر نہین
نالے ہمارے عشق مین کہتے ہین دم بدم — تجھ مین تو کچھ اثر ہو جو ہم مین اثر نہین
سامان عیش کرتا ہے کیا کیا نہین یہ آج — کل کیا بشر پہ گذریگی اسکی خبر نہین
ہمسر نہین جو ظلم کا تیرے کوئی نہو — ہم بھی یہہ جانتے ہین ہمارے بھی سر نہین
بیکار جا کے روز رقیبونکو کیون ستائین — ہم وہ بشر ہین دل مین ذرا جنکے شر نہین
آیا ہون شام سے تو مین جاونگا اب کہان — تمکو ہو ڈر رقیب کا مجھکو خطر نہین

دولت بغیر خاک ہی سب دولت شباب
بے سود زندگی ہی بشر کی جو زر نہین

آئی ہے رات اب نہین آرام کیجیے
زانو تو ہے فقیر کا تکیہ اگر نہین

میخانے کی طرف کو یہ توبہ نہ آنے پائے
رندو نکالیہ مقام ہے قاضی کا گھر نہین

غیرون نے حال وصل کا مشہور کر دیا
سچ کہتا ہون مین آپ سے جھوٹی خبر نہین

رہنے کی ہے تلاش رقیبونکو وان عبث
جنت اگر نہین ہے نہو کیا سقر نہین

ڈر جاؤ گے دھڑکتے جو دیکھو گے دل مرا
بیٹھو خدا کے واسطے ایجان ادھر نہین

میخوار شاد شاد ہین آئی ہی فصل گل
مفلس پکارتے ہین کہ افسوس زر نہین

خوبی وہ کون سی ہی جو تجھ مین نہین ہی یار
غنچہ دہن نہین ہے کہ پتلی کمر نہین

افسوس کچھ رقیب نے ایسا پڑھا دیا
قاصد کو دیکھتا ہون کہ اب راہ پر نہین

رونا یہی ہے مجکو وہ دیکھینگے آکے آج
ای چشم تر نظر سے تو اونکی اوتر نہین

کیا جانکے وہ کہتے ہین عاشق نہین ہی تو
لب خشک کیا نہین ہین مری چشم تر نہین

لائی ہی در پہ چاہ تمھاری کشان کشان
دینے کو جان آئے ہین ہم جانکر نہین

کیسا بتون نے کعبۂ دل کر دیا تباہ
کافر یہ وہ ہین جنکو خدا کا بھی ڈر نہین

روتا ہون ہاتھ باندھتا ہون وصل کیلیے
تمکو ذرا بھی رحم مرے حال پر نہین

اب بھی مسیح بہر خدا چلکے دیکھ لے
بیمار تیرا شام نہین یا سحر نہین

نرگس کو ہمنے باغ مین دیکھا ہزار بار
تیری سی آنکھ تو ہی اوسی پر نظر نہین

جاتے تو ہین **حفیظ** کو تنہا وہ چھوڑ کر
آنے کی آج نیند اسے رات بھر نہین

اسلئے ہم توڑتے وحشت مین اپنا سر نہین
دشت وحشت مین نہین ملتا کوئی پتھر نہین

دور ہوتا آئینہ آنکھو نسے کیون دم بھر نہین
اے حسینو یہ نصیبے کا تو اسکندر نہین

مثل گیسو یہ پھرے ہین مجھ سے تو کچھ ڈر نہین
بت خدا میرے نہین کچھ میرے پیغمبر نہین

لاگ پر بیٹھا سنورتا ہی کوئی آئینے مین
شوخ کافر دیکھ تو کیا تجھ سا وہ کافر نہین

چھیڑ کر بے پردہ دیکھون اسکو کیا خلوت مین مین
دیکھئے غصے مین بھی جامے سے وہ باہر نہین

تاک کر اس دل کو مارا ظالم آنکھون نے تری
اسطرح کوئی کسیکو مارتا ملکر نہین

دیکھئے پیر مغان کی شان مین یہ گفتگو
حق تو ہے یہ بات واعظ لائق ممبر نہین

سوگ کے ہین پھول جو ہین داغ سینے پر مرے
بیکسی چھائی ہی تربت پر مری چادر نہین

ڈالتے ہو اپنی عاشق پر نگاہ تند کیون
سان پہ رکھتے ہو کیون کیا تیر یہ خنجر نہین

وصل سے بڑھکر مزہ ملتا ہی کچھ انکار مین
تم یو نہین کرتے رہو دن بھر نہین شب بھر نہین

طالع گردون مین گو سرگشتگی ہے وحشیو
پر نصیب اوسکو تمھاری پاؤن کا چکر نہین

آئینے مین کون ہی اسکی تو صورت دیکھئے
ناز کیون ہے آپ کو میرا کوئی ہمسر نہین

کیون لگاتا ہے مری تربت کو آ کر ٹھوکرین
کیون اوٹھاتا ہے مجھے کچھ آج تو محشر نہین

دیدہ و دل مین مرے آنے سے کیون رکتے ہین آپ
آپ کا یہ گھر نہین یا آپ کا وہ گھر نہین

شوخیان دیکھین مرے دلکی تو یون بولا وہ شوخ
شوخ ادا ہی اسکی مجھسا گرچہ دلبر نہین

رونق داغ تمنا تا نہ مٹجاے حفیظ
اسلئے وہ دیکھتے مجکو نظر بھر کر نہین

ہاے تجکو مفت بھی لیتا کوئی دلبر نہین
کچھ بھی میرے کام کا تو اے دل مضطر نہین

جب سوال وصل پر اسنے کہا ہنسکر نہین
ہو گئی میرے دل بیتاب کو نشتر نہین

اشک کا قطرہ کبھی تھمنے کا مژگان پر نہین
تولتے ہین جسکو کانٹے پر یہ وہ گوہر نہین

گرم ناز دلبری تو شوخیٔ دلبر نہین
پھر مرے پہلو مین کیون میرا دل مضطر نہین

ہی تنک ظرفون کو عالی ظرف کے ملنے سے عار
دیکھئے جھکتا صراحی کیطرف ساغر نہین

آبروے تاجداری بعتا حاصل کرے
مثل گوہر بحر ہستی مین جو دامن تر نہین

عاشق رخسار غم سے لوٹتے ہین خاک پر
آفتاب ذرہ پرور عارض دلبر نہین

جوشِ غم سے کیون نہو جاے لہو پانی مرا
خون میرا غازۂ رخسارۂ دلبر نہین

شوخیان تیری اداؤنکی دکھا دیتا تجھے
کیا کہون پہلو ہی میرا دل مضطر نہین

اک نظر مین کیون نہ یہہ محفل کی محفل لوٹ ہو
آنکھ کی گردش ہو ساقی گردش ساغر نہین

بزم مین اونکی نہ رو کمبخت اونکا پاس کر
اے دل اندوہگین تجھکو جو میرا ڈر نہین

پھیر دو دلکو ہمارے سے ہے جو تمکو ناپسند
تمکو دو بھر ہے مگر ہمکو تو یہہ دو بھر نہین

چُپ رہیگا گر لبِ خنجر کہونگا حشر مین
آستین کیا آپ کی میرے لہو سے تر نہین

آرزوئین لوٹتی ہین حسرتین بیتاب ہین
درد کو بھی چین سینہ مین میرے دم بھر نہین

مُنہ بنائے پاس میرے بیٹھے ہین صبح وصال
شب کی وہ شوخی نہین پہلے سے وہ تیور نہین

عشق خالِ رخ سے یون بولی بگڑکر بادِ زلف
دلمین کافر تیرے رہنے کو جگہ تل بھر نہین

حیرت افزا کیا بنا آئینہ ہستی کی ہے
کون ہے اس آئینہ خانہ مین جو ششدر نہین

حسن دے جسکو خدا کیا اوسکو آرایش سے کام
چاند کو دیکھا کبھی پہنے ہوئے زیور نہین

آپ کیون مچلے ہوئے ہین لیجئے یہہ لیجئے
آپ دلسے بڑھکے ہین دل آپسے بڑھکر نہین

عید کا دن ہے چلو قاضی کے گھر تم اے **حفیظ**
خم کا خم موجود ہے وان ایک دو ساغر نہین

جواب ہم سے تمکو محبت نہین
تو ہمکو بھی اب دلسے الفت نہین

تری مجھ پہ چشم عنایت نہین
وہ الفت نہین وہ محبت نہین

کرین لاکھ ہم جان اون پر فدا
مگر ان بتون مین مروت نہین

سُنو حال دل یار سوتے ہو کیا
یہہ قصہ نہین کچھ حکایت نہین

جلاتے ہین ٹھوکر سے مردے حضور
کہین اسکو کیونکر کرامت نہین

فقط حال دل مین نے تمسے کہا
خدا کی قسم کچھ شکایت نہین

کرو شوق سے مجھ پہ جور وستم
مجھے بندہ پرور شکایت نہین

جو کہتا ہون دو ایک بوسہ مجھے | تو کہتے ہین اپنی یہہ عادت نہین

حفیظ ایسے کیون ناتوان ہوگئے
وہ صورت نہین اب وہ رنگت نہین

حال دل کیا کہون مین طاقت گفتار نہین | دوسرے کوئی مرا مونس و غمخوار نہین
آپ کی خاطر نازک پہ اگر بار نہین | ایک ہی بوسہ مجھے دیجئے دو چار نہین
کرتے ہو قتل غریبونکو جو بے جرم و خطا | تمسا بھی کوئی زمانے مین ستمگار نہین
ہمکو تو آپ کے در تک بھی پہونچنا ہے محال | آپ اگر آئین تو مشکل نہین دشوار نہین
لیجئے دیجئے دل شوق سے اے بندہ نواز | مانگئے سر بھی تو ہرگز مجھے انکار نہین
دلکو سینہ مین مرے کردیا بسمل کیونکر | ہاتھ مین اوسکے تو برچھی نہین تلوار نہین
گر خریدار نہوتے ترے عشاق صنم | گرم ہوتا کبھی یہہ حسن کا بازار نہین
شب فرقت کی مصیبت تو سبھی سہتے ہین | کسنے دیکھا ہے زمانے مین یہ آزار نہین
یاد دندان مین جو مین شام سے رونے بیٹھا | صبح تک ٹوٹا ان اشکونکا مرے تار نہین

کیا مزہ فصل بہاری مین ہے مے نوشی کا
جبکہ پہلو مین حفیظ اپنے وہ دلدار نہین

وہ صنم جب تک گلے لپٹا نہین | اس دل مضطر کو چین آیا نہین
کب تری زلفونمین دل اولجھا نہین | کب شب فرقت مین مین تڑپا نہین
کب جدائی کا تری صدما نہین | کب یہہ دل فرقت سے گھبراتا نہین
اب کوئی دم مین کرینگے یاد وہ | او دل بیتاب تو گھبرا نہین
اور کو دیتا ہون جاکر مین بھی دل | آپ کو میری اگر پروا نہین
دیکھئے چشم مروت سے ادھر | ہم غریبون پر ستم اچھا نہین
وصل کی شب بول اوٹھنا یہہ ترا | دیکھ او مرغ سحر اچھا نہین

ہاتھ مین غیر دنکے زلفین دیکھکر
سانپ سا سینہ پہ کب لوٹا نہین

چاہیے جو تمکو کیجئے جور و ستم
مجکو ہرگز آپ سے شکوا نہین

لیجیے جب دل تو فرمانے لگے
آپ کی اب مجکو کچھ پروا نہین

کرچکے گھائل تو اب چھڑکو نمک
یون تو زخمو نکا مزہ ملتا نہین

یون چھپاؤ منہ کو زلفون سے نہ تم
وصل مین اندھیر یہہ اچھا نہین

زہر کہاتا ہون تو کہتا ہے وہ شوخ
ایسے فقرون سے تو مین ڈرتا نہین

اوس سے اے قاصد یہ کہدینا ضرور
اب ترے عاشق کا حال اچھا نہین

ایک بوسہ بھی نہین تمنے دیا
منتین بھی مینے کین کیا کیا نہین

چھوڑیئے عشق بتان اب اے حفیظ
آپ کو اس سن مین یہہ زیبا نہین

صدمہ ہجر اب سہا جاتا نہین
موت ہی آئے جو وہ آتا نہین

نامہ بر کہتا کہ مرتا ہے کوئی
دیکھنے او بیوفا جاتا نہین

ہاے خلوت مین بھی تمکو ہی حجاب
اسقدر تو کوئی شرماتا نہین

نزع مین وہ پوچھتے ہین حال دل
اور ہمسے کچھ کہا جاتا نہین

آپ تو قول و قسم سے پھر گئے
ہم پھرین کیونکر پھرا جاتا نہین

وہ نہین آسکتے تو شکوہ کیا کرون
مین تو خود ہی آپ مین آتا نہین

حسن کہتا ہے ترا زیر نقاب
ہمسے پردہ مین رہا جاتا نہین

جسقدر گھبرا رہے ہو تم حفیظ
اب کوئی اتنا تو گھبراتا نہین

ساغر نہین بغل مین کوئی دلربا نہین
جب یہہ نہین تو زیست کا کچھ بھی مزا نہین

دعوی یہہ خوب آپکا اے دلربا نہین
گر آپ ہی خدا ہین تو کوئی خدا نہین

کچھ ایسہی تو صدمہ ہے دلبر وگرنہ یہہ
مشفق ہین مہربان ہین فریاد رس ہین آپ

رونیکا رات دن مجھے کچھ حوصلا نہین
کہتا ہے کون آپ کو اہل وفا نہین

جسمین کہ تیرا رنگ نہین گل نہین ہو وہ
جسمین کہ تیری بو نہین باد صبا نہین

جسمین کہ تیرا درد نہین دل نہین ہے وہ
وہ سر نہین ہے جسمین کہ سودا ترا نہین

سنبل نہین ہے جسمین نہو بوی زلف یار
جسمین کہ تیرا رنگ نہین وہ حنا نہین

نالہ وہ ہون کہ سب جسے کہتے ہین نارسا
اور وہ جرس ہون آہ کہ جسمین صدا نہین

جنت مین بھیجے کہ جہنم مین ڈالیے
بندہ نواز آپ سے ہمکو گلا نہین

دیکھا جو مجھکو کرتے ہوئے نالہ و فغان
بولے کہ میرا گھر ہے یہ ماتم سرا نہین

آنکھون سے گر نہان ہے تو کچھ غم نہین ہمین
دل سے تو وہ حفیظ ہمارے جدا نہین

زاہدا تیری یہہ باتین مجھے مرغوب نہین
میکشی فصل بہاری مین تو معیوب نہین

آتے ہین غیر کے ہمراہ جلانے کو مجھے
دل لگی دیکھئے ہر وقت کی یہ خوب نہین

صبر کب تک کرے فرقت مین تمھاری صاحب
عاشق زار یہہ بندہ ہے کچھ ایوب نہین

سچ اگر پوچھو تو برسات مین ای یادہ کشو
کوئی شئے مے سے زیادہ مجھے مرغوب نہین

خیر آگئے تو سہارا ہی مجھے تھا کچھ کچھ
اب تو اوس حور سے ملنے کا کچھ اسلوب نہین

سچ ہے اے یار کہ اس دار فنا مین ابتو
مجھ سا عاشق نہین اور آپ سا محبوب نہین

دیجئے بوسہ ہمین پھول سے رخسار ونکا
ہمسے انکار یہہ ای جان جہان خوب نہین

دل بھی آجاتا کسی بت پہ ہے بس قہر خدا
اسلیئے حسن پرستی مجھے مرغوب نہین

کہین رنجیدہ نہو جائین ہنسی مین مجھ سے
دلگی اونسے حفیظ آٹھ پہر خوب نہین

اسے بت سچ کہو کچھ خوف خدا ہی کہ نہین
تم مین اے سنگدلو مہر و وفا ہی کہ نہین

ہر گھڑی کہتے ہو کیا تجھ سے خدا سمجھے گا
یہہ تو فرمایئے بندے کا خدا ہی کہ نہین

آپ گھبرا کے تم آتے جو اثر کچھ ہوتا
پوچھتے کیا ہو تری آہ رسا ہی کہ نہین

پند کرنا مجھے پھر پہلے یہ کہدے ناصح
تجکو سودا بھی کسی بت کا ہوا ہی کہ نہین

اک مجھی کو نہین سودا تری ابرو کا ہوا
بدر کامل بھی دل و جان سے فدا ہی کہ نہین

یون ستم روز تو عاشق پہ نہین لازم ہے
دیکھ لو قابل تعزیر و سزا ہی کہ نہین

روز لا کھون کو تہہ تیغ وہ کرتے ہین حفیظ
نہین معلوم اونھین خوف خدا ہی کہ نہین

زاہد و خوف قیامت سے مین خاموش نہین
مست ہون بادۂ الفت سے مجھی ہوش نہین

روز و شب یاد تری دلکو فراموش نہین
بے سبب آٹھ پہر یار مین بیہوش نہین

مژدۂ فصل بہاری مجھے کیون دیتی ہو
زاہد و مین تو کوئی رند قدح نوش نہین

مین بھی کچھ بول اوٹھونگا تو بگڑ جائیگا
چھیڑیئے آپ اسوقت مجھے ہوش نہین

روز اک آفت تازہ مین پھنسا رہتا ہون
دل بھی دیکر مین ہوا اوسکو سبکدوش نہین

وصل کو اولئے جو کہتا ہون تو فرماتے ہین
آپ سے گذرے ہوئے کیون ہمین آغوش نہین

مین بھی کیا یاد کرونگا کہ جوانی تھی مری
سر مین سودا نہین اور دلمین کوئی جوش نہین

کچھ تو کچھ رنج ہے شاید جو الگ بیٹھے ہین
بے سبب آج حفیظ آپ تو خاموش نہین

بغل مین جو وہ دلربا ہی نہین
تو پھر زندگی کا مزا ہی نہین

ہمین کیا جو ہے یار جنت مین حور
تمھاری سی اوسمین ادا ہی نہین

عجب جا ہے یارو یہہ باغ جہان
کسی گل مین بوئے وفا ہی نہین

یہہ جھوٹے ہین گندم نما جو فروش
نزا خط تو دھانی ہو کا ہی نہین

گئی عمر رفتہ الٰہی کہان
بہت ڈھونڈھتا ہون پتا ہی نہین

تری بات کا کیا یقین ہو بھلا ۔ محبت تو تو نے نباہی نہین

رقیبون کو جاتے ہین دریا لئے ۔ ہمارے تو اب آشنا ہی نہین

تری زلف تک ہاتھ پہونچیگا کب ۔ مقدر تو میرا رسا ہی نہین

لڑاتا ہے کس کس سے آنکھین نہ گل ۔ یہہ پردہ کسی پر کھلا ہی نہین

فرشتون کے لکھنے کا کیا اعتبار ۔ کہ اسپر کسی کی گواہی نہین

نہین حسن شیرین پہ رغبت حفیظ ۔ نمک جب نہین تو مزا ہی نہین

اون سے ملنے کی تمنا ہی نہین ۔ بخدا اب یہہ ارادا ہی نہین

کیون دل زار بہلتا ہی نہین ۔ زلف شبگون کا جو سودا ہی نہین

دل سے اوس بت کا تصور ناصح ۔ ہاے کیا کہئے کہ جاتا ہی نہین

وعدۂ روز قیامت پہ تو اب ۔ چین ایجان مجھے آتا ہی نہین

آدمی دل سے پکارے تو سہی ۔ کون کہتا ہے وہ سنتا ہی نہین

ہم بھی الفت نکرینگے ہرگز ۔ تم سا محبوب جو ملتا ہی نہین

کیا بیان کیجئے حال فرقت ۔ دل مضطر تو ٹھہرتا ہی نہین

کیا مزہ ہو وہ کہین حشر کے دن ۔ مین نے تمکو کبھی دیکھا ہی نہین

غیر کا حال نہ پوچھو مجھ سے ۔ ایسی باتین تو مین کرتا ہی نہین

ہم بھی دل اوس سے لگائینگے جہان ۔ ستم و جور کا چرچا ہی نہین

کیا سنیگا وہ تمھاری ناصح ۔ جو کسیکی کبھی سمجھا ہی نہین

بلبل الفت مین بجز نکہت زلف ۔ دل وہ غنچہ ہے کہ کھلتا ہی نہین

پھر حفیظ آپ پریشان کیون ہین ۔ اونکی زلفونکا جو سودا ہی نہین

یا وہ ہون آمادۂ مہر و وفا یہہ بھی نہین
یا مجھے آئے شبِ غم مین قضا یہہ بھی نہین

یا وہی ملنے کی کھا جائین قسم اغیار سے
یا مجھی کو صبر آئے ای خدا یہہ بھی نہین

کیا وہ بوسہ ہمکو دینگے پوچھہ تو لیتے کبھی
کیون یہان آئے ہو کیا ہے مدعا یہہ بھی نہین

یا تمھین اپنی جفا و جور سے ہو منفعل
یا یہی کہدو کہ ہے تیری خطا یہہ بھی نہین

یا تو ہی ای موت فرقت مین ہمین صورت دکھا
یا اثر دکھلائے کچھہ آہِ رسا یہہ بھی نہین

وصل سے تو آپ کو انکار ہے بندہ نواز
دیجئیگا بوسۂ رخسار یا یہہ بھی نہین

یا کسی دن گھر حفیظ خستہ کے آتے چلے
یا مجھی کو وہ بلا لیتے ذرا یہہ بھی نہین

گھٹا ہے ساقی مگر مُل نہین تو کچھہ بھی نہین
بہار سبزہ ہے پر گل نہین تو کچھہ بھی نہین

کرو گلو نہ جدا اپنی بزم سے ہمکو
کہ بوستان مین جو بلبل نہین تو کچھہ بھی نہین

شب فراق مین نالان وہ دیکھکر بولے
کہ اسقدر بھی تحمل نہین تو کچھہ بھی نہین

خدا گواہ ہے بیجا ہے دعوی سنبل
کہ وہ جو ہمسر کاکل نہین تو کچھہ بھی نہین

ہے دستگیری پیر مغان نجات دہ کون
جسے کہ اُنسے توسل نہین تو کچھہ بھی نہین

بشر کو عُسر ہو یا یُسر بس رہے شاکر
جس آدمی کو توکل نہین تو کچھہ بھی نہین

نہ بزم عیش سے ای گل حفیظ جا سے کہین
کہ شور بلبل و قلقل نہین تو کچھہ بھی نہین

میری آنکھون مین یہہ ہے تنگ جہان کچھہ بھی نہین
یہہ زمین کچھہ بھی نہین یہہ آسمان کچھہ بھی نہین

سچ یہہ ہے تیرے لئے قیدِ مکان کچھہ بھی نہین
عرش و کرسی اور زمین و آسمان کچھہ بھی نہین

ہو جو بے تاثیر وہ آہ و فغان کچھہ بھی نہین
ہو نہ جسمین درد و غم وہ داستان کچھہ بھی نہین

غیر سمجھے ہین ہمارا قول ہے یکسر غلط
خوش بیان وہ ہین ہماری داستان کچھہ بھی نہین

شکر ہے اللہ کا دونون سے مین آزاد ہون
قیدِ ہستی کچھہ نہین قیدِ مکان کچھہ بھی نہین

جوڑ ہو دونوں کا فصل گل میں دونوں ہوں مزہ
بے گل و بلبل کے باغ اے باغبان کچھ بھی نہیں

غیر سے انکی حفاظت ہو نہیں سکتی کبھی
اونکے در کیواسطے یہہ پاسبان کچھ بھی نہیں

بے ثباتی گلشن ہستی کی ہے مثل حباب
سیر ایسے باغ کی ای باغبان کچھ بھی نہیں

زاہدا جب تک نہ ہم پہلو وہ ہو سب ہیچ ہے
تیری حورین اور عیش جاودان کچھ بھی نہیں

انکے برق حسن کا شعلہ اسے درکار ہے
میری آہوں سے جلے وہ آشیان کچھ بھی نہیں

دلکی گھاتین کچھ سمجھ ہی مین نہین آتین مرے
دوست ہے میرا نہ انکا رازدان کچھ بھی نہین

ہے نہ یہہ قصر ابر جد اور نہ یہہ حد نظر
میری آہونکا دھوان ہے آسمان کچھ بھی نہین

حال دل جب اوسسے کہتا ہون تو فرماتے ہین
داستان یہہ کچھ نہین اور قصہ خوان کچھ بھی نہین

دن مین سو سو بار مین نے توبہ کی اور توڑ دی
توبہ توبہ میری توبہ الامان کچھ بھی نہین

ضبط کہتا ہے کہ بیتابی نہین اچھی حفیظ
نالے کہتے ہین کہ قصر آسمان کچھ بھی نہین

جاکے ہم آپ سے پھر آپ مین آتے بھی نہین
تم تو کیا وہم وگمان تک ہمین پاتے بھی نہین

اون سے دل روٹھا ہی ہم دل سے ہین روٹھے شب وصل
وہ مناتے ہین اوسے ہمکو مناتے بھی نہین

مین نے کاٹی ہو شب ہجر کی گھڑیان ای حشر
میری آنکھون مین کہیر تیرے سماتے بھی نہین

آج تم کہتے ہو بہکی ہوئی باتین کیسی
رات کو پی بھی نہین نیند کے ماتے بھی نہین

میرا رونا یہہ سمجھا ہے میرے ہنسنے والی
چھیڑ کرنا ز سے اب مجکو ہنساتے بھی نہین

ایک ہی غیر کہ اوسکی ہو ترے دل مین جگہ
ایک ہم ہین تری آنکھون مین سماتے بھی نہین

مین وہ گریان ہون کہ ہو نوح کا طوفان کیا چشم
ایسے سوتے میری آنکھو مین سماتے بھی نہین

کچھ عجب کشمکش غم مین ہے جان اپنی حفیظ
جور اٹھتے نہین دل اوسسے اوٹھاتے بھی نہین

رقص صوفی رمز سے خالی نہین
کیفیت حالی ہے یہ قالی نہین

سچ ہے ہر ذرہ مین ہے اوسکا ظہور — دیکھیے تو کوئی شے خالی نہین
اون کے در کی ہے گدائی بس ہمین — اس سے بڑھکر رتبۂ عالی نہین
عشوۂ و ناز و ادا جور و ستم — کیا قرین خاطر عالی نہین
زود آہِ عاشق رنجور سے ہے — آسمان پر یہہ گھٹا کالی نہین
بے سبب جامے سے باہر ہوگئے — نام مے کا محتسب گالی نہین
آپ سمجھین عشق کو ناصح جنون — میرے حق مین تو یہہ بد فالی نہین
اب ستم کا اور ہی انداز ہے — کوئی پہلو لطف سے خالی نہین
خود تمنا وصل کی کرتے حضور — مین نے پھر تمہید وہ ڈالی نہین

دار پر منصور کا کھنچنا حفیظ
یہہ بھی کچھ اسرار سے خالی نہین

تیرے خیال سا بھی کوئی ہمنشین نہین — دم بھر یہہ مجکو چھوڑکے جاتا کہین نہین
دامن بھرا ہے اشک سے تر آستین نہین — برسات اسکے سال کہین ہے کہین نہین
ہٹ جاؤ وقت نزع مرے سامنے سے تم — بجلی سے کم مری نگہ واپسین نہین
دست جنون کی نذر کرین کیا ہمارے پاس — دامن نہین ہے جیب نہین آستین نہین
پڑھکر سمجھ لین آپ کہ مطلب ہی صاف صاف — نامہ مرا ہے یہہ کوئی خط جبین نہین
لے ہی گئی چرا کے یہہ پہلو سے دل مرا — کیا چور آپ کی نگہ شرمگین نہین
میرا وہ دستِ شوق بڑھانا شب وصال — انکا لجا لجا کے وہ کہنا نہین نہین
مانی نہ مین نے ایک بھی اونکی شب وصال — کرتے رہے وہ لاکھ مچلکر نہین نہین
کہتے ہین وہ لگاؤ کسی دوسرے سے دل — معشوق اور بھی ہین جہان مین ہمین نہین

ہوتا نہین جدا میرے پہلو سے ای حفیظ
درد جگر سا کوئی مرا ہمنشین نہین

وہ جفاکرتے ہین ہم اونسے وفاکرتے ہین
کون اب اونسے کہے آپ یہ کیاکرتے ہین
گو وہ ہرروز نئی ہمپہ جفاکرتے ہین
بو ہم اونکے تن نازک کی لیاکرتے ہین
دیکھکے دیدہ ودانستہ دل اپنا جب ہم
بو پسینے کی رہاکرتی ہے بھینی بھینی
کون کرسکتا ہے اوس گل کی بھلا پابوسی
ساتھہ اغیار کے آتے ہین عیادت کیلئے
ایک دن رنج اوٹھانا ہی پڑیگا آخر
خون عشاق ہے منظور بہانا شاید
اونکے کوچے سے گذر اوسکا ہوا کرتا ہے
دلکو لیتے ہین کبھی اور کبھی پھیرتے ہین
ہے جو منظور کسی دلکا پھسانا اون کو
کرتے ہین جبکہ صف آرائیان مژگان صنم
ایک بوسہ کا خطاوار تو بیشک ہین ہون
جاتے ہو غیر کے گھر مجکو جلانے کیلئے
نہین جز شربت وصل اور مداوا اوسکا
دل و جان سے بھی سمجھتے ہین اونھین ہم تو سوا
جس روش سے کہ ہوا کرتے ہین محشر برپا
کبھی وہ آکے چھڑکتے ہین نمک اور کبھی
جب کوئی شب وہ یہان رہتے ہین تو رشک سے غیر

ہم دعاکرتے ہین وہ ہمسے دغاکرتے ہین
ہائے کیون خاطر اغیار سواکرتے ہین
جان ہم اپنی مگر اونپہ فداکرتے ہین
وصل کی شب مین وہ پھولونسے بساکرتے ہین
ستم وجور کا بیکار گلاکرتے ہین
جب گلے مجکو لگاکر وہ جداکرتے ہین
تیری تعریف ہم اور درد حناکرتے ہین
حق الفت وہ مرا خوب اداکرتے ہین
دل لگاتے ہین ہم اوس بت سے برا کرتے ہین
منہدی ہاتھون مین وہ ملنے جو ملاکرتے ہین
اسلئے ہم بھی تمنائے صباکرتے ہین
نئے انداز بت ہوش رباکرتے ہین
آجکل زینت گیسوئے رساکرتے ہین
ہم بھی سینہ سپر اپنے تیر قضاکرتے ہین
کیا اسی جرم پہ سر تن سے جداکرتے ہین
ایسی بیداد بھی عاشق پہ بھلاکرتے ہین
درد کی میرے عبث لوگ دواکرتے ہین
وہ ہمین دشمن جانی ہی کہاکرتے ہین
چال ایسی وہ قیامت کی چلاکرتے ہین
آب شمشیر سے ہر زخم ہراکرتے ہین
شمع کیطرح سے جل جل کے بجھاکرتے ہین

ہم لپٹ کر گلِ عارض کے ہزارون بوسے
کثرتِ شوق مین ہر روز لیا کرتے ہین

تیری گیسوے معنبر کو مریجان سچ ہے
کہتے ہین مشک ختن جو وہ خطا کرتے ہین

خط رقیبون کو ہمین آہ جلانے کے لئے
وہ لکھا کرتے ہین ہم اونپہ مٹا کرتے ہین

ہجر کا حال عبث پوچھتے ہو اے یارو
شب بڑھا کرتی ہی ہم غم سے گھٹا کرتے ہین

کون کہتا ہے کہ تاثیر نہین اہمین حفیظ
یہی نالے تو مرے حشر بپا کرتے ہین

رات دن جو ستم و ظلم و جفا کرتے ہین
ہم عبث اونسے اب امید وفا کرتے ہین

اب شبِ وصل بھی جھگڑے یہہ ہوا کرتی ہین
وہ نہین کرتے ہین ہم قسمین دیا کرتے ہین

ہم تو اوسکو بھی سمجھتے ہین وفا سے بڑھکر
آپ ہمپر جو کبھی جور و جفا کرتے ہین

آپ کی حضرت ناصح نہ سنونگا ہرگز
ایسے فقرے تو ہمیشہ ہی ہوا کرتے ہین

قتل کرنا تھا اونھین کر چکے لیکن اے دل
سنتا ہون وہ مرا ماتم بھی کیا کرتے ہین

اپنا وارفتہ سمجھکر یہہ حسینان جہان
ستم و جور و جفا مجھپہ کیا کرتے ہین

زاہدون کو نہین دنیا سے اگر ہے مطلب
کسلئے زیست کی پھر اپنی دعا کرتے ہین

ہین جو ناداں صدا دام بلا مین یونہین
دیکھئے دل اوس بت کافر کو پھنسا کرتی ہین

کیا کہین آپ سے کیا حال ہمارا اب ہی
لخت دل آہ شب غم مین غذا کرتے ہین

حال دل مین سے جو اونسے کہا بولی ہنسکر
لیلی مجنون کا فسانہ ہی سنا کرتے ہین

سیر ہوکر جنھین ہم دیکھ نہ سکتے تھے وہی
صورت مردمک آنکھون مین پھرا کرتے ہین

کوچہ گردی کو مری اونسے کسی نے جو کہا
بولے دیوانے ہین وہ تنکے چنا کرتے ہین

جب لگاتے ہین عدو پاؤن مین اونکے مہندی
دیکھکر ہم کف افسوس ملا کرتے ہین

آپ تو غیر کے گھر کرتے ہین شب بھر آرام
ہم یہان شمع کی مانند جلا کرتے ہین

روز تو غیرونکو پہلو مین سلاتے ہین مگر
بوسہ دینے مین مجھے آپ حیا کرتے ہین

خط مرا پھاڑ کے کہتے ہین وہ غیرون سے حفیظ
پرزے کاغذ کے بہت ایسے اوڑا کرتے ہین

نظر مین ہم اونکی سمائے ہوئے ہین
ڈراتا ہے نامح شب ہجر سے کیا
لہو دیکھیے آج ہوتا ہے کس کا
نصیحت سنین کیا کسیکی بھلا وہ
اوٹھائین نہ کیونکر ستم تیرے ظالم
یہہ ہے قتل کا کسکے سامان اے دل
اجل اک ذرا اور دم لے خدارا
بھلا دل لگانے کی کیا ہو تمنا

ہمین خوب وہ آزمائے ہوئے ہین
بہت ایسے صدمے اوٹھائے ہوئے ہین
وہ ہاتھون مین مہندی لگائے ہوئے ہین
مزے وصل کے جو اوٹھائے ہوئے ہین
کہ ہم ناز تیرے اوٹھائے ہوئے ہین
جو وہ آستینین چڑھائے ہوئے ہین
کہ بالین پہ میری وہ آئے ہوئے ہین
سزا ہم محبت کی پائے ہوئے ہین

حفیظ اب نہین طاقت ضبط کچھ بھی
مگر درد دل ہم چھپائے ہوئے ہین

اوس بت مین جو یہہ شرارتین ہین
سنکر وہ ہمارا حال بولے
رسوا و ذلیل و خوار کرنا
چھوڑوگے رقیب کا نہ تم ساتھ
جس دلکو بسایا پھر نہ چھوڑا
گو پاک بھی کیجیے محبت
آغاز بھلا ہے عشق کا گو
ہر دم کے جلیس اب وہی ہین

اے حسن تری کرامتین ہین
جاؤ بھی یہہ سب حکایتین ہین
بس عشق کی سب یہہ خصلتین ہین
بیجا یہہ مری شکایتین ہین
زلفین تو بلا کی آفتین ہین
اسمین بھی ہزار آفتین ہین
آخر مین مگر مصیبتین ہین
غیرون ہی سے الفتکو صحبتین ہین

کیون آج حفیظ منتشر ہو

کیا دلمین تمھارے حسرتین ہین

کمسن ہین بات بات پہ شرمائے جاتے ہین
کچھ ڈر بھی ہے کسیکا جو تھرائے جاتے ہین

جانے کو بار بار جو فرمائے جاتے ہین
بیکار بھی حضور تو گھبرائے جاتے ہین

کیا دشمنون کو رنج ہے فرمائیے تو کچھ
رخسار کیون یہہ پھول سے کُمھلائی جاتی ہین

روز جزا وہ داورِ محشر کے سامنے
کثرت سے دادخواہونکی شرمائے جاتی ہین

صبح شبِ وصال ہے جاتے تو ہین حضور
پر کچھ ہمارے حق مین بھی فرمائے جاتے ہین

پاس آئین آپ اب نہ گلے سے لگاؤنگا
بے وجہہ بھی حضور تو شرمائے جاتے ہین

دیوانہ وہ بناتے ہین سودائی بھی کبھی
جملے ہمارے حق مین یہہ فرمائے جاتے ہین

جائین عدم کو آج وہ کل ہم بھی آئینگے
مرنے سے لوگ کسلئے گھبرائے جاتے ہین

کُھلتا نہین کہ آئی ہے کس کس کی اب قضا
در پر گنا ہگار جو بلوائے جاتے ہین

منظور ہے رقیب کی کافر کو ہر خوشی
اک ہم ہین بات بات پہ ترسائے جاتے ہین

خالق بچائے آپ کے بیمار عشق کو
آثار آج موت کے سب پائے جاتے ہین

ڈرتے ہین اپنا حال بھی لکھتے ہوئے اونھین
سُنتے ہین خط رقیب سے پڑھوائے جاتے ہین

بتلائیے تو آپ سے کیونکر لپٹ کے سوئین
گل کیطرح سے آپ تو کمھلائے جاتے ہین

کل تو یقین ہے دلمین جگہ دیجئے گا آپ
پہلو مین غیر آج جو بٹھلائے جاتے ہین

کیونکر کٹیگا راستہ الفت کا اے **حفیظ**
ہر ہر قدم پہ پاؤن تو تھرّائے جاتے ہین

ہمارے سامنے بیکار وہ باتین بناتی ہین
ہمین معلوم ہے چھپ چھپ کے گھر غیرونکے جاتی ہین

کبھی معشوق بھی عاشق کا اپنے ناز اوٹھاتی ہین
بگڑتے ہین ہم اونسے اور وہ ہمکو مناتے ہین

سوی گور غریبان پہنے وہ پازیب آتے ہین
خرامِ ناز سے اب سوتے فتنونکو جگاتے ہین

ادھر تو انتظار وصل مین اب دم نکلتا ہے
اودھر بیٹھے ہوئے وہ کاکلین اپنی بناتی ہین

نہ پوچھو ہمدمو تاثیر آہوں کی ہمارے تم
یہہ نالے وہ ہین جو عرش معلے کو ہلاتے ہین
بلا سے اب تو جو کچھہ ہو سو ہو جاتی ہین گھر اونکی
کہانتک ضبط الفت جان سے ہم اپنی جانتے ہین
بھلا مرنے پہ اتنی بات تو حاصل ہوئی مجکو
مرا تابوت وہ آج اپنے ہاتھوں سے اوٹھاتے ہین
گنہگاروں کو اپنی بخشند یگادان بھی پرسش
عذاب حشر سے واعظ عبث مجکو ڈراتے ہین

شب فرقت حفیظ خستہ دل کی اُف ری بیتابی
یہہ تھا ورد زبان وہ آئین یا ہم زہر کھاتی ہین

جسکی نظروں ہین جب سماتے ہین
اوسکو جلوے بھی وہ دکھاتے ہین
اشک جو اہل دل بہاتے ہین
آگ گھر کی ترے بجھاتے ہین
اے حفیظ اونکو ہم بلاتے ہین
جذب الفت تمھین دکھاتے ہین
بزم ہین غیر کو بٹھاتے ہین
روز طوفان نیا اوٹھاتے ہین
اونکی زلفوں ہین دل پھنساتے ہین
پیچمین آپ سے ہم آتے ہین
تیغ ابرو وہ جب اوٹھاتے ہین
بسمل اک خلق کو بناتے ہین
لن ترانی جو سب سے کہتے تھے
اپنا جلوہ ہمین دکھاتے ہین
فیض پیر مغان یہہ ہے واعظ
سیکڑوں مُردے ہم جلاتے ہین
جس سے قاصر رہے فرشتے بھی
ہم وہ بار گران اوٹھاتے ہین
کرتے نالے نہین ہین فرقت ہین
بخت خفتہ کو ہم جگاتے ہین
زاہدو ہے عبث یہہ دربدری
اونکا گھر دل ہے دلمین آتے ہین
کوئی طالب بھی واقعی تو ہو
وہ تجلّی ابھی دکھاتے ہین
طالب خلد اون سے ہین زہّاد
مدعی مدعا جتاتے ہین
ہے تغافل وہ آپ کا جس سے
دلو لے بھی شکست کھاتے ہین
ہمتو موسے نہین بھلا یہہ آپ
لن ترانی کسے سناتے ہین

غیر مشق جفا رہین تو یہ
یہہ ہمین ہین جو ناز اوٹھاتے ہین

ایک تم ہو کہ بے سبب ہو خفا
ایک ہم ہین تمھین مناتے ہین

جب کہا کیون عدو سے ملتے ہو
ہنسکے بولے تمھین جلاتے ہین

ہمدمو اون پہ کچھہ نہین الزام
مٹتے ہین ہم تو وہ مٹاتے ہین

عشق صادق ہے تجکو گر اے دل
ابھی خود آکے وہ مناتے ہین

دیکھئے کیا خبر وہ لاتا ہے
پاؤن قاصد کے لڑکھڑاتے ہین

بے وفائی کی جب شکایت کی
ہنسکے بولے کہ آزماتے ہین

وصل مین بھی طلب پہ بوسہ کی
متامل ہین مسکراتے ہین

میری ہستی وہ لوح دل سے حفیظ
مثل حرف غلط مٹاتے ہین

شہہ دیکھے روز اتنو غیرونکو تانتے ہین
مرشد ہین آپ جیسے ہم خوب جانتے ہین

بیکار ڈھونڈھتے ہین معشوق باوفا
کھاتے ہین کرکرا وہ جو خاک چھانتے ہین

سنتے نہین کسیکی میری ہے کیا حقیقت
جب شام سے ڈوپٹہ وہ منہ پہ تانتے ہین

کچھ غیر کہہ رہے ہین کچھ ہم بھی کہہ رہے ہین
اب دیکھتے ہین کسکا کہنا وہ مانتے ہین

کوچہ مین اونکے کسدن کرتے ہین جا کی نالے
غیرونکی ساتھ ہمکو ناحق وہ سانتے ہین

گردش سے آسمان کے ہم روز دیکھتے ہین
جنکے محل بنے تھے کل تک وہ خاک چھانتے ہین

کچھ کھاکے ہجر مین ہم مرجائینگے حفیظ اب
کرتے ہین مرد وہ ہی جو دلمین ٹھانتے ہین

تاب اغیار کی باتونکی کہان رکھتے ہین
ہم بھی انسان ہین اے یار زبان رکھتے ہین

دلمین ہم یاد تری جان جہان رکھتے ہین
ہر گھڑی نام ترا ورد زبان رکھتے ہین

دلمین الفت تری زلفونکی نہان رکھتے ہین
سر مین سودا ترا اے جان جہان رکھتے ہین

یار بیکار نہین رہتے تمھارے عاشق
کبھی ہنستے ہین کبھی شغل فغان رکھتے ہین

پوچھتے کیا ہین پتا خانہ بدوشون کا حضور
ہمسے آوارہ کہان نام ونشان رکھتے ہین

دیکھئے آہون سے مظلومون کے ڈرتے رہیے
دلمین یہہ شعلۂ جانسوز نہان رکھتے ہین

تو وہ گلرو ہے گلستان مین ہر اک سرو بھی
سر ترے قدمون پہ ای سرو روان رکھتے ہین

فرقت یار مین حالت نہ ہماری پوچھو
چشمہ اک خون کا آنکھونسے روان رکھتے ہین

کہین یہہ زلف مسلسل نہ پریشان ہوجاے
دل مرا لیکے حضور آپ کہان رکھتے ہین

ہم نہین تیرے سوا اور کسیکے طالب
یہی سودا ہے یہی اب خفقان رکھتے ہین

حال کھلجاے نہ عسرت کا کسی پر اے دل
بند اسواسطے ہر وقت زبان رکھتے ہین

میکدہ چھوڑ کے جائینگے نہ برسات مین ہم
بستر اپنا یہین ای پیر مغان رکھتے ہین

ایک دن قبر ہے انسان کے لئے رہنے کو
بے محل لوگ زمانے مین مکان رکھتے ہین

یہہ حسینان جہان ہوتے ہین سفاک غضب
تیر مژگان کے تو ابرو کی کمان رکھتے ہین

کیا طلب کرتے ہو کیا چیز ہے کیا دین تمکو
ایک دل رکھتے تھے اب وہ بھی کہان رکھتے ہین

آپکا راز ہین افشا کرون توبہ توبہ
میری جانب سے یہہ کیا آپ گمان رکھتے ہین

ایک ہم ہین کہ فقط نام سے تھراتے ہین
حوصلہ عشق کا سب پیر و جوان رکھتے ہین

راز اوس شوخ کا اغیار کی بیجا باتین
سنکے کیا کچھ نہین ہم دلمین نہان رکھتے ہین

مے میسر نہین بہتر ہے کہ توبہ کرلین
اب ارادہ یہی او پیر مغان رکھتے ہین

ان حسینونکی بھی کس چیز کی تعریف کرین
نہ کمر رکھتے ہین یہہ اور نہ دہان رکھتے ہین

وصل کا آپکے طالب مین نہین ہون ہرگز
چھیپہ بیفائدہ اب آپ گمان رکھتے ہین

تمنا معشوق ملے انکو خدا کی قدرت
ایسی تقدیر بھلا غیر کہان رکھتے ہین

عیش کہتے ہین کسے ہوتی ہے راحت کیسی
ہمسے عاشق تو سدا شغل فغان رکھتے ہین

چھوڑ کر در ترا بتلا تو ہی اب جائین کہان
باغ رکھتے ہین کوئی ہم نہ مکان رکھتے ہین

وہ نہ دیدار دکھائینگے کسیکو بھی حفیظ
بے سبب لوگ قیامت کا گمان رکھتے ہین

جسے کہ شاہد خلوت نشین بھی کہتے ہین
اوسیکو خانۂ دل کا مکین بھی کہتے ہین

کسیکے دل ہین رہے ہین ہم آرزو بنکر
کہین ہمین دل اندوہگین بھی کہتے ہین

ہمین حرم مین بھی رہتے ہین دیر مین بھی ہمین
ہمین کو رونق عرش برین بھی کہتے ہین

ہمین تو حسن خداداد کے ہین وارفتہ
ہمین کو عاشق اندوہگین بھی کہتے ہین

یہی ہے موت اسیکا وصال نام بھی ہے
اسیکو لوگ دم واپسین بھی کہتے ہین

سوال وصل پہ خاموش ہو کے بیٹھے ہین
اسیکو کہتے ہین ہان بھی نہین بھی کہتے ہین

ہمین کو کہتے ہین فرہاد وقیس کے اوستاد
ہمین کو لوگ حفیظ حزین بھی کہتے ہین

نہ مرتے ہین کسی پر ہم نہ الفت یار کرتے ہین
تمھین پر جان دیتے ہین تمھین کو پیار کرتے ہین

وہ ہین مصروف عشرت کب کسیکا ہے خیال اونکو
عبث راتو نکو ہم نالے پس دیوار کرتے ہین

شب فرقت مین فکر زیست کی میری جو کرتے ہین
یہ کیون اب دشمنی حق مین مرے غمخوار کرتے ہین

قسم ملنے کی میرے غیر سے وہ روز کھاتے ہین
کبھی مین پوچھتا ہون اونسے تو انکار کرتے ہین

حضور اغیار سے جاکر ملین کچھ غم نہین مجسکو
بڑھاتے بات ہین بیفائدہ تکرار کرتے ہین

نہ مانینگے قیامت تک کسیکی وہ کبھی ہرگز
حفیظ اب منتین بھی آپ تو بیکار کرتے ہین

جنھین تھی صورت سے میری نفرت گلے سے اپنے لگا رہے ہین

کیا جو کرتے تھے لن ترانی وہ آج جلوے دکھا رہے ہین

جو محو نظارہ روز و شب تھے جنھین نہ تھی کل بغیر میرے

جو کہتے تھے جان اپنی مجسکو وہ گور مین اب سلا رہے ہین

نہین جو وارفتہ آپ کے ہم اسیر گیسو اگر نہین ہین
غم جدائی مین کسکے آخر یہہ اشک خونی بہا رہے ہین
رقیب کی تو مجال کیا ہے نہین فرشتونکی بھی یہہ طاقت
ہمین یہ ایسے ہین اے ستمگر کہ ناز بیجا اوٹھا رہے ہین
بتو لکھو خط شوق بھی اب ملو رقیبون سے برملا تم
خدا کو مانو نہ چھیڑو ہمکو کہ جان سے اپنی جا رہے ہین
کبھی بلا سے شب جدائی کبھی رقیبون کے ناز بیجا
لگا کے دل تم سے اے بتو ہم غضب کے صدمے اوٹھا رہے ہین
گئے جو پہلو مین غیر کے وہ تو بولے تمپر فدا ہون دل سے
ہماری آغوش مین جب آئے ہمارا مردہ اوٹھا رہے ہین

خدا کی قدرت کہ بعد مدت خبر یہہ مین نے بھی اب سُنی ہے
بتونکی الفت سے توبہ کرکے **حفیظ** کعبہ کو جا رہے ہین

نہ حورونکی ہوس اب ہے نہ بت کو پیار کرتے ہین
فراق یار مین ہم تو نہ جیتے ہین نہ مرتے ہین
خدا ہی جانتا ہے ہم بسر جسطرح کرتے ہین
غضب ہے پہلے مرغ نامہ بر کے پر کترتے ہین
تسلّی دیتے ہین ہمکو کبھی بیچین کرتے ہین
ٹھہر باد صبا یہ ل لگی اچھی نہین تیری
سزا ہے حضرت دل کی یہین اب خوب صدمے
ذرا تا خیر کر اے موت مجھ پر رحم فرما کر
آلہی خیر ہو یہہ دا غہاے کہنہ اس دل کے

تمھین پر جان دیتے ہین تمھین پر ہم تو مرتے ہین
خدا کا شکر ہے جو دن گذرتے ہین گذرتے ہین
فراق یار مین ہم تو بس گھل گھل کے مرتے ہین
پھر اوسکے بعد خط میرا وہ لیکر چاک کرتے ہین
کبھی وعدہ وہ کرتے ہین کبھی پھر خود مکرتے ہین
پریشان ہوتا ہون مین اونکی جب گیسو بکھرتے ہین
جو انکا دشمن جان ہو اوسی کا دم یہ بھرتے ہین
ضرور آئینگے وہ مین نے سنا ہے اب سنورتے ہین
کسیکے ہجر مین ناسور ہو ہو کر ابھرتے ہین

محبت مین بتانِ دلربا کے کیا کہین ہمدم
اجل آئے بلا سے ہم شب فرقت سے ڈرتے ہین

لپٹ کر لاش سے روتے ہین بیٹھے سر کو دھنتے ہین
وہ خود بیچین ہوتے ہین ہمین بیچین کرتے ہین

یہی ہین حضرت دل بس انھین کی خواہشین تھین سب
یہ تیرے سامنے اے داور محشر مکرتے ہین

مرے اشک ندامت کو خدایا تو سلامت رکھ
یہ آنسو نامۂ اعمال دھو کر صاف کرتے ہین

کبھی ہین ساکن کعبہ کبھی ہین عرش اعلے پر
کبھی وہ خانۂ دلکو مرے آباد کرتے ہین

سکونت عارضی ہے اے **حفیظ** اس دار فانی کی
پئے زاد سفر ہم سب مسافر یان ٹھہرتے ہین

مری تربت کو وہ ٹھکرا رہے ہین
قیامت میرے سر پر ڈھا رہے ہین

کیا تھا ایک نالہ جب سے مین نے
زمین پر آسمان تھرا رہے ہین

مرا دل اور اوسمین غیر کی یاد
بھلا یہہ آپ کیا فرما رہے ہین

حیا اونکی کوئی دیکھے شب وصل
لجائے جاتے ہین شرما رہے ہین

نہین آتے ہین ہمکو دفن کرنے
ڈرے جاتے ہین وہ گھبرا رہے ہین

**حفیظ** اک ماہرو کی ہجر مین ہم
ہزارون داغ دل پر کھا رہے ہین

خانۂ دلمین جو بت میرے گذر کرتے ہین
ناز ہے گھر مین ہم اللہ کے گھر کرتے ہین

کوچہ گردی مین جو ہم روز بسر کرتے ہین
آہ و نالہ مین شب غم بھی سحر کرتے ہین

ہم جو کہتے تھے فلک پر وہ گذر کرتے ہین
وہی نالے ہین کہ دل پر بھی اثر کرتے ہین

جسطرف تو ہی ترے گھر کا پتا ملتا ہے
ہم اوسی سمت بصد شوق سفر کرتے ہین

امتحان لیتے ہین خورشید قیامت کا آج
ہم مقابل تجھے اے داغ جگر کرتے ہین

دیر ہو کعبہ ہو مسجد ہو کلیسا کچھ ہو
جسطرف آپ ہین سجدہ ہم اودھر کرتے ہین

دل وہی دل ہے رہے یاد تمھاری جسمین
یاد وہ یاد جو ہم آٹھ پہر کرتے ہین

حال وہ حال ہمارا جسے وہ سن نہ سکین
وقت وہ وقت کہ دنیا سے سفر کرتے ہین

غم وہی غم جو مرے دل کو ہو دل سے مرغوب
رنج وہ رنج ہے سب جس سے حذر کرتے ہین

یہہ وہی غم ہے کہ عشاق ہین مفتون جسکے
یہہ وہی عیش ہے سب جس سے حذر کرتے ہین

ایک تم ہو کہ خبر بھی نہین لیتے ہو کبھی
اور اک ہم ہین کہ مر مر کے بسر کرتے ہین

غیر کی بھی نہ کٹے رات خدایا ایسی
جسطرح ہم شب فرقت مین بسر کرتے ہین

اسمین کیا آپ کا ای حضرت ناصح بگڑا
خوب کرتے ہین جفائین وہ اگر کرتے ہین

شام تک صبح سے رہتی ہے مجھے دربدری
شام ہوتی ہے تو مر مر کے سحر کرتے ہین

تمکو بدنام تمھاری یہہ جفا کرتی ہے
مجھکو شرمندہ مرے دیدۂ تر کرتے ہین

دلمین رہتے ہین کبھی وہ مرے ارمان نبکر
نور ہوکر کبھی آنکھون مین گذر کرتے ہین

یہہ بھی اک طور کا ہی جور حسینون کا حفیظ
درد بنکر جو مرے دلمین گذر کرتے ہین

گوشۂ چشم مین وہ تیر نظر رکھتے ہین
ہم ہدف ہونیکو پہلو مین جگر رکھتے ہین

قیمت جلوۂ رخ آپکو بتلائین کیا
نقد دل دیتے ہین جو لوگ نظر رکھتے ہین

پیار سے ڈال دو ہاتھ انکو مری گردن مین
عفو تقصیر کرو پاؤن پہ سر رکھتے ہین

ہجر مین دلکے بہلنے کی یہی صورت ہے
تیری تصویر کو ہم پیش نظر رکھتے ہین

آکے میخانے مین مستونکی تو سن ای زاہد
دین و دنیا کی یہی لوگ خبر رکھتے ہین

اور کیا چاہیئے اب دعوۂ الفت کا ثبوت
درد دل رکھتے ہین ہم داغ جگر رکھتے ہین

آپ سے آپ وہ آئینگے مرے گھر اکدن
نالۂ دل جو مرے کچھ بھی اثر رکھتے ہین

ہم پرکھ لیتے ہین ہر گوہر مضمون کو حفیظ
جوہری ہین جو زمانے مین نظر رکھتے ہین

ہم یاد ہین گیسو کے پریشان بہت ہین
وہ دیکھ کے آئینہ کو حیران بہت ہین

تقدیر ہی کھوٹی ہو نہین تو میرے آگے
دشوار ہین جو کام وہ آسان بہت ہین

کھو بیٹھے مرا دل کہ انھین سوگ عدو ہو
کیا ہو تری گیسو جو پریشان بہت ہین

دیتے ہین وہ ہنس ہنس کے رقیبونکو گلوری
پھر مجھ سے بھی کہتے ہین ابھی پان بہت ہین

یا تو وہ اوٹھاتے نہین سر شرم و حیا سے
یا ان پہ کسی شخص کے احسان بہت ہین

کمبخت نے کچھ قدر نہ کی انکی وفا کی
وہ چاہ کے دشمن کو پشیمان بہت ہین

کیا تاب نکل جاسے کوئی آنکھ بچا کر
چالاک دریار کے دربان بہت ہین

اک رات مین برآئیگی کیا دل کی تمنا
حسرت ہی بہت وصل کے ارمان بہت ہین

زر لٹتا ہے گھر لٹتا ہے مرمٹتا ہے انسان
اور اسکے سوا عشق مین نقصان بہت ہین

صحرا اے عدم عشق کی ہے منزل اول
ایسے ابھی اس راہ مین میدان بہت ہین

تحصیل علوم اور فنون اور حفظ آپ
ہے عمر بہت تھوڑی سی ارمان بہت ہین

دلون سے کھو کے جو صبر و قرار بیٹھے ہین
ترے کرم کے وہ امیدوار بیٹھے ہین

دل عدو مین چبھے خار۔ میرے پہلو مین
یہن کو آپ جو پھولون کے ہار بیٹھے ہین

اودھر یہہ ناز کہ وعدے پہ ہنسے ٹال دیا
ادھر یہہ دھن کہ سر رہگذار بیٹھے ہین

اوٹھا سکیگا فلک تیرے سنگ در سے کیا
یہان جمے ہوئے مثل غبار بیٹھے ہین

ضرور اب کوئی فتنہ نیا اوٹھائینگے
وہ آج بزم مین کرکے نکھار بیٹھے ہین

عدو کو رشک ہی جلتا ہے آسمان کیا کیا
تری گلی مین جو ہم اے نگار بیٹھے ہین

سنا ہو آپ دکھائینگے حشر مین جلوہ
اسی امید پہ امیدوار بیٹھے ہین

اثر ہے بعد فنا بھی یہہ ہمارے رونیکا
جہان ہو قبر مری سبزہ زار بیٹھے ہین

نجانے کیا مری بالین سے کہکے اوٹھ گئے
کہ بدحواس مرے غمگسار بیٹھے ہین

جفائین سہکے محبت سی دل اوٹھائین کیا
کہ اب تو آپ سے ہم قول ہار بیٹھے ہین

نہ بیٹھینگے ترے کوچہ مین پاؤن توڑ کے ہم
کہین بھی ایک جگہ بیقرار بیٹھے ہین ؟

دھرا ہے آئینہ آگے بناؤ ہوتا ہے
وہ آج دیکھنے اپنی بہار بیٹھے ہین

خدا کے واسطے جلدی بپا کرو محشر
ہم اوٹھ کے دیر سے زیر مزار بیٹھے ہین

وہ شاید آئین ادہر سے اسی امید پہ ہم
فقیر بن کے سر رہگذار بیٹھے ہین

نئی یہہ ضد ہے سنا ہی مذمت مے پر
جناب شیخ بھی کھائے ادھار بیٹھے ہین

پہونچگیا ہی حفیظ اپنی وہ مدد کے لئے
کبھی جو دل سے ہم اوسکو پکار بیٹھے ہین

وہ رکھہ کے آئینہ سامنے جب ادا سے زلفین سنوارتے ہین
نظر نہ لگ جائے تا کسیکی ہم اپنا دل اون پہ وارتے ہین

کہان ہین بہزاد اور مانی کمال دیکھین یہہ کہدو آکر
کہ کس صفائی سے لوح دل پر ہم اونکا نقشہ اوتارتے ہین

تری جدائی مین او پری رو کہان کی نیند اور خواب کیسا
ہوا ہے دل سیر زندگی سے قضا کو ہر دم پکارتے ہین

کوئی تو اوس بت سے جاکے کہتا کہ رحم عاشق پہ اپنے اب کھا
مثال مجنون ہوا یہہ سودا کہ سنگ اطفال مارتے ہین

ہمارے عاشق ہمارے مفتون ہمارے وحشی ہمارے مجنون
یہہ نام لے لے کے اب ہمارا ہمین وہ اکثر پکارتے ہین

وہ جسکی توقیر ہین بڑھاتے اوسیکو ہین خاک مین ملاتے
کبھی تو آنکھون پہ ہین بٹھاتے کبھی نظر سے اوتارتے ہین

نہیں ہے جینے کا کچھ قرینہ حفیظ گذرا ہے اک مہینا
برنگ بسمل تڑپ تڑپ کے فراق کی شب گذارتے ہین

سبب کسیکو بتائین کیا ہم کہ جان کیون اپنی کھو رہے ہین
وہ غیر سے بھی ملے ہوئے ہین جو اپنے پہلو مین سو رہے ہین

ہوئے نہ جب میرے ہونگے کسکے کہ جان تک دیدی مین نے اپنی
نہونگے غیرون کے بھی وہ ہرگز عبث یہ جان اپنی کھو رہے ہین

نہ آؤ پازیب تم پہنکر کرو نہ بیچین ہمکو دیکھو
کہ آج آغوش قبر مین ہم عجیب راحت سے سو رہے ہین

نہ اے نکیرین ہمکو چھیڑو چلو اوٹھو اپنی راہ دیکھو
سفر کے مارے تھکے ہوئے ہین اکیلے منزل مین سو رہے ہین

شکایت اوس بزم مین ہو میری اثر یہ اے جذب دل دکھائے
وہ پھول ہو جائین میرے حق مین رقیب کانٹے جو بو رہے ہین

بہار کی ہے یہ آمد آمد چمن مین شادی رچی ہوئی ہے
نہال خوش ہو کے جھومتے ہین تو پھول شاداب ہو رہے ہین

گلا عدو کا نہ شکوا اونکا کسیکی ہم کیون کرین برائی
ہمین شکایت ہے اپنے دل سے ہم اپنی قسمت کو رو رہے ہین

کسیکو پینے کی ہو نہ عادت جناب واعظ کی شکل دیکھو
جو آج کچھ وقت ٹل گیا ہے حضور بیچین ہو رہے ہین

یہ ہے محبت کہ وحشت دل جنون اسے کہتے ہین کہ سودا
حفیظ کو کیا ہوا ہے آخر جو یون پریشان ہو رہے ہین

الم کو جو مسترا اور خوشی کو غم سمجھتے ہین
ستم کو جو ستم او فتنۂ عالم سمجھتے ہین
صدائے نغمہ بھی ہے صور اسرافیل فرقت مین

کوئی نکتہ ہے اسمین بھی کہ جسکو ہم سمجھتے ہین
تجھے وہ کیا سمجھتے ہین اسے کچھ ہم سمجھتے ہین
ندائے چنگ بے تشبیہ ہم ماتم سمجھتے ہین

بھلا اغیار کو ای یاران باتون سے کیا نسبت
ہمین دکھلاؤ آنکھین ایسی تیور ہم سمجھتے ہین

محبت کا مزا ملتا ہے ہمکو اس عدو اوت مین
جفا اونکو ترے ظالم وفائین ہم سمجھتے ہین

عدو کو دیکھئے اب بنگئے ہین رازدان اونکے
غضب یہہ ہی کہ نامحرم کو وہ محرم سمجھتے ہین

محبت مین رہا ہی پاس کسکو دین مذہب کا
کہین کیا تجھ سے زاہد جو بتونکو ہم سمجھتے ہین

ترے دیوانے اپنے حال مین اب مست رہتے ہین
خوشی کو وہ خوشی جانین نہ غم کو غم سمجھتے ہین

جہان لونام مے کا منہ بگڑ جاتا ہے زاہد کا
بڑے بھولے ہین امرت کو یہ حضرت سم سمجھتے ہین

جناب مصطفے کا مرتبہ کیا جانین ہم لیکن
رسولون سے سوا اونکو خدا سے کم سمجھتے ہین

آزل کو چھوڑ کر اس فن مین کسکی پیروی کرتے
**حفیظ** استاد کو اپنے محقق ہم سمجھتے ہین

جسے دیکھا کوئی پورا نہین اب عہد پیمان مین
دھرم ہندو مین باقی ہی نہ ایمان ہی مسلمان مین

وہ لے لو جو پسند آئے رقم ہمکو دل و جان مین
دئے دیتا ہون مین تمکو جو کچھ ہی میرے امکان مین

ادسے نامہ بری مین فوق کیا میرے کبوتر پر
لگا سرخاب کا پر تو نہین مرغ سلیمان مین

اونھین یہہ وہم ہے کوئی نہ انمین دم مجرا ہو
وہ ہر سو دیکھتے ہین اسلئے گنج شہیدان مین

مرے ارمان میرے دل مین یون اکتائے بیٹھے ہین
کہ جیسے مضطرب قیدی رہا کرتے ہین زندان مین

ابھی دیکھو تو کیا کیا دست وحشت گل کھلاتا ہی
اشارے ہو رہے ہین آج پھر جیب و گریبان مین

**حفیظ** اچھی نہین یہہ کوچہ گردی رات اور دن کی
کروگے زندگی کب تک بسر کوہ و بیابان مین

پوچھا جو مین نے سیر کو چلتے ہو باغ مین
بولے وہ کیا خلل ہے تمھارے دماغ مین

مدت ہوئی کہ خواب مین سونگھی تھی اونکی زلف
ابتک وہ بو بسی ہوئی ہے ہمارے دماغ مین

ہون وہ سیاہ کار جلائے اگر کوئی
ہو روشنی نہ میری لحد کے چراغ مین

گھبرا کے میرے سینے سے کیون سر اوٹھا لیا
بو پہونچی کیا جلے ہوئے دل کی دماغ مین

صیاد کو ہمارے نشیمن کی ہے تلاش
کمبخت دیکھتا ہے جو ہر شاخ باغ مین

واعظ ہمارے سامنے کرتا ہی ہجو مے
بیشک کوئی فتور ہے تیرے دماغ مین

ملجاے دل حفیظ کا اونکو کسیطرح
رہتے تھے رات دن وہ اسیکے سراغ مین

جب نظر آیا مجھے خنجر کف جلاد مین
شوق سنے لین چٹکیان کیا کیا دل ناشاد مین

کہتے ہین وہ اسکی گرمی سے جلے جاتے ہین غیر
گرمیان ہین کس قیامت کی مری فریاد مین

جذب عشق کو وہ کن کا دیکھ اے خسرو اثر
جان دی شیرین نے آخر کو غم فرہاد مین

ہمصفیرو کیا ہوا سیر گلشن ہو مجھے
میری آنکھین تو کھلی ہین خانۂ صیاد مین

حور ہے فردوس کی یا قاف کی ہی یہہ پری
یا ہے تیری آرزو میرے دل ناشاد مین

کیون نہو ایسے حسین پر دل فدا اپنا حفیظ
ہو جفا مین جسکی لذت لطف ہو بیداد مین

چھپ سکیگی کب یہہ آنکھ تری جلوہ گاہ مین
شوخی ہی برق طور کی میری نگاہ مین

دل مین ہے یاد زلف کہ شیشے مین ہی پری
سینے مین میرے دل ہے کہ یوسف ہی چاہ مین

ٹوٹی ہے میکدے مین جو توبہ ہزار بار
زاہد چلا ہے لیکے اوسے خانقاہ مین

آئی جو موت بھی شب فرقت مین میرے پاس
لے لین بلائین مین نے تری اشتباہ مین

جلوے کو اوسکے دیر و حرم سے غرض ہی کیا
خلقت پڑی ہوئی ہے عبث اشتباہ مین

خود آتے آپ آج میرے گھر وہ اے حفیظ
تاثیر ہوتی کچھ بھی اگر میری آہ مین

ایک عالم کے ہے جس شوخ کا سودا دلمین
اوسکی الفت کا مین رکھتا ہون ارادا دلمین

آپ کہتے ہین کہ تاثیر نہین نالون مین
یہہ وہ کافر ہین جو کرتے ہین گھر اپنا دلمین

بزم اغیار مین جس روز کہ وہ جاتے ہین
بدگمانی کے سبب آتا ہے کیا کیا دل مین

آج بیمار محبت کا خدا حافظ ہے
چھپکے کچھ سوچ کے روتا ہو مسیحا دل مین

دو دن جگہ آنکھون مین پہلو مین بٹھاؤن تمکو
حوصلے کیا کیا کہون اے یار ہین کیا کیا دل مین

سر مین سودا تری زلفونکا کبھی ہوتا ہو
کبھی صحرا کبھی گلشن کا ارادا دل مین

کوچہ گردی ہو کہ ہو دشت نوردی کا شوق
ہے یہ سب حضرت وحشت کا بکھیڑا دل مین

میری تنہائی کا بیجا ہے تمھین رنج و ملال
تم نہین گر تو تصور ہے تمھارا دل مین

لیجئے بوسۂ رخ ضبط کہانتک آخر
ہے یہ ہر بار محبت کا تقاضا دل مین

رات کو عیش کا سامان مہیا تھا **حفیظ**
رہ گئی آپ کی شرکت کی تمنا دل مین

رونق افروز ہے وہ انجمن آرا دل مین
ساکن عرش معلے کا ہی جلوا دلمین

آنکھ جب بند ہوئی وہ نظر آیا دلمین
کھنچ گیا صانع قدرت کا سراپا دلمین

جلگیا طور ہوئے حضرت موسے بیہوش
ہمنے ان آنکھون سے دیکھا ترا جلوا دلمین

جاؤ آغوش تصور سے نہ میرے باہر
بخدا اور نہین کوئی تمنا دل مین

آکے پھر اوسکا تصور تو نہ جانے پائے
بات اتنی تو کرے آدمی پیدا دل مین

صبر کیا وعدۂ فرداے قیامت پہ کرون
تمسے ملنے کا بھی ہو کوئی بھروسا دل مین

لن ترانی ہی سمجھو لنے جو کہا کرتے تھے
جلوہ گر آپ ہوئے دیکھئے کیسا دلمین

یک قلم بھول گئے واقعۂ طور **حفیظ**
دیکھکر برق تجلی کا تماشا دل مین

نیمجان چھوڑا مجھے قاتل نے اس تقصیر مین
خون کی چھینٹین پڑین کیون دامن شمشیر مین

بے بلائے خود چلے آئے ہین کیسا آج آپ
دیکھئے تو کیا اثر ہے نالۂ شبگیر مین

منحصر اپنی اسیری زلف پرخم پر نہین
ہے ازل سے یہ پریشانی مری تقدیر مین

وہ وہان مصروف آرایش عدو کیواسطے
ہم یہان مشغول اپنے نالۂ شبگیر مین

کیا ہوا نظرون سے میری تو اگر پنہان ہوا — دیکھ لیتا ہون ترا جلوہ تری تصویر مین
اب بھی تو ظالم نہ آنا بس گذر جائیگا دن — رات کٹ جاتی ہے جیسے نالۂ شبگیر مین

کاش ملجاتی زبان اوسکی مجھی کو اے حفیظ
دل بہلتا ہے کسیکا غیر کی تقریر مین

نہین ہے شعلہ رو بڑھکر کوئی تمسا زمانے مین — بڑے استاد ہو تم عاشقون کے دل جلانے مین
جو کہتا ہون مین عاشق ہون ترا یکتا زمانے مین — تو کہتا ہے کہ مین مشتاق ہون دل کے جلانے مین
نہین تمسا کوئی ظالم اگر ایجان زمانے مین — تو مین بھی فرد ہون دن رات بس صدمے اوٹھانے مین
نہین باور ہمین آتا کہ ہون وہ آپ سے بڑھکر — سنا کرتے ہین تھے یوسف حسین اگلے زمانے مین
تڑپکر دم نکلجاتا مرا درد جدائی سے — اگر کچھ اور ہوتی دیر ظالم تیرے آنے مین
ستم بیکار ہے ان عاشقون پر بے سبب کرنا — کہین ایسا نہو بدنام ہو جاؤ زمانے مین
وہین آنیکو ہم موجود ہین جسدن بلا بھیجو — تامل ہے اگر تمکو ہمارے گھر پہ آنے مین
تڑپ کر فرقت دلدار مین جسطرح دن گذرا — کٹی شب بھی یونہین آخر ہمین اونکو منانے مین
جو ہونا تھا وہ ابتو ہو چکا تیار ہے تربت — عبث اونکو تامل ہے مرا لاشہ اوٹھانے مین
نہین ہے خوف گر اونکو کسیکی دادخواہی کا — تو کیون ڈرتے ہین آگے داور محشر کے جانے مین

ترحم حال پر میرے حفیظ اونکو نہ آئیگا
عبث تم کوششین کرتے ہو اب اونکے منانے مین

ہون مین اوس یوسف ثانی کی خریدارون مین — جسکے تھے حضرت یوسف بھی گرفتارون مین
محو ہو جائیگا اپنی قد موزون پر — آئینہ نصب نہ فرمائیے دیوارون مین
مجکو للہ رہا کیجئے اے بندہ نواز — مین نہین آپ کے واللہ گرفتارون مین
لطف مے نوشی ہے گھنگھور گھٹا چھائی ہے — آج اک جوش قیامت کا ہے میخوارون مین
اپنے اعضا پہ نہین آپ بھروسا مجکو — ہونگے یہ حشر کے دن تیرے طرفدارون مین

واہ کیا حسن خداداد ہے ماشاء اللہ کیون نہون حضرت یوسف بھی خریدارون مین
اک حسین بھی نظر آتا نہین مثل یوسف لوگ زر باندھے ہوئے پھرتے ہین بازارون مین

ہے یہہ بیکار حفیظ اوسکی جدائی کا الم
چین سے بیٹھے اب چلکے کہین یارون مین

اسی لئے مجھے بھیجا جناب دنیا مین ملے غریب مسافر خطاب دنیا مین
ضرور ہوتی یہہ عقبا خراب دنیا مین نہوتی پاس جو تیری کتاب دنیا مین
ڈگین گے پاؤن نہ اپنے جناب دنیا مین ہزار بار ہو گر انقلاب دنیا مین
یہہ کیا غضب ہے کہ وہ پوچھتے نہین ہم سے جو لکھ رہے ہین ہمارا حساب دنیا مین
وہ شب کو موت کے ڈر سے کبھی نہین سوتے جو زندگی کو سمجھتے ہین خواب دنیا مین
دعا قبول جو ہوتی گناہگارون کی خدا سے مانگتا مین پھر شباب دنیا مین
جہان بھر کے حسینونکو مول لے لین ہم ملے جو مال کہین بے حساب دنیا مین
ہمارے قلب پہ وہ ہاتھ رکھ کے کہتے ہین خدا کسیکو نہ دے اضطراب دنیا مین
وہ پڑھ کے خط مرا قاصد ضرور آئینگے جو زندگی نہ مجھے دے جواب دنیا مین
نہین ہے زیست کی امید بحر عالم مین نہ روئین پھوٹ کے کیونکر حباب دنیا مین
ہوا نہ زیر کبھی مجھ سے نفس امارہ عذاب ہو گیا مجکو ثواب دنیا مین
اسیکو پی کے بشر آپ مین نہین رہتا غضب کی چیز ہے بادہ شراب دنیا مین

بلا ہی لینگے مدینہ مین وہ حفیظ ہمین
ہماری خاک نہوگی خراب دنیا مین

مقبول ہے زاری مری درگاہ خدا مین نالون مین اثر رنگ اجابت ہے دعا مین
یکتا ہین حضور آپ اگر جور و جفا مین ثانی نہین رکھتا ہون مین اپنا بھی وفا مین
جائینگے سبھی زیر زمین دیکھنا اک دن اصلا نہین کچھ فرق وہان شاہ و گدا مین

اس بت کی پرستش نہ کرے کوئی جہان مین
کچھ فرق بھی تو چاہیے بندے مین خدا مین

آتی ہے جو اسدم درِ دلدار سے ہو کر
خوشبو بھی ہے شوخی بھی ادا بھی ہے صبا مین

سہتے ہین شب ہجر کے ہم شوق سے صدمے
آتا ہے مزہ ایسا کچھ اوس بت کی جفا مین

یا کشتۂ بیداد کو پامال کیا ہے
یا مہندی لگائی ہے یہ تو نے کف پا مین

للہ نہ شرماؤ خدا کے لئے ہم سے
کٹ جائے نہ شب یار اسی شرم و حیا مین

چھو آئی ہے کاکل یہہ مگر اوس گل تر کی
خوشبو جو ہے بھینی سی کچھ اب باد صبا مین

آیا بھی عیادت کو تو وہ غیر کے ہمراہ
کچھ لطف جفا بھی ہے مگر اسکی وفا مین

ہمراہ مرے دل کے ہوا خون تمنا
اک اور صدا آتی ہے اس دل کی صدا مین

خونِ دل عاشق بھی ضرور اسمین ملا ہے
ہو جبکہ یہہ شوخی نہین ای یار حنا مین

تم کیا ہوا بھی عرش معلے کو ہلا دے
اے یار اثر وہ ہے مری آہ رسا مین

کس شوخ کی رفتار سے محشر کا ہے سامان
کیون آج تلاطم ہے مزار شہدا مین

دو ایک غزل اور اسی طرح مین پڑھے
آئے ہین **حفیظ** آپ جو بزم شعرا مین

اک تم ہو کہ مصروف ہوای یار دغا مین
اک ہم ہین کہ دن رات ہین مشغول دعا مین

رکھتے نہین ثانی کوئی تم خلق خدا مین
ہمشکل جو صورت مین تو یکتا ہو ادا مین

آتا نہین وہ لطف کسی گل کی وفا مین
پاتا ہون جو حظ یار ترے جور و جفا مین

رہتا ہون پریشان سدا صورت سنبل
ہے دل جو گرفتار خم زلف دوتا مین

باقی نہ رہے ہوش جو میرے سر محفل
کیا بات تھی اے دل نگہ ہوش ربا مین

کیا کہئے نگہ تھی تری یا آفتِ جان تھی
جلتے رہے سب آتش غم دایک ذرا مین

اے عشق ہوئی تیری بدولت مجھے حاصل
رسوائی عزیزون مین ندامت رفقا مین

اندوہ سا اندوہ تھا فرقت مین تمھاری
تکلیف سی تکلیف تھی پند رفقا مین

پامال وہ کرتے ہین نئی طرحسے مجھکو ۔۔۔ لکھتے ہین مرا نام حنا سے کف پا مین
دنیا مین جو منظلومونکے دل آپنے توڑے ۔۔۔ کیا عذر گنہ کیجیے گا روز جزا مین
بیوجہہ نہین غنچۂ دل میرا کھلا ہے ۔۔۔ انداز کچھ اوس شوخ کے ہین باد صبا مین
ہم دیکھتے جاتے کبھی تم بزم عدو مین ۔۔۔ افسوس وہ تاثیر نہین اپنی دعا مین
بیکار ہے جانا بھی مرا حضرت زاہد ۔۔۔ جب دل ہی نہ بہلا مرا جنت کی فضا مین
اے جذبۂ الفت جو کشش تجھ مین ہو ایسا ۔۔۔ تاثیر نہین دیکھی کبھی کاہ ربا مین

اک اور غزل پڑھئے اسی طرح مین اسدم
ہے نام **حفیظ** آپ کا بزم شعرا مین

ہین لاکھ کرشمے جو ترے ناز و ادا مین ۔۔۔ ہین سیکڑون انداز تری شرم و حیا مین
مشغول ادھر آپ ہین گر جور و جفا مین ۔۔۔ مصروف ادھر ہم بھی ہین ای یار دعا مین
سچ کہئے چھپانے سے بھلا فائدہ کیا ہے ۔۔۔ پھر کیا ہے جو دل میرا نہین زلف رسا مین
کہتی ہے یہ کچھ دکھاتی ہے وہ کچھ اور ۔۔۔ جھگڑا کہین پڑجاوے نہ شوخی و حیا مین
بس دور سے دکھلا کے جھلک رہ گئے پردہ ۔۔۔ بیتاب رہا دل ہاتھ سے پہلی ہی ادا مین
ہوجائے فرشتون مین ابھی حشر کا سامان ۔۔۔ تاثیر یہ ابتک ہے مری آہ رسا مین
تربت پہ مری تم نہ خدا کے لئے آنا ۔۔۔ گھبرائیگی وان روح مری شوق لقا مین
ای دل نہو مغموم کہ اب فضل خدا سے ۔۔۔ آئیگا وہ بت رنگ اجابت ہے دعا مین
یان ڈر ہے کہ ہم پھر نہ تہ جا بیٹھنگے برہم ۔۔۔ چپ بیٹھے ادھر وہ ہین شب وصل حیا مین
دل اپنا کھنچا جاتا ہے اے حضرت واعظ ۔۔۔ کیا کہئے کچھ ایسی ہے کشش ناز و ادا مین

بخشیگا وہ صدقے مین رحیمی کے خطا مین
جائینگے **حفیظ** آپ جو درگاہ خدا مین

کرتی ہے اٹھکھیلیان کیا کیا ہوا برسات مین ۔۔۔ جھوم کر اٹھتی ہے جب کالی گھٹا برسات مین

لہلہاتا سبزہ ہے کناوہ جابجا چشمونکی موج
دید کے قابل ہے صحرا کی فضا برسات مین

باغمین جھولونکے جلسے شہر مین گانیکا لطف
ہر جگہ رہتا ہے اک میلا سدا برسات مین

کالی کالی رات مجھ عاشق پہ ڈھائیگی غضب
چھوڑ کر مجکو نہ جاا ے مہ لقا برسات مین

میکدے مین حضرت زاہد کو ہے شغل شراب
بھولکر آتی نہین یاد خدا برسات مین

میکشون کے حال پر اللہ ری رحمت کا جوش
ابر گھر آیا ہے جب مانگی دعا برسات مین

کہتے ہین پانی کی گریو نہین جھڑی ہے ای **حفیظ**
میرا آنا آپ کے گھر ہو چکا برسات مین

دربدر کب تک پھرون ناکام ساقی ابر مین
دے خدا کیواسطے اک جام ساقی ابر مین

کچھ تو ہو شغل مے گلفام ساقی ابر مین
دے ہمین دو چار ہی تو جام ساقی ابر مین

کیا لئے بیٹھا ہے خالی جام ساقی ابر مین
بھر کے لادے بادہ گلفام ساقی ابر مین

مغبچے سر پیٹتے ہین چور ہین جام و سبو
یک بیک کیون پڑ گیا کہرام ساقی ابر مین

رند کرتے ہین طواف میکدہ پیکر شراب
وردانکا ہے ترا ہی نام ساقی ابر مین

پھر بہار آئی لیا رندون نے میخانیکی راہ
پھر چلی دور مے گلفام ساقی ابر مین

مے تو دینے کو شب فرقت مین بھی موجود تھا
رہ گیا کچھ سوچکر انجام ساقی ابر مین

موسم برسات مین تو ہمسے چھوٹیگی شراب
ہو چکی توبہ رہا اسلام ساقی ابر مین

دم نکلجائیگا میرا مے نہ دیگا تو اگر
تجپہ رہ جائیگا یہہ الزام ساقی ابر مین

لطف مینوشی ہے اسدم ہین مہیا ای **حفیظ**
مطرب و مینا مے گلفام ساقی ابر مین

مجھسے کرتا ہے عبث تکرار ساقی ابر مین
بس دئے جا بادہ گلنار ساقی ابر مین

ساتھ اونکے آئے ہین اغیار ساقی ابر مین
مے کے بدلے اب چلی تلوار ساقی ابر مین

رہن تو رکھتا نہین دستار ساقی ابر مین
گھر پھرے جاتے ہین ہم ناچار ساقی ابر مین

صوفیونکو حال آتا ہے فلک کو دیکھکر
توڑتے ہین برہمن زنار ساقی ابر مین

شیشہ و ساغر بھری مے سے دھرے ہین آجکل
محتسب سے اک ذرا ہشیار ساقی ابر مین

پھر ہوئی مے کی ہوس پھر تجھپہ پیار آنی لگا
پھر گلے لگجا مرے اکبار ساقی ابر مین

مے کے پینے سے کرون توبہ خیال خام ہے
مجھسے یہہ ہونا نہین زنہار ساقی ابر مین

مے پلائے جا مجھے جبتک فلک پر ہی گھٹا
قتل کرتا ہے ترا انکار ساقی ابر مین

اسعذر تو نے پلائی اپنے رندونکو شراب
ہو رہے ہین نقش بر دیوار ساقی ابر مین

چین آئیگا بھلا ہم میکشونکو جبتلک
دختر رز سے نہون دو چار ساقی ابر مین

مین وہ میکش ہون کہ ساغر لب سے ہوتی ہی جدا
زیست ہو جاتی ہی بس دشوار ساقی ابر مین

کچھ کہا مین نے خدا کیواسطے تو ہی بتا
کیون ہوا برہم مزاج یار ساقی ابر مین

پوچھتا ہے حال ہمسے کیا **حفیظ** رند کا
وہ ہے اور جام مے گلنار ساقی ابر مین

اونکی یاد آتی ہے جب بیداد ساقی ابر مین
جی مین آتا ہے کرون فریاد ساقی ابر مین

توکرے بیداد پر بیداد ساقی ابر مین
ہم کرین فریاد پر فریاد ساقی ابر مین

واہ کیا موسم ہے میکش جھومتے ہین نشے مین
ہو رہا ہے میکدہ آباد ساقی ابر مین

اکطرف مے ہو دھری اور مطربان خوش گلو
اک طرف گائین مبارکباد ساقی ابر مین

یہہ صدا سے رعد اور یہہ بجلیونکا کوندنا
یہہ جھڑی ساونکی اور بیداد ساقی ابر مین

دے خدا کیواسطے دریا دلی سے جام مے
کر رہے ہین رند اب فریاد ساقی ابر مین

مین وہ میکش ہون کہ بدلے خون کی نکلی شراب
فصد میری لے اگر فصاد ساقی ابر مین

مے بھی ہے مینا بھی ہے پہلو مین وہ دلبر بھی ہے
کیون نہ بہلے پھر دل ناشاد ساقی ابر مین

فرقت بد مان مین مے مجھ کو زہر سے کچھ کم نہین
ہے رگ گل نشتر فولاد ساقی ابر مین

ہو دمیخانہ وا جاری ہے فیض عام اب
پی رہے ہین جام مے زہاد ساقی ابر مین

پوچھا کیا ہے حفیظ خستہ دل کا حال تو
وہ ہوا اور اب نالہ و فریاد ساقی ابر مین

جب جدا ہو وہ بت بے پیر ساقی ابر مین
کسطرح بہلے دل دلگیر ساقی ابر مین

ہے پہونچتا فیض تجھ سے میکشونکو لا کلام
تیری صحبت ہی انھین اکسیر ساقی ابر مین

تو ہی ہمدم ہو تو ہی ہی پیشوائے میکشان
رند کرتے ہین تری توقیر ساقی ابر مین

بند کردے بس در میخانہ تو برسات مین
میکشونکی ہے یہی تعذیر ساقی ابر مین

جان میخوارونکی لیتے ہین اشارے یہہ ترے
جنبش ابرو ہے یا شمشیر ساقی ابر مین

پھر پلادے وہ مے گلگون خدا کیواسطے
پھر تڑپتا ہے دل دلگیر ساقی ابر مین

جان آجاتی ہی رندون مین جو کہتا ہی بہوش
ہے دم عیسے تری تقریر ساقی ابر مین

ہی حفیظ بادہ کش بھی آج تیری بزم مین
مے کے دینے مین نہ کرنا دیر ساقی ابر مین

دی وہ مے جاتا رہے ایمان ساقی ابر مین
تجھپہ مین سو جان سے قربان ساقی ابر مین

مال تو کیا مال جی بھر کے پلا دے مے اگر
مین کرون تجھپر نثار ایمان ساقی ابر مین

اب تو دو اک جام سے تسکین نہین ہوتی مجھے
خم لگا دے منہ سے کہنا مان ساقی ابر مین

فرقت دلدار مین زہر ہلاہل ہی شراب
اور گلستان ہی ہمین زندان ساقی ابر مین

شکر ہی خالق نے دکھلائے یہہ دن مدت کے بعد
گھر مین میرے تو ہوا مہمان ساقی ابر مین

ہے یہی دلکی تمنا جان و دل ہوش و خرد
دختر رز پر کرون قربان ساقی ابر مین

میکدہ مین اک حفیظ بادہ کش تنہا نہین
حضرت واعظ بھی ہین مہمان ساقی ابر مین

ملا ہی مجھ سے وہ بت بچھڑا [illegible] برسون مین
ہوا ہی آج یہہ دل کامیاب برسون مین

نہ پوچھ فرقت جانان کا حال اے ہمدم
تھا [illegible] کچھ دل پڑا اضطراب [illegible]

ہی یہہ بھی شکر خدا کا کہ اوس ستمگر نے
کیا ہی دلکو مرے انتخاب برسون مین

دکھائی برق تجلی کسی نے آج ہمین
ہوا ہے دور کسیکا حجاب برسون مین

وہ آج بام پہ آئے خدا خدا کرکے
طلوع اب ہوا یہہ آفتاب برسون مین

بچینگے آج بھلا ہاتھ سے یہہ رندون کے
ملے ہین شیخ فضیلت مآب برسون مین

حفیظ وہ مجھے برباد کرکے کہتے ہین
کیا ہے دلکو کسیکے خراب برسون مین

چھپاکر شیخ جی بھٹی سے کیا لائے ہو کمل مین
نظر آتی ہی کوئی لال سی شی یار بوتل مین

اودھر بیٹھے ہو کیا آرایش زلف مسلسل مین
ادھر دیکھو ہزارون سر بکف حاضر ہین مقتل مین

اودھر کیون جلکے بیٹھے طعنۂ اغیار کی جھل مین
تمھین سوچو کہ آخر کیون پڑے تم ایسے دہل مین

عبث تم وعدۂ دیدار رکھتے ہو قیامت پر
کہان ملنے کا موقع تمسے ہوگا ایسی ہلچل مین

مزہ ہو محتسب آجای ایسے مین تو لطف آئے
بھری بیٹھی ہی ساقی دخت رز بھی آج بوتل مین

ابھی جاتا رہیگا درد سہر ہو جائیگی فرحت
ملا دی خون تھوڑا سا مرا اسفاک صندل مین

اوجھتا ہون بگولے سے سمجھکر ہم نبرد اپنا
تماشا دیدنی ہی یہہ مرا ای قیس جنگل مین

ہے اونکا روی روشن گیسوون مین اسطرح مخفی
چھپا ہو جسطرح جسے چودھوین کا چاند بادل مین

ہمارے اشک خونی رنگ کیا لائے ہین دیکھیو تو
کھلا ہی باغچہ گویا بھرے ہین پھول آنچل مین

خدا کیواسطے اب تیغ ابرو کھینچ او قاتل
نکرتا خیر ہم بھی سر بکف حاضر ہین مقتل مین

ذرا سر تو اوٹھاؤ چار آنکھین کرکے بولو تو
نہین ہمتے لیا دل پھر ہی کیا زلف مسلسل مین

لگا اک وار او قاتل عبث اتنا تامل ہی
یہہ جھگڑا عمر بھر کا پاک ہوتا ہی بس اک پل مین

نہوگا دستخط جب تک مرا بیکار ہی دفتر
رہین یو نہین کراماً کاتبین اشغال مہمل مین

دل مضطر ہمارا ہوگیا آخر شکار اون کا
تڑپتی ہی کوئی شئے دیکھئے وہ تیر کی پھل مین

تمھین سے منعم و غرہ اگر ہے اپنی دولت پر
تو مین بھی اک فقیر مست مستغنی ہون کمل مین

ہمین امید ہی جو کچھ ہو تمسے وہ تھوڑا ہے
پھنسایا جب دل وحشی مرا زلف مسلسل مین

وہ کہتے ہین کہ ہم بالوجہ مرتے ہین قیس ونیر
مزہ آتا ہی ہمکو اونکی تقریر مدلل مین

ضیا بخش جہان بیشک کسیکا روی تابان ہے
نہین یہ روشنی مہر ومہ و فانوس و مشعل مین

**حفیظ** از کار رفتہ کردیا آخر ہمین دل نے
شمار اپنا ہے گویا اب تو بیکار و معطل مین

جنازہ پہ کہتے ہو ہم کیا کرین
یہہ پہلے نہ سمجھے ستم کیا کرین

خبر میرے مرنے کی سنکر کہا
جو وہ مرگیا اب تو غم کیا کرین

مقدر مین لکھا تھا جو کچھ ہوا
ہتو نکے ستم کا الم کیا کرین

جو کہتا ہون اونسے کہ بیٹھو ذرا
تو کہتے ہین فرصت ہو کم کیا کرین

وہان اور دنیا کی لذت کہان
بھلا جا کے ملک عدم کیا کرین

وہ خود دیکھتے ہین یہہ رونا مرا
بیان حالت چشم نم کیا کرین

کہا جب یہہ اونسے ابھی کیون چلے
تو بولے کہ ہو رات کم کیا کرین

جو کہتے ہین اونسے کہ مرتے ہین ہم
تو کہتے ہین ہنسکر کہ ہم کیا کرین

بلا سے جو رہتا ہے ہمکو الم
زمانے کی گردش کا غم کیا کرین

تڑپتے گذرتی ہے شب بھر ہمین
بتاؤ تمھین اے صنم کیا کرین

خدا نے ہمین آپ سب کچھ دیا
ترا لیکے ہم جام جسم کیا کرین

نہ آئین کبھی در پہ تیرے صنم
پہ دل ہی نہ مانے تو ہم کیا کرین

رقیب سیہ رو ہمارے **حفیظ**
جو ہین قتل پر اب بہم کیا کرین

آپ تو روز ستم پر ستم ایجاد کرین
ہم خطاوار ہون بھولے سے جو فریاد کرین

قول کو تیرے کہ اقرار کو ہم یاد کرین
کس سخن کو ترے باور ستم ایجاد کرین

رات بھر ہم جو شب ہجر مین فریاد کرین
دلکو کیون درد و غم و رنج سے ناشاد کرین

گر یہی رسم محبت ہے تو مین باز آیا
مین تو اُف بھی نکرون وہ ستم ایجاد کرین

مین وہ بسمل ہون تڑپنا مرا دیکھین جو کہین
مدتون میرے لئے نالے یہہ جلاد کرین

اوٹھئے بیفائدہ کیون آج یہان بیٹھے ہین
جاکے اب آپ رقیبون کا گھر آباد کرین

اب وہ جو چاہین کرین مین نہین کہتا کچھ بھی
غم یہ غم دین مجھے بیداد یہ بیداد کرین

بیخطا روز جفا کرنے سے حاصل کیا ہے
اس سے بہتر ہے کہ اب وہ مجھے آزاد کرین

اسلئے داغ محبت وہ دیئے جاتے ہین
کہ ہمین بھول بھی جائین تو بہت یاد کرین

زندگی بھر تو سہے جور و جفا او ظالم
داور حشر سے اب کیا تری فریاد کرین

آج کل موسم برسات ہے توبہ کیسی
دل مین آتا ہے چلین میکدہ آباد کرین

حشر مین حسرت دیدار نکلنی معلوم
دلکو کیون وعدۂ فردا پہ بھلا شاد کرین

کوئی کب تک سہے اغیار کے طعنے ہر دم
بندہ پرور مجھے بللہ اب آزاد کرین

مال کیا مال حقیقت نہین کچھ جان کی بھی
سر فدا کر دون ابھی آپ جو ارشاد کرین

ہمسری کا نہو پھر حشر تک اوسکو دعوے
اک نظر آپ اگر جانب شمشاد کرین

کیون خجل کیجئے اب قدسے ملاکر اسکو
سرو کو آپ مریجان اب آزاد کرین

غیر کے ہاتھ وہ پیغام عبث دیتے ہین
خود ہی بلوا کے مجھے پاس نہ ارشاد کرین

آپ غیرون کی بنایا کرین زلفین اچھا
خود پریشان رہین ہمکو بھی برباد کرین

دم ذرا لیجئے اے حضرت دل بہر خدا
میرا ذمہ جو نہ خود آپ کو وہ یاد کرین

گیسوے یار مین رہکر تو رہائی معلوم
وہ کرین ہمکو اسیر اور پھر آزاد کرین

کہتے ہین وہ کہ مجھے لازم ہے مرا ظلم سہے
ہمکو زیبا ہے ستم پر ستم ایجاد کرین

گھر اوسکی ذہن کا ہے مرا خانۂ دل ظاہر ہے
چاہے ویران کرین یا اسے آباد کرین

جان نثاری کا عوض خیر یہی ہوتا ہے
غیر کو شاد کرین ہمکو وہ برباد کرین

دعوئے یکتائی کا اچھا نہین کہدے کوئی / وہ یہہ کلمہ نہ خدا کیلئے ارشاد کرین

رات دن کسلئے ہم ہجر بتان مین تڑپین
ای **حفیظ** اپنے خدا ہی کو نہ ہم یاد کرین

دیکھکر منصور کو ہشیار آنکھین ہو گئین / جب اوٹھا پردہ دوئی کا چار آنکھین ہو گئین
گلرخون سے کیا کہین جب چار آنکھین ہو گئین / دلمین چبھنے کے لئے بس خار آنکھین ہو گئین
مرگیا دیکھا جسے اسنے نگاہ ناز سے / لڑتے لڑتے یار کی تلوار آنکھین ہو گئین
بندہ پرور عاشقون سے اور پردہ کیجئے / ہم تو تھے اب طالب دیدار آنکھین ہو گئین
انتظار وعدۂ دیدار مین بس سوے در / دیکھتے ہی دیکھتے دیوار آنکھین ہو گئین
وصل کو مین نے کہا تو کیا بُرائی ہو گئی / اک ذراسی بات پر خونخوار آنکھین ہو گئین
سر توزانو سے اوٹھاؤ یہہ حجاب اچھا نہین / دیکھنی بھی کیا ہمین دشوار آنکھین ہو گئین
اوس مسیحا کا کہا تک انتظار اب کیجئے / حسرت دیدار مین بیمار آنکھین ہو گئین
ہاتھ دھویا ہمنے بینائی سے روے اسقدر / فرقت دلدار مین بیکار آنکھین ہو گئین
جب کہا تیغ نگہ سے قتل ہمکو کیجئے / ہنسکے فرمایا کہ کیا تلوار آنکھین ہو گئین
جسقدر پردہ کیا کثرت ہوئی مشتاق کی / رفتہ رفتہ کوچۂ و بازار آنکھین ہو گئین
وہ نگاہین آج بزم غیر مین جا کر لڑین / اوٹھ گیا خوف عدو سرشار آنکھین ہو گئین

خواب غفلت مین کٹی اپنی جوانی ای **حفیظ**
آئی جب پیری کے دن بیدار آنکھین ہو گئین

اونکی جب مشہور آنکھین ہو گئین / اور بھی مغرور آنکھین ہو گئین
سرکشی اوسپر غضب عہد شباب / نشہ مین کیا چور آنکھین ہو گئین
قتل ابرو کے اشارہ نے کیا / بے خطا مشہور آنکھین ہو گئین
دلکو ٹھنڈک ہو گئی جب تم ملے / دیکھکر مسرور آنکھین ہو گئین

دید سے اوس کی جو زاہد یاس ہے
کیا خدا سے دور آنکھین ہو گئین

اسقدر روئے فراق یار مین
ہمدمو بے نور آنکھین ہو گئین

رشک پوشیدہ تہ اب برق جمال
غم سے یہہ رنجور آنکھین ہو گئین

اشک کے بدلے روان ہے خون دل
ہجر مین ناسور آنکھین ہو گئین

یاس ہے دیدار سے اونکی حفیظ
اسلئے بے نور آنکھین ہو گئین

اونکی سحر وصل جو شرما گئین آنکھین
پھر ہمکو سمان رات کا دکھلا گئین آنکھین

جلوہ دم نظارہ جو دکھلا گئین آنکھین
کیسا سر محفل مجھے تڑپا گئین آنکھین

اے واے مقدر نہ رہی تاب تجلی
اُلٹی جو نقاب اوسنے تو پتھرا گئین آنکھین

رہتی ہے شب و روز جو وہ محو نظارہ
نرگس کو بھی اوس گل کی پسند آ گئین آنکھین

کیا پوچھتے ہو تم شب دیجور کی حالت
ساون کا سمان ہجر مین دکھلا گئین آنکھین

یون رات سے کیون بستر اندوہ پہ ہے زار
کیا اس دل شوریدہ کو سمجھا گئین آنکھین

کرتے ہین حفیظ آپ جو نظارہ نرگس
کس شوخ کی سچ کہئے پسند آ گئین آنکھین

تیری او شوخ پری رو آنکھین
چشم بد دور ہین جادو آنکھین

ہین یہہ خونخوار جفا جو آنکھین
فتنہ گر یون نہ دکھا تو آنکھین

قتل کرتے ہین اشارون سے مجھے
کیا ہی قاتل ہین یہہ ابرو آنکھین

قید اوسنے کیا بارا اس نے
تیغ و زنجیر ہین گیسو آنکھین

چھد گیا تیر سے مژگان کے جگر
ہو گئین دل مین ترازو آنکھین

ہمکو ہے غیر سے بھی راز و نیاز
کہہ رہی ہین یہہ سخن گو آنکھین

ایک سے ایک ہین سانچے مین ڈھلے
سینہ و ساعد و بازو آنکھین

مست الفت ہین جھکی پڑتی ہین
کوئی ثانی نہین تیرا ہرگز
بزم مین غیر سے لڑنے کے لئے
اچھی ہی شکل کو یہہ گھورتی ہین
سر محفل بھی ہے غیرونسے کلام
اپنے سائے سے بھی رم کرتی ہین
سب سے لڑنے کو تُلی رہتی ہین
دل بیتاب کو بے چینی ہے
حشر مین نامۂ اعمال کے ساتھ

قابل دید ہین گل رو آنکھین
باتین اعجاز ہین جادو آنکھین
ڈھونڈھتی ہین کوئی پہلو آنکھین
ہائے کیا ہوگئین بدخو آنکھین
ہین وہ بیباک سخنگو آنکھین
ہوگئین یار کی آہو آنکھین
ہین یہہ خونخوار جفاجو آنکھین
دیکھکر زلف سمن بو آنکھین
ہوگئین سنگ ترازو آنکھین

ہجر مین ہمسے نہ پوچھو یہہ **حفیظ**
خون روتی ہین کہ آنسو آنکھین

کیسی ہین شوخ ستمگر آنکھین
بدلین اغیار بداختر آنکھین
وقف حرمان ہین شب فرقت مین
خون دل ہجر مین روتے روتے
یار جلوہ نہ ترا ہو جس مین
جس سے بسمل دل انسان ہوجائے
سر اوٹھاتے نہین وہ زانو سے
دیکھی جب چاند سی صورت تیری
طالب دید فقط موسٰے تھے
حشر مین بھی نہین دیکھا جلوہ

قتل عاشق کو ہین خنجر آنکھین
کیا دکھاتا ہے مقدر آنکھین
لب فریاد جگر سر آنکھین
ہوگئین خون کبوتر آنکھین
خاک وہ دل ہے وہ پتھر آنکھین
ہوتی ایسی بھی ہین اکثر آنکھین
دیکھنی ہمکو ہین دو بھر آنکھین
ہوگئین میری منور آنکھین
کیا نہین ہمکو میسر آنکھین
رہ گئین داور محشر آنکھین

اب اوٹھا دیجیے بند حجاب — دیکھیے کب سے ہین مضطر آنکھین
حال عسرت کا نہ کھلنے پایا — رہین ویسی ہی تو نگر آنکھین
دیدۂ تر سے ہے سیلاب رواں — ہوگئین اب تو سمندر آنکھین

خون دل بادۂ احمر ہے حفیظ
اونکی فرقت مین ہین ساغر آنکھین

دولت سے زر حسن کی معمور ہین آنکھین — زیبا ہے حسینونکی جو مغرور رہین آنکھین
پابند بلا جب سے کیا ہے مرے دلکو — زلفین تری بل کرتی ہین مسرور رہین آنکھین
بچتا ہی نہین طائر دل تیر نظر سے — ناوک فگنی مین تری مشہور ہین آنکھین
گویا یہ ازل ہی سے ہین دو مجرم خونی — مژگان کے رسالے مین جو محصور ہین آنکھین
اوس چشم گلابی کا تصور نہین جاتا — کیا نشۂ صہبا سے مری چور ہین آنکھین
ظاہر ہے کہ شب غیر کے گھر جاگ کے کاٹی — اوترا ہوا چہرہ ہے تو مخمور ہین آنکھین
دل حسرت پابوس مین کیا کیا ہے تڑپتا — جب سے ترے قدمون سے مری دور ہین آنکھین
عاشق سے کبھی چار نظر تک نہین ہوتین — کس درجہ ستمگر تری مغرور ہین آنکھین

دل ہمسے حفیظ اونکا پھرا ہو تو پھرا ہو
لڑنے مین بظاہر تو بدستور ہین آنکھین

آپ کے سامنے گو بزم مین بیٹھا ہون مین — پر نہین جانتا مین کون ہون اور کیا ہون مین
جان دیتا ہون حقیقت مین نہ مرتا ہون مین — آپ سچ کہتے ہین ایجان کہ جھوٹھا ہون مین
شب تاریک مین بیوجہ نہین روتا ہون — صاف روشن ہے کسی ماہ پہ مرتا ہون مین
تو اگر ظالم و سفاک و جفا پرور ہے — دالہ و شیفتہ مقتول تمنا ہون مین
کیا کہون کس سے کہون کون مری سنتا ہے — ہاے کیون کسلئے اوس شوخ پہ مرتا ہون مین
تم اگر بانی صد ظلم و جفا پیشہ ہو — باوفا کشتۂ صد یاس و تمنا ہون مین

دیکھتے ہین مجھے اغیار یہ کیون رہ رہکر
کیا کوئی آپکی محفل مین تماشا ہون مین

بزم دشمن مین تو جاتے ہو جلانیکے لئے
یہہ بھی کہدو کہ ترا چاہنے والا ہون مین

قسم باذنی نہ کہا آکے مری میت پہ
اوس پہ دعوے یہہ تمھین ہو کہ مسیحا ہون مین

عاشقون کے لئے دہلیز تری کعبہ ہے
جبہہ سائی کیلئے روز جو آتا ہون مین

غیر بگڑین تو بگڑ جائین نہین غم کچھ بھی
آج بوسے ترے رخسار کے لیتا ہون مین

زہر کھا کر شب فرقت مین نہ مر جاؤنگا
تھین بتلاؤ خدا کے لئے ایسا ہون مین

آج کیون نالہ و فریاد و فغان ہے یہہ **حفیظ**
تم تو کہتے تھے کسی پر نہین مرتا ہون مین

اپنی غفلت کو دیکھتا ہون مین
اوسکی رحمت کو دیکھتا ہون مین

اپنی منت کو دیکھتا ہون مین
اوسکی نخوت کو دیکھتا ہون مین

ایک توبہ مین سو گناہ بخشے
اس عنایت کو دیکھتا ہون مین

بعد مردن بھی یاد ہے تیری
اپنی الفت کو دیکھتا ہون مین

گور مین بھی ام رہا ہمراہ
اس رفاقت کو دیکھتا ہون مین

جنکے آنکھون مین محل تھے کل تک آج
اونکی تربت کو دیکھتا ہون مین

گالیان دین مری دعاؤن پر
اونکی عادت کو دیکھتا ہون مین

ایک فقرے مین اونکو گانٹھ لیا
اپنی جودت کو دیکھتا ہون مین

تجھکو کیا کچھ دیا **حفیظ** اوسنے
تیری قسمت کو دیکھتا ہون مین

آج دکھلائی دیا نار مین وہ نور ہمین
جس سے یاد آگیا سب واقعۂ طور ہمین

کرتا اس طرح زمانہ جو نہ مجبور ہمین
پاس سے اپنے نہ کرتے وہ کبھی دور ہمین

چھوڑنا ساتھ نہ اوس بت کا تھا منظور ہمین
کر دیا گردش تقدیر نے مجبور ہمین

دیکھکر آتش فرقت مین وہ اپنی سوزان
کبھی موسے ہمین کہتے ہین کبھی طور ہمین

زندگی بھر تو گنہگار کہا کرتے تھے
مرگئے جب تو وہ کہنے لگے مغفور ہمین

غم سے چھٹنے نہین پائی کہ فلک نے افسوس
کردیا سنگ ستم سے وہین پس چور ہمین

وہ کرین وعدۂ دیدار وفا یا نہ کرین
کردیا وعدۂ فردا پہ تو مسرور ہمین

کیا غضب ہے کہ رہین آپ تو اغیار کے پاس
اور یہان آکے ستائے شب دیجور ہمین

کبھی صحرا کا دیا حکم کبھی دار کا حکم
کبھی کہتے ہین وہ مجنون کبھی منصور ہمین

کبھی دیوانہ ہمین کہتے ہین سودائی کبھی
کبھی فرماتے ہین وہ عاشق رنجور ہمین

بڑھتی ہی جاتی ہے اللہ ری درازی اسکی
ہوگئی روز قیامت شب دیجور ہمین

اونکے در تک بھی پہونچنا ہوا دشوار **حفیظ**
کردیا فرط نقاہت نے وہ مجبور ہمین

خود ستائے گئے ستا کے ہمین
آپ رونے لگے رولا کے ہمین

ہمکو پیر فلک یہہ بتلادے
کیا ملیگا تجھے مٹا کے ہمین

ہم وہ پروانہ شمع حسن کے ہین
شمع رو روئینگے جلا کے ہمین

کیا ستم ہے کہ غیر محفل مین
پاس بیٹھے ترے اوٹھا کے ہمین

عکس آئینے سے وہ بولے **حفیظ**
آپ چھپیے نہ منہہ دکھا کے ہمین

دو جہانسے آج کیون مین اسقدر بیگانہ ہون
کیا کہون اے ہمدمون کس شمع کا پروانہ ہون

یاد رکھنا دوستو ظاہر مین گو دیوانہ ہون
پر حقیقت مین نہایت عاقل و فرزانہ ہون

اے نگاہ شوخ اب چشم ترحم سے ذرا
اک نظر میریطرف مین بھی ترا دیوانہ ہون

تا کجا شام غریبان وصل حاصل ہو کہین
دیکھ تو یہین ہون بے صبر ہون دیوانہ ہون

آفتین بھی جھیلین صدمے بھی سہے دل بھی دیا
عاشقون مین آپکے اب مین بھی اک افسانہ ہون

دلمین اوسکے گھر کیا ہے پر نہین پروا او سے
ہاے مین بیگانہ ہون گو داخل کاشانہ ہون

واعظو کیا کہہ رہے ہو ہوش مین آؤ ذرا
کیا کسیکی بات سنتا ہون مین دیوانہ ہون

دیدیا آخر یہہ دل اوس طفل نادان کو حفیظ
بس یہی کہتے تھے تم مین عاقل و فرزانہ ہون

جسے اے یار مسیحا دیکھتا ہون
ترا دلدادہ شیدا دیکھتا ہون

بتون مین کیا کہون کیا دیکھتا ہون
خدائی کا تماشا دیکھتا ہون

خدا ہی یاد آجاتا ہے مجھکو
بتون کا جب سراپا دیکھتا ہون

محبت مین کسی نامہربان کی
عذاب فرقت کی ایذا دیکھتا ہون

دل گم گشتہ یاد آتا ہے جسدم
تری زلف چلیپا دیکھتا ہون

الگ بیٹھا ہوا بزم عدو مین
تمھارا ناز بیجا دیکھتا ہون

ادھر دیکھو اودھر کیا دیکھتے ہو
تمھین کو مین خدارا دیکھتا ہون

دل مضطر ٹھہر جاتا ہے جسدم
تمھارا روے زیبا دیکھتا ہون

ترے کوچہ مین دیکھا ویسے مردستا
ترا نقش کف پا دیکھتا ہون

مریض عشق ہون کس پاس سے مین
تجھے اب اے مسیحا دیکھتا ہون

تاسف ہے کبھی حسرت پہ اپنی
کبھی روے تمنا دیکھتا ہون

حرم پر منحصر کیا دیر مین بھی
ترا ہی یار جلوا دیکھتا ہون

شب فرقت مین دل سے مشغلہ ہے
تڑپنے کا تماشا دیکھتا ہون

خرام ناز سے کوچہ مین اون کے
ہمیشہ حشر برپا دیکھتا ہون

کبھی کعبہ مین پاتا ہون تجھی مین
کبھی سوے کلیسا دیکھتا ہون

یہ سب اک آن واحد کے لئے ہے
جو دنیا مین بکھیڑا دیکھتا ہون

جہان تو ہو حفیظ خستہ کو بھی

ترا محو تماشا دیکھتا ہون

دل کی حالت تمھین اے یار منا لون تو کہون
متفکر ہون ذرا ہوش مین آ لون تو کہون

فرط شوق اپنا وہ اور حالت بیتابی دل
تمکو اکبار گلے اور لگا لون تو کہون

نامہ بر پوچھتا ہے تو جو حقیقت میری
خط شوق اوسکا مین آنکھو سے لگا لون تو کہون

تم نے جو ظلم کئے مجھ پہ رقیبون کے لئے
سختیان وہ ہی کلیجے پہ اوٹھا لون تو کہون

وصل کو اون سے جو کہتا ہون تو فرماتی مین
ابھی ٹھہرو تو مین زلفونکو بنا لون تو کہون

ابھی کہہ سکتا نہین حال شب فرقت کا
خون دل آنکھون سے کچھ اور بہا لون تو کہون

سوز غم اور مصیبت شب تنہائی کی
پاس بلوا کے **حفیظ** اونکو بٹھا لون تو کہون

بیوفائی مین تمھاری کیا کہون
اور اپنی جان نثاری کیا کہون

دیکھکر جلوہ کسیکا دور سے
ہو گیا اک غش ساطاری کیا کہون

غیر کے آگے کبھی اُف تک نہ کی
اور دل کی پردہ داری کیا کہون

یاد ہے وہ بادہ نوشی باغ کی
اور وہ فصل بہاری کیا کہون

قتل کل تک غیر کو اوسنے کیا
آج ہے اب میری باری کیا کہون

اوٹھتے ہی پہلو سے تیرے اے صنم
ہو گئی جو بیقراری کیا کہون

آجکل اوس شوخ کو مد نظر
غیر کی ہے پاسداری کیا کہون

ہمدمو اب کچھ نہ پوچھو حال دل
رات دن کی آہ وزاری کیا کہون

ہاے وہ ہر روز کا وعدہ ترا
اپنی وہ امید واری کیا کہون

یا الٰہی ہو برا اس عشق کا
زندگی سے ہون مین عاری کیا کہون

آسمان تک پھر ہوے نالے رسا
بڑھ گئی پھر بیقراری کیا کہون

دل کا پہلو مین تڑپنا بار بار
یاد مین اے جان تمھاری کیا کہون

نازسے ہنسکروہ کہنا یارکا
کیا ہو اب حالت تمھاری۔کیا کہون

کیون سکئے تمنے اشارے غیرسے
چل گئی دل پر کٹاری کیا کہون

اشک کی جا چشم سے اب تو حفیظ
خون دل رہتا ہے جاری کیا کہون

جورآیا نہ تمھین یار جفائین آئین
نازکرلی تو ہوئی آئین توادائین آئین

پھرشب ہجر مین گھنگھور گھٹائین آئین
دل جلانیکے لئے سرد ہوائین آئین

جب جوانی گئی پیری کی بلائین آئین
کان مین میرے فرشتونکی صدائین آئین

ابکی برسات مین خالق نے بچایا مے سے
توبہ توڑوانے کو کیا کیا نہ گھٹائین آئین

جب طلب اوسنے کیا ہمسے گنہگارونکو
ہاتھہ باندھے ہوئے پہلے ہی خطائین آئین

ایک عالم پہ رہا گلشن عالم کےدن
گرم آئین تو کبھی سرد ہوائین آئین

یہہ تو فرمائیے کس بات پہ ہین آپ خفا
بندہ پرورمری کیا یاد خطائین آئین

ہاتھہ جب مین نے بڑھائے تو وہ بولی ہنسکر
آجتک آپ کو لینی نہ بلائین آئین

تم نے سو بار مراآئینہ دل توڑا
ٹوٹنے کی نہ کسی روز صدائین آئین

گیسوے یارکا دن بھر جو رہا مجکو خیال
رات بھر خواب مین کیا کیا نہ بلائین آئین

جنکی قسمت مین لکھا تھا نہ کفن دنیا مین
کام اون کے نہ دوشالے نہ قبائین آئین

اورتو کوئی نہ جاروب کشی کو آیا
قبرپر خاک اوڑانے کو ہوائین آئین

ابتدا مین تو کسی نے بھی نہ لی میری خبر
کام انجام مین آئین تو دعائین آئین

گیسوے یارکی الفت مین جو دی جان حفیظ
قبر مین حورین بھی لینے کو بلائین آئین

الفت ابروے ستمگرسے کرون یانکرون
ربط اے ہمدمو خنجر سے کرون یانہ کرون

حکم کیا ہوتا ہے ای حضرت دل اب مجکو
الفت اوس شوخ ستمگر سے کرون یانکرون

دم اولجھتا ہے شب ہجر کی تاریکی سے
شغل کچھ نالۂ خود سر سے کرون یا نکرون

دل کو پھنسنے دون مین اس دام مین ہمدم کہ نہین
ربط گیسوے معنبر سے کرون یا نکرون

ستم و ظلم ترے بانی صد ظلم و جفا
عرض کچھ داور محشر سے کرون یا نہ کرون

پھر بہار آئی ہوا پھر مجھے سوداے دل
نالہ آغاز نئے سر سے کرون یا نہ کرون

ہو گیا جبر سے تو اور بھی بیچین حفیظ
منتین اب دل مضطر سے کرون یا نہ کرون

زاہد و کیا نماز کی باتین
یہہ بھی تو ہین مجاز کی باتین

آج اوس سرو ناز کی باتین
ہین سراپا نیاز کی باتین

غیر کیا جانے ناز برداری
ہین یہہ سب امتیاز کی باتین

معنی لن ترانی و ارنی
کیا کہون ہین یہہ راز کی باتین

سامنے میرے غیر کی تعریف
سنیے اوس فتنہ ساز کی باتین

میرے دل اور ترے تصور سے
ہین نشیب و فراز کی باتین

بخشدینا گناہگارون کو
ہین یہہ بندہ نواز کی باتین

گھٹتا ہے دم نہ چھیڑ او ظالم
نالۂ دلگداز کی باتین

سنکے افسانۂ ستم بولے
ہین یہہ راز و نیاز کی باتین

لو مبارک ہو تم سے اونسے حفیظ
ابتو ہوتی ہین راز کی باتین

جو آپ کی بھول ہو وہ اعتراف فرمائین
میری خطا ہو تو مجکو معاف فرمائین

خطا حضور ہماری معاف فرمائین
غبار دور کرین دلکو صاف فرمائین

مجھی سے آپ نے وعدہ نباہ کا تھا کیا
نہ آپ قول سے اب انحراف فرمائین

عبث نہ کیجیے اور مجھی ہوئی یہہ تقریرین
جو دلمین ٹھان رکھی ہو وہ صاف فرمائین

مری صلاح تو یہہ ہی نہ چھوڑئیے مجکو
خطا ہی اسمین جو آپ اختلاف فرمائین

وفا کا عہد کیا تھا تو کیجیے پورا
خلاف ہی جواب اسکے خلاف فرمائین

کہا سنا غلطی بھول چوک آپس کی
خطا قصور سبھی اب معاف فرمائین

یہہ کیا غضب ہی نہ ضبط فغان سے خوش ہون آپ
نہ حکم نالۂ گردون شگاف فرمائین

ہمین تو آپ سے مطلب ہی جو بری پہ مری
روانہ اوسکو سوی کوہ قاف فرمائین

عدو سے ہو نہ سکیگی کبھی یہہ جانبازی
حضور تیغ کو بس اب غلاف فرمائین

ہمارا دل بھی تو ہی خانہ خدائی پاک
اب آئین حضرت زاہد طواف فرمائین

یہہ سچ ہے آپ کو مطلب غرض سبب علت
جو مجھپہ راز درون انکشاف فرمائین

جھگڑ رہا ہون شب غم مین اپنی قسمت سے
بجا ہی اسکو جو روز مصاف فرمائین

اگر یہہ حضرت زاہد ہین حور کے طالب
بجا ہی کعبہ جانان کا طواف فرمائین

بتون سے ڈر گئے تو وہ قریب مسجد ہے
حفیظ آپ وہان اعتکاف فرمائین

بیخودی وہ ہی کہ مین آپ مین آ بھی نہ سکون
آپ مین آؤن تو پھر آپ سے جا بھی نہ سکون

نقش الفت وہ ترا ہی کہ مٹا بھی نہ سکون
اور جا ہون تو تجھے آپ سے پا بھی نہ سکون

راز الفت وہ ترا ہی کہ چھپا بھی نہ سکون
اور جو افتاد پڑے کچھ تو بتا بھی نہ سکون

حوصلے دلکے شب وصل چھپا بھی نہ سکون
اور وہ پوچھین تو کوئی بات بتا بھی نہ سکون

سر مین سودا ہے تو ایسا کہ نکل بھی نہ سکے
دلمین وہ آگ لگی ہی کہ بجھا بھی نہ سکون

ضبط وہ ضبط ہی نالہ بھی نہ لب تک آئے
درد وہ درد جسے دلمین چھپا بھی نہ سکون

آکے دیکھو تو سہی کشتۂ حسرت کو ذرا
یہہ بھی کیا درد جگر ہے کہ دکھا بھی نہ سکون

دل لگے دینے مین کیا عذر تو بولے ہنسکر
کیا یہہ معشوق کا دل ہی جو چرا بھی نہ سکون

جاؤنگا بزم سے اغیار کی خاطر نہ کبھی
اور جو جاؤن تو جہان سے کبھی آ بھی نہ سکون

سچ ہو اُفتادہ وہ اُفتاد ہو ای دست ہوس — کہ شب وصل وہ روٹھین تو منا بھی سکون

غمزے ایسے ہون کہ تم بھی تو فدا ہو جنپر — نازبیجان ہون تو ایسے کہ اوٹھا بھی نہ سکون

راز الفت ہی یہہ اے حضرت ناصح بخدا — اونکی منہدی یہ نہین ہو جو چھپا بھی نہ سکون

درد وہ درد ہو دم جس سے فنا ہوتا ہے — حال وہ حال ہو جو اونکو سُنا بھی نہ سکون

بات کچھ آن پڑی ایسی کہ افسانۂ غم — ضبط بھی کرنہ سکون اونکو سُنا بھی نہ سکون

ایک وہ ہین جو ترے پاس رہا کرتے ہین — ایک مین ہون کہ تری کوچے مین آ بھی نہ سکون

راضی کرلونگا اونھین وصل پہ آیئن تو سہی — یہہ کوئی بات ہو مین بات بنا بھی نہ سکون

غیر محفل مین جو آئیگا تو کیا غم ہے **حفیظ**
وہ نقاب اونکی نہین ہے جو اوٹھا بھی نہ سکون

یہہ بھی نکلے تری حسرت دل ناشاد کہین — نیٹھے پہلو مین ترے ناوک بیداد کہین

کوئی دشمن ہے نشیمن کا کوئی جان کا عدو — تاک مین برق کہین گھات مین صیاد کہین

چرخ چکر مین رہا لیکے غریبون ہی کا صبر — رائگان جاتی ہے مظلوم کی فریاد کہین

منحصر دیر و حرم پر نہین طاعت یارب — آدمی وہ ہے کہ بھولے نہ تری یاد کہین

دل حسینون کا نہ دکھ جاے مرے نالون سے — انکو بیچین نہ کردے مری فریاد کہین

کوہ غم رکھ کے مرے سر پہ فلک ہے نازان — اسپہ پڑ جاے الٰہی مری اُفتاد کہین

دل کے جانے سے پریشان ہین یہ سب بھی **حفیظ**
کہین نالہ ہے کہین آہ ہے فریاد کہین ؎

جگر تڑپتا ہے دل ہے مضطر لبون پہ دم ہے نظر پریشان
علاج کس کس کا تم کروگے یہان تو ہے گھر کا گھر پریشان

الٰہی کیا آئی اسپہ آفت پھرا جو یہ اسقدر پریشان
کہ بات مُنہ سے نہین نکلتی کھڑا ہے چپ نامہ بر پریشان

جسے ہوا اوس زلف ورخ کی الفت نہو گی اوسکو نصیب راحت
رہیگا آٹھون پہر وہ حیران پھریگا شام وسحر پریشان

مہینون زانو پہ سر جھکایا پہ کوئی مضمون نہ ہاتھ آیا
بہت دنون سے ہمارے دل کو کئے ہے فکر کمر پریشان

سرون پہ رکھے جو تاج زر تھے جہان مین مشہور نامور تھے
فلک کی گردش سے پھر رہے ہین وہ آجکل دربدر پریشان

چلے وہ صبح وصال اوٹھکر تو پوچھا آؤگے کب مرے گھر
تو بولے زلف سیہ دکھا کر رہو تم اب عمر بھر پریشان

وہ لاش پر مجھ حزین کی آئین تو دل نہ روکر مرا دکھائین
نہ چوڑیان ہاتھ کی بڑھائین کرین نہ وا موے سر پریشان

وہ جلوۂ رخ ہمین دکھا کر چھپے جو پردے مین مسکرا کر
گری ہے بجلی سی ایک دل پر ہوئی ہے کیا کیا نظر پریشان

یہہ سوز فرقت سے جل رہے ہین کہ منہ سے شعلے نکل رہے ہین
تڑپ کے کروٹ بدل رہے ہین کئے ہے دود جگر پریشان

وہ میرے پہلو سے آج اوٹھکر جو بیٹھے دشمن کے پاس جاکر
تو دونون ہاتھون سے دل دبا کر اوٹھا مین مثل نظر پریشان

فلک ہے گردش تری نرالی وہ خوش ہین جنکو ہے بے کمالی
جو مرتبے مین ہین سب سے عالی پھرین وہ اہل ہنر پریشان

تلاش کس گل کی کو بکو ہے تو ڈھونڈھتی کسکو چارسو ہے
صبا تجھے کسکی جستجو ہے جو پھرتی ہے دربدر پریشان

کوئی تو ہے بیستون پہ نالان کوئی ہے دشت جنون مین گریان

ہوا جو الفت کا تیری خواہان پھرا کیا در بدر پریشان

ہوئی ہین سب بلبلین ہو نالان گلون نے ٹکڑے کئے گریبان

صبا یہ تو نے سنائی کیسی چمن مین آکر خبر پریشان

جو غرق دریا مین تفتہ جان ہون تو جل کے ماہی ہو ریگ ماہی

چمن مین گر آہ سرد کھینچون چلے نسیم سحر پریشان

**حفیظ** مشکل ہے وصف گیسو نہین ہے فرق اسمین کچھ سر مو
بجا ہے گر شاعرون کو رکھے بتون کی فکر کمر پریشان

جو کیا تو نے ہمارے ساتھ اے دل کیا کہین — خاک مین جب ملگئے کہنے سے حاصل کیا کہین

نیم بسمل چھوڑ کر جاتا ہے قاتل کیا کہین — زیر خنجر بھی نہ نکلی حسرت دل کیا کہین

پوچھ لے اسبات کو قاتل زبان تیغ سے — ہنس رہے ہین کیون دہان زخم بسمل کیا کہین

شیخ کی تقریر کچھ ہے برہمن کی دھن ہے کچھ — کچھ نہین ہوتا ہے ظاہر حق و باطل کیا کہین

حال دل سب پوچھتے رہتے ہین مجھ سے ای **حفیظ**
دے چکے اس شوخ کو جب ہاتھ سے دل کیا کہین

وصل مین اونکی ادائین دشمن جان ہوگئین — آرزوئین میرے دل کی ان پہ قربان ہوگئین

محو گلگشت چمن اس رشک گل کو دیکھکر — بلبلین گلزار مین کیا کیا غزلخوان ہوگئین

کیون نہ تنائین نہ کھٹکین میرے دل مین مثل خار — یہہ بھی قسمت سے اوسی کافر کی مژگان ہوگئین

خاک مین ملنے کا مجکو غم نہین ہے یہ خیال — حسرتین دل کی پس مردن پریشان ہوگئین

دیکھکر وہ پیاری زلفین اور وہ آنکھین ای **حفیظ**
ہوگئین حورین فدا اور قربان پریان ہوگئین

سنایا ہمنے اونکو درد و غم کی داستان برسون — کسیکی بزم عشرت مین رہے ہم قصہ خوان برسون

رہا ہون جلوہ کش مین تو دیر برہمن مین — رہا مجھ سے کشیدہ وہ بت ابرو کمان برسون

گلونکو کچھ نہ آیا رحم گو گلشن مین رو رو کر — سنائی بلبلون نے اپنی اپنی داستان برسون

وہ بلبل ہون کہ گن گن کر تیلیان دن قید کے کاٹے — قفس مین بھی وہی ہے مجکو یاد آشیان برسون

مزہ ایسا تھا الفت کا کہ میری استخوان کھاکر — سگ جانان نے کیا کیا اپنی چاٹی ہے زبان برسون

گلستان ازل مین عقل کل تھا ہم سبق اپنا — رہا ہے بلبل سدرہ ہمارا ہمزبان برسون

حفیظ ایسا جلایا تھا بتونکی سوز فرقت نے
ہوئی ٹھنڈی نہ زیر خاک میری استخوان برسون

دل کے باعث سے رہی رنج و الم مین برسون — سختیان جھیلے سہین ہجر صنم مین برسون

مدتون دل مرا حورون سے نہین ملنے کا — یاد آئینگے یہہ بت باغ ارم مین برسون

حیف صد حیف وہ اک چشم زدن مین ٹوٹے — عہد جو کچھ تھے بندھے آپ مین ہم مین برسون

ہائے وحشت کا برا ہو کہ مثال مجنون — خاک چھانا کئے ہم کوے صنم مین برسون

ہاتھ آیا نہ کہین گوہر مقصود حفیظ
خاک چھانا کئے ہم کوے صنم مین برسون

دل دکھانیکی ہنسی اچھی نہین — دیکھئے یہہ دل لگی اچھی نہین

وصل مین وارفتگی اچھی نہین — آج اے دل بیخودی اچھی نہین

بزم ماتم مین مری ہنستے ہین آپ — رو دیگا یہ خوشی اچھی نہین

اپنا ہمسر دیکھکر جھنجھلا کے وہ — کہتے ہین یہہ آرسی اچھی نہین

حالت دل سنکے فرمانے لگے — یہہ کہانی آپکی اچھی نہین

منہ نہ پھیرو دیکھکر صورت مری — بزم مین یہہ بےرخی اچھی نہین

بے مے و معشوق کیا جینے کا لطف — پارسا کی زندگی اچھی نہین

چھیڑ کر مجکو عدو سے ہنس پڑے — آپ کی یہہ دل لگی اچھی نہین

خاکسارون سے نہ رکھو دل مین غبار — اے فلک یہ دشمنی اچھی نہین

اوٹھ گیا ہے دلسے ساقی کا ادب
انتہا کی بیکشی اچھی نہین

آپ ہنستے ہین رولا کر کیون ہمین
دیکھئے ایسی ہنسی اچھی نہین

چھوٹ جائیگا وفادارونکا جی
پھر نہ کہنا دوستی اچھی نہین

اسقدر پھیکی نہ تھی پہلی شراب
ساقیا اسکی کمینی اچھی نہین

میکدہ مین جب نہ اچھلی کوئی دن
ایسی پگڑی شیخ جی اچھی نہین

آپ محفل مین نہ بیٹھین بیحجاب
غیر سے بے پردگی اچھی نہین

آدمی بس ایک کا ہو کر رہے
ہر کسیکی دوستی اچھی نہین

موت کی کرنی پڑی ہے آرزو
خضر ایسی زندگی اچھی نہین

اپنی رفعت پر نہ بھول ای آسمان
دل جلون سے سرکشی اچھی نہین

خون دل ملکر مرا کہتے ہین وہ
ہاتھ مین مہندی رچی اچھی نہین

زندگی ہوتی ہے غفلت مین بسر
رات دن کی مے کشی اچھی نہین

عیب جو تم بھی نہ ہوجاؤ حفیظ
محتسب کی دوستی اچھی نہین

## ردیف واو

بھاگئی جب سے تری صورت زیبا دل کو
عیش دنیا کا ذرا خوش نہین آتا دل کو

عشق کامل نے کیا آپ کے رسوا مجکو
جانتا یہ تو نہ ہرگز مین لگاتا دل کو

کیا خطا ایسی ہوئی کونسی تقصیر ہوئی
یہ تو فرمائیے کیون آپ نے پھیرا دل کو

دین جگہ پہلو مین سینہ سے لگائین صاحب
کیا کہین آپ سے کیا کیا ہے تمنا دل کو

لے لیا مفت مین دل ایک پری پیکر نے
کیا کہین ہاتھ سے کھو بیٹھے ہین کیسا دلکو

تیری الفت نہین جاتی ہے کسی صورت سے
روز سمجھانیکو آتا ہے زمانا دل کو

حال جس روز سے موسے کا سنا ہی ہمنے
شوق دیدار رہا یار کا پیدا دل کو

گر محبت ہی شکایت نکرینگے ہم بھی | دیجئے دیجئے ہان دیجئے صدا دل کو

ہین نے کیا کیا نہین شب بھر اسے سمجھایا حفیظ
پر شب ہجر مین آرام نہ آیا دل کو

پڑے سکتے خواب عدم مین ہمتو وہ محشر عیسے جگاکے ہمکو
صدائے جان بخش قم باذنی چلا گیا بس سنا کے ہمکو

کسی نے اونسے یہہ کہدیا جب کہ اوسکا وقت اخیر پہونچا
تو اک نظر آکے اپنا جلوہ چلے گئے وہ دکھا کے ہمکو

یہی ہے ایجان حق الفت اسیکو کہتے ہین کیا محبت
نہین ہے ہرگز یہہ اچھی عادت نہ کوسئے ہاتھ اوٹھا کے ہمکو

ہوئے ہین خود ہم اسیر گیسو بھلا ستانے سے ہمکو حاصل
ارے فلک کیا ملیگا تجکو تو ہی بتا اب مٹا کے ہمکو

پتا ہمارا جو یہ پوچھتا ہے تو ہنسکے کہتا ہے وہ پریرو
اسیکو کہتے ہین لوگ مجنون وہ کہتا ہے اب بتا کے ہمکو

ابھی سے گھبراو تم نہ ایجان کچھہ اور ٹھہرو کہ ہو تسلی
جو بہر تسکین دل ہو آئے نہ جاؤ مضطر بنا کے ہمکو

کسی سے اونسے کہا ہے جب سے کہ حال اچھا نہین ہی اسکا
حفیظ روتے ہین آکے وہ بھی گلے سے ابتو لگا کے ہمکو

بے نقاب آج دکھا دیجئے جلوا ہمکو | ہان بنا دیجئے اب حضرت موسے ہمکو
ہوگیا جب سے کسی زلف کا سودا ہمکو | خواب مین روز نظر آتا ہے صحرا ہمکو
اب دکھا برق تجلی کا تماشا ہمکو | بخدا اور نہین کوئی تمنا ہمکو
بخدا خاک رہ کوچۂ جانان ہین ہم | اے صبا منزل مقصود پہ پہونچا ہمکو